

اصلی قدیم نسخۂ دہلی کے مطابق
سات منزلوں پر مشتمل مکمل
الحزب الاعظم
مترجم وجدید
قرآن وحدیث سے ماخوذ مستند دعاؤں کا مجموعہ
مؤلفہ
ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ
ترجمہ
مولانا سید بدر عالم صاحب میرٹھی رحمۃ اللہ
ادارۃ القاسم
40 اردو بازار لاہور



# الحزب الاعظم



نام کتاب : الحزب الاعظم عکسی مترجم
ترجمہ : مولانا بدرِ عالم صاحب میرٹھیؒ
کتابت : مولانا محمد یوسف صاحب قاسمی
طباعت : ایس۔ ایف پرنٹرز نئی دہلی
باہتمام : ناصر خان
ناشر : فرید بک ڈپو ۴۲۲ گلی مٹیا محل جامع مسجد دہلی ۶
ھدیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## اَلدُّعَاءُ مُخُّ الْعِبَادَةِ

دعا مغزِ عبادت ہے

## اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰہِ قَرِیْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِیْنَ

بیشک اللہ تعالیٰ کی رحمت قریب ہے نیک کام کرنے والوں کے

یہ اَمرِ مُسلّم ہے کہ دارین کی کامیابی اور حصولِ راحت کے اَسبابِ متکثرہ میں صرف حضوریِ دل کے ساتھ دُعا ہی ایک ایسی چیز ہے کہ جس کو فلاحِ دُنیا اور فلاحِ دین دونوں سے مساوی تعلّق ہے۔ دعا کی جامعیت اس کی عظمت کو ظاہر کر رہی ہے اسی لیے قرآن عظیم اور احادیث شریف میں دعاؤں کی ترغیب فضیلت اور تاکید بار بار وارد ہوئی ہے بعض خدا رسیدہ بزرگوں نے فرمایا ہے کہ ہم نے جو کچھ پایا دعاؤں کی بدولت پایا اور اس کو ذہن نشین کر لیجئے کہ دعاؤں میں جو مرتبہ اور برکت اَدعیۂ ماثورہ کو حاصل ہے وہ محتاجِ بیان نہیں، کیونکہ جو دعائیں حق تعالیٰ شانہٗ نے بذریعہ وحیِ جلی خواہ قرآن مجید میں خواہ حدیثِ قدسی میں تعلیم فرمائی ہیں یا بالواسطہ وحیِ خفی اپنے مقبول پیغمبر حضور سرورِ کائنات جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانِ مبارک سے نکلوائیں یا بلاواسطہ سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم سے تربیت پائے ہوئے برگزیدہ جماعت حضرات صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے ثابت ہوئیں وہ قبولیت میں ایسی ہیں جیسے خود حاکمِ اعلیٰ کی بتائی ہوئی درخواست کا مضمون حاکمِ اعلیٰ کے روبرو پیش کرنا جس کی منظوری میں تردّد ہی نہیں ہوتا ہے اس لیے حضرت علاّمہ علی بن سلطان محمد قاری رحمۃ اللہ علیہ کا مرتّب کیا ہوا اور سات

روزانہ منزلوں پر تقسیم کیا ہوا "حِزبُ الاعظم" جو مجموعہ ہے ان تمام دُعاؤں کا اور خزانہ ہے ان بے بہا جواہرات کا جو اکثر اولیاءِ کرام و اتقیائے عظام میں مقبول رہا ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ یہ دعائیں افضل و اکمل اور احسن و اجمل ہیں۔ اب اس کی تلاوت کو روزانہ کا معمول بنانا اس کے ایسے ترجمے اور معانی پر صمیمِ قلب کے ساتھ غور کرنا کہ جس میں دلبستگی ہے اور پھر پوری پختگی کے ساتھ عمل کرنا ہر خواندہ مُسلمان کے ذمّہ ہے اگر میری گزارشات پر ادنیٰ توجہ بھی دی گئی تو مجھے خدائے تعالیٰ کے فضل و کرم سے اُمید ہے کہ اس کا ہر عامل دارین میں فائز المرام ہوگا کیونکہ یہ مجموعہ شامل ہے تمام نجات دینے والی اشیاء کو اور محافظ ہے تمام ہلاک کرنے والی بلاؤں سے حضور سرورِ عالم محمد مصطفےٰ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی خصلتِ حمیدہ اور عاداتِ پسندیدہ ایسی نہیں چھوڑی جس کو اللہ جل شانہٗ و عم نوالہٗ سے مانگا نہ ہو اور کوئی فعل قبیح اور عادت ردی ایسی نہیں جس سے آپ نے پناہ نہ چاہی ہو، مجمل ہو یا مفصّل غرض ہر تعلیم اس میں موجود ہے پس یہی طریقہ ہے کمالِ اتباع نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا اور خلاصہ ہے ان مقاماتِ عُلیا کا جو منسوب ہیں مقرّب حضرات صوفیہ صفیہ کی جانب اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقَاکُمْ (اللہ تعالیٰ کے نزدیک بڑا معزز وہی ہے جو سب سے زیادہ پرہیزگار ہے)

ناصر خان
اللہ تعالیٰ کی رحمت و مغفرت کا امیدوار

فرید بک ڈپو ۴۲۲۔ مٹیا محل جامع مسجد دہلی ۶

# ترجمہ

# دیباچہ مصنف

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ دَعَانَا لِلْاِیْمَانِ وَھَدَانَا بِالْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ الخ

اَمّا بعد!

بندہ علی بن سلطان محمد قاری ستر اللہ عیوبہما عرض پرداز ہے کہ جب بعض سالکینِ طریقت کو میں نے دیکھا کہ وہ معتبر مشائخ کے اوراد اور علماء کرام کے وظائف بڑے شوق و ذوق کے ساتھ پڑھتے ہیں حتّٰی کہ بعض تو "دعاء سیفی" اور "اربعین اسمی" کا بھی ورد رکھتے ہیں، ادھر بعض عوام کو دیکھا کہ وہ دعاءِ قدح جیسی دعا پڑھا کرتے ہیں اور اس کی ایسی اَسناد بیان کرتے ہیں جس کے موضوع اور مجروح ہونے میں ذرا بھی شُبہ نہیں ہے تو میرے دل میں یہ داعیہ پیدا ہوا کہ جو دُعائیں حدیث کی مشہور کتابوں میں مذکور ہیں وہ میں ایک جگہ جمع کر دوں جیسے "حصن حصین" مؤلفہ علامہ جزریؒ اور "الاذکار" مؤلفہ امام نوویؒ اور "الکلم الطیب" اور "الجامعین" اور "الدرر" مؤلفہ امام سیوطیؒ اور "القول البدیع" مؤلفہ سخاویؒ اور ان کی ترتیب یہ رکھوں کہ سب سے پہلے

قرآن کریم کی دُعائیں لکھوں اور سب سے آخر میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
پر درود شریف کے کلمات رکھوں اور اپنے حق میں بھی دعاءِ خیر کا اُمّید وار ہوں
کیوں کہ کارِ خیر کا محرّک بھی اس کے کرنے والے کی طرح ہوتا ہے اللہ تعالیٰ سے
دعا کرتا ہوں کہ وہ میری اس سعی کو مقبول فرمائے اور میرا ارادہ نیک رکھے اور
دعا وثنا کے اس مجموعہ کو لوگوں کی زبانوں پر ہمیشہ جاری رکھے اور باطل پرستوں
اور بے دینوں کی تحریف سے اس کو دور رکھے اور اس کا نام "الحزب الاعظم
والورد الافخم" میں نے اس لیے تجویز کیا ہے کیونکہ ان دُعاؤں کی نسبت
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف ہے لہٰذا آپ ان کے الفاظ کا خوب خیال
رکھیں، ان کے مَعانی پر پورا غور کریں اور ان کے مضامین پر عمل پیرا ہوں کیونکہ
یہ مجموعہ ان تمام دُعاؤں پر مشتمل ہے جو آپ کو نجات دینے والی ہیں اور مہلکات
سے بچانے والی ہیں کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی عُمدہ عادت اور اچھّا
طریقہ ایسا باقی نہیں چھوڑا جس کی دعا نہ فرمائی ہو، اور کوئی بُرا کام اور خراب
خصلت ایسی باقی نہیں رکھی جس سے پناہ نہ مانگی ہو۔ اجمالی طور پر بھی اور تفصیلی
طور پر بھی اور پھر اس کی تکمیل وتعلیم میں بھی کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں فرمایا۔
اللہ تعالیٰ آپ کے مراتب بلند سے بلند تر فرمائے۔ پس اس کو آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کا صحیح طریقہ اور صوفیائے کرام کے مقامات کا خلاصہ
سمجھنا چاہیے۔ لہٰذا اگر آپ اس مجموعہ کو روز پڑھ لیا کریں جب تو کیا ہی کہنا

ورنہ جمعہ کو سہی، نہیں تو مہینے میں ایک بار، اگر یہ نہ ہو سکے تو پھر سال میں ایک بار تو ہو، اور اگر یہ بھی ممکن نہ ہو تو عمر بھر میں اگر ایک بار میسّر آجائے تو یہ بھی غنیمت ہے اور اگر عرفات کے میدان میں آپ کو اس کے پڑھنے کا موقع مل جائے تو اس میں یہ کلمات اور اضافہ فرمائیں: لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَاشَرِیْکَ لَہٗ، لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَعَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ (سَو بار) سورۂ اخلاص (سَو بار) سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اللّٰہُ اَکْبَرُ (سَو بار)۔

اِس کے علاوہ دُعاؤں کے کلمات اور اپنی آہ وزاری کے درمیان تلبیہ کے الفاظ بھی پڑھتے رہیں تاکہ دُعائیں قبول ہوں۔



# مُناجات

از مخدوم العالم حضرت مولانا حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی قدس سرہٗ

الٰہی صدقۂ پیرانِ عظّام
دمِ آخر ہو میرا نیک انجام
طفیلِ آل و اصحابِ سرافراز
ہو تیرا فضل ہر دم میرا دمساز
وہ قوّت بخش دے اے ربِّ عالم
کہ اَپنے نفس پر قابو ہو ہر دم
بوقتِ نزع ہو کلمہ زباں پر
اُٹھوں نیکوں میں شامل روزِ محشر
غرض دونوں جہاں میں کر تو امداد
بحقِ ہر ہمہ عبّاد و زُہّاد





أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

پناہ مانگتا ہوں اللہ کی شیطان مردود سے

أَلْمَنْزِلُ الْأَوَّلُ فِيْ يَوْمِ السَّبْتِ

اوّل منزل ہفتہ کی (یعنی سنیچر کی)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بیحد مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ

سب تعریفیں اللہ تعالیٰ کیلئے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔ بے انتہا مہربان نہایت رحم والا

يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا

قیامت کے دن کا حاکم ہے۔ ہم تیری ہی بندگی کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد کے طلبگار ہیں (اے

الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۵

پروردگار) ہم کو سیدھا راستہ بتادے۔ راستہ ان کا جن پر تو نے فضل فرمایا

غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝ (آمِيْن)

جن پر نہ تیرا غصہ ہوا اور نہ وہ گمراہ ہوئے۔ آمین

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ ۝

پناہ چاہتا ہوں میں اللہ کی اس بات سے کہ میں جاہلوں میں سے ہوؤں۔



رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ط اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○ وَتُبْ

اے ہمارے رب تو ہم سے ہمارے عملوں کو قبول فرما لے بیشک تو سننے والا اور جاننے والا ہے اور ہماری

عَلَيْنَا ج اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ○ رَبَّنَا اٰتِنَا فِي

توبہ قبول فرما، بے شبہ تو ہی توبہ قبول کرنیوالا اور رحم کرنیوالا ہے۔ اے ہمارے پروردگار

الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ

ہمیں دنیا میں بھی نیکی عطا فرما اور آخرت میں بھی نیکی عطا فرما، اور ہمیں دوزخ کے عذاب

النَّارِ ○ رَبَّنَا اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَ

سے بچا۔ ہمارے پروردگار ہمارے دلوں میں صبر ڈال دے اور ہمارے قدم جمائے رکھ اور

انْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ○ سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ق

ان کافروں کے مقابلہ پر ہماری مدد فرما۔ ہم نے سنا اور مانا، تیری ہی

غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ○ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا

بخشش مانگتے ہیں، پروردگار آخر تیری ہی طرف لوٹ کر جانا ہے۔ پروردگار ہماری پکڑ نہ فرما

اِنْ نَّسِيْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا ج رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا اِصْرًا

اگر ہم بھول لیں یا چوک جائیں۔ پروردگار اور ہم پر ایسے سخت احکام کا بار نہ ڈال

كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ج رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا

جیسا ہم سے پہلے لوگوں پر ڈالا تھا، ہمارے پروردگار وہ بار ہم سے نہ اٹھوا جس کی ہم میں





مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۛ وقفة وَاغْفِرْ لَنَا ۛ وقفة وَ

طاقت نہ ہو اور ہم سے درگذر فرما اور ہمیں بخش دے ، اور ہم پر

ارْحَمْنَا ۛ وقفة اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

رحم فرما ، تو ہی ہمارا مولیٰ ہے اور کافروں پر ہم کو غالب رکھ

رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ

ہمارے پروردگار ہمارے دلوں کو ہدایت پھر کہیں ڈانواڈول نہ کردینا اور ہم کو

لَّدُنْكَ رَحْمَةً ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ۝ رَبَّنَآ اِنَّكَ

اپنے پاس سے رحمت عطا فرما ، بیشک تو ہی بڑا دینے والا ہے ۔ ہمارے پروردگار بے شبہ

جَامِعُ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا

تو لوگوں کو ایک دن جس کے آنے میں کوئی شک و شبہ نہیں ضرور جمع کرے گا بے شبہ اللہ تعالیٰ

يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۝ رَبَّنَآ اِنَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا

وعدہ کے خلاف نہیں کرتا ۔ ہمارے پروردگار ہم تجھ پر ایمان لا چکے ہیں ہمارے گناہ بخش دے

وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝ ۚ قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ

اور ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچالے ۔ تو کہدے یا اللہ سلطنت کے مالک

تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ

تو سلطنت دیدے جس کو چاہے اور سلطنت چھین لے جس سے





تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ۭ بِيَدِكَ

چاہے اور عزت دے دے جس کو چاہے اور ذلیل کر دے جس کو چاہے سب

الْخَيْرُ ۭ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ○ تُوْلِجُ الَّيْلَ

خوبی تیرے ہاتھ ہے، بے شک تو ہر چیز پر قادر ہے۔ تو داخل کرتا ہے

فِى النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِى الَّيْلِ ۡ وَتُخْرِجُ

رات کو دن میں اور داخل کرتا ہے دن کو رات میں (یعنی کبھی رات کو گھٹا کر دن کو بڑھا دیتا ہے

الْحَىَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَىِّ ۡ وَ

اور کبھی اس کا عکس کرتا ہے) اور تو نکالتا ہے زندہ مُردہ سے اور مردہ زندہ سے (جیسے مرغی بیضہ سے اور بیضہ

تَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ○ رَبِّ هَبْ لِىْ مِنْ

مرغی سے) اور جس کو چاہے بے حساب رزق دیتا ہے۔ اے میرے رب مجھ کو

لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً ۚ اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ ○

اپنی بارگاہ سے پاکیزہ اولاد عنایت فرما، بے شک تو دُعا کا سُننے والا ہے

رَبَّنَآ اٰمَنَّا بِمَآ اَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا مَعَ

اے ہمارے پروردگار ہم نے یقین کیا اس چیز کا جو تو نے اتاری اور ہم رسول کے تابع ہوئے سو ہم کو ماننے والوں

الشّٰهِدِيْنَ ○ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَاِسْرَافَنَا

(کی جماعت) میں لکھ لے۔ اے ہمارے رب ہمارے گناہ بخش اور ہمارے کام میں ہم سے





فِیۡ اَمۡرِنَا وَ ثَبِّتۡ اَقۡدَامَنَا وَ انۡصُرۡنَا عَلَی الۡقَوۡمِ

جو زیادتی ہو گئی ہے (اسے بھی بخشدے) اور ہمارے قدم جمائے رکھ اور کفار کے مقابلہ پر

الۡکٰفِرِیۡنَ ○ رَبَّنَا مَا خَلَقۡتَ هٰذَا بَاطِلًا ۚ سُبۡحٰنَكَ

ہماری مدد فرما اے ہمارے رب تونے یہ (کارخانہ) عبث نہیں بنایا تو (سب عیبوں سے)

فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○ رَبَّنَاۤ اِنَّكَ مَنۡ تُدۡخِلِ النَّارَ

پاک ہے سو ہم کو دوزخ کے عذاب سے بچالے، اے ہمارے رب جسکو تونے دوزخ میں ڈالا

فَقَدۡ اَخۡزَیۡتَهٗ ؕ وَمَا لِلظّٰلِمِیۡنَ مِنۡ اَنۡصَارٍ ○ رَبَّنَاۤ

سو اس کو رُسوا کردیا، اور (وہاں) گنہگاروں کا کوئی مددگار نہیں، اے رب

اِنَّنَا سَمِعۡنَا مُنَادِیًا یُّنَادِیۡ لِلۡاِیۡمَانِ اَنۡ اٰمِنُوۡا

ہمارے ہم نے سُنا کہ ایک پکارنے والا ایمان (لانے) کیلئے پکارتا ہے کہ (لوگو) اپنے رب پر ایمان لاؤ

بِرَبِّكُمۡ فَاٰمَنَّا ۖ رَبَّنَا فَاغۡفِرۡ لَنَا ذُنُوۡبَنَا وَكَفِّرۡ عَنَّا

تو ہم ایمان لے آئے، اے ہمارے رب ہمارے گناہ بخشدے اور ہماری بُرائیاں ہم سے دُور فرمادے

سَیِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الۡاَبۡرَارِ ۚ ○ رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا

(اور جب دُنیا سے اٹھانا ہو) تو نیک بندوں میں شامل فرما کر دُنیا سے اٹھالے، اے ہمارے رب تونے ہم سے جو

وَعَدۡتَّنَا عَلٰی رُسُلِكَ وَلَا تُخۡزِنَا یَوۡمَ الۡقِیٰمَةِ ؕ اِنَّكَ

وعدے اپنے رسُولوں کی معرفت کئے ہیں وہ نصیب فرما، اور قیامت کے دن ہم کو رُسوا نہ کر، بے شک





لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ○ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ

تو وعدہ کے خلاف نہیں کرتا۔ اے ہمارے رب اس بستی سے جس کے رہنے والے ہم پر

الظَّالِمِ اَهْلُهَا ۚ وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ۚ وَّ

ظلم کرتے ہیں ہم کو نجات دے اور اپنی طرف سے ہمارا کوئی حامی کھڑا کر دے اور

اجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ○ رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا

اپنی (ہی) طرف سے کسی کو ہمارا مددگار بنادے۔ اے ہمارے پروردگار ہم پر آسمان

مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا

سے ایک (بھرا ہوا) خوان اُتار کہ وہ (دن) عید ہو ہمارے پہلوں اور پچھلوں کے لئے

وَاٰيَةً مِّنْكَ ۚ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ○

اور تیری طرف سے نشانی (ہو) اور ہم کو روزی دے، اور تو (ہی) سب سے بہتر روزی دینے والا ہے۔

رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ○ وَنَطْمَعُ اَنْ

اے ہمارے پروردگار ہم نے مانا تجھکو پس تو ہمکو تصدیق کرنیوالوں کیساتھ لکھدے۔ اور ہم اس کے

يُّدْخِلَنَا رَبُّنَا مَعَ الْقَوْمِ الصّٰلِحِيْنَ ○ رَبَّنَا لَا

امیدوار ہیں کہ ہمکو ہمارا پروردگار نیک لوگوں میں شامل فرمادے۔ اے ہمارے

تَجْعَلْنَا مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ○ اَنْتَ وَلِيُّنَا فَاغْفِرْ

رب ہم کو ظالم لوگوں میں شامل نہ فرما۔ تو (ہی) ہمارا کارساز ہے





لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الْغٰفِرِیْنَ ○ وَاکْتُبْ لَنَا

پس ہم کو بخش دے اور ہم پر رحم فرماؤ تو سب سے بہتر بخشنے والا ہے۔ اور ہمارے لئے

فِیْ هٰذِهِ الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ اِنَّا هُدْنَا

اس دُنیا میں اور آخرت میں بھلائی لکھ دے تحقیق ہم نے رجوع کیا

اِلَیْكَ ط رَبَّنَآ اِنَّكَ تَعْلَمُ مَا نُخْفِیْ وَمَا نُعْلِنُ ط وَمَا

تیری طرف۔ اے ہمارے پروردگار یقیناً تو جانتا ہے جو کچھ ہم چھپا کر (کرتے) ہیں اور جو

یَخْفٰی عَلَی اللّٰهِ مِنْ شَیْءٍ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ ○

دکھا کر (کرتے) ہیں اور اللہ تعالیٰ پر کوئی چیز پوشیدہ نہیں ہے نہ زمین میں اور نہ آسمان میں،

رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا سکتۃ وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا

اے ہمارے پروردگار ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اور اگر تو ہم کو نہ بخشے اور ہم پر

لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِیْنَ ○ رَبَّنَا افْتَحْ بَیْنَنَا وَ

رحم نہ فرمائے تو ہم ضرور تباہ ہو جائینگے۔ اے ہمارے پروردگار تو ہم میں اور

بَیْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَیْرُ الْفٰتِحِیْنَ ○ رَبَّنَآ

ہماری قوم میں انصاف کیساتھ فیصلہ فرمادے اور تو سب سے بہتر فیصلہ کرنیوالا ہے اے ہمارے رب

اَفْرِغْ عَلَیْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِیْنَ ○ رَبِّ

ہم پر صبر کے دہانے کھولدے اور ہمکو مسلمان مار۔ اے رب



اغفر لی ولاخی وادخلنا فی رحمتک وانت

معاف کر مجھ کو اور میرے بھائی کو اور ہم کو اپنی رحمت میں لے لے اور تو سب سے

ارحم الرحمین ○ علی اللہ توکلنا ربنا لا

زیادہ رحم کرنے والا ہے۔ ہم نے اللہ پر بھروسہ کیا اے رب ہمارے ہم پر اس ظالم قوم کا زور نہ

تجعلنا فتنۃ للقوم الظلمین ○ ونجنا برحمتک

آزما (یعنی ہمکو ان کے ظلم کا تختہ مشق نہ بنا کہیں ہمارا دین خطرہ میں نہ پڑ جائے) اور مہربانی فرما کر

من القوم الکفرین ○ رب انی اعوذ بک

ان کافر لوگوں سے ہمکو چھڑا دے۔ اے رب میں تیری پناہ لیتا ہوں

ان اسئلک ما لیس لی بہ علم والا تغفر لی و

کہ میں تجھ سے پوچھوں تجھ سے ایسی بات جس کا مجھ کو علم نہ ہو اور اگر تو مجھ کو نہ

ترحمنی اکن من الخسرین ○ فاطر السموت

بخشے اور رحم نہ فرمائے تو میں نقصان والوں میں ہوں گا۔ اے پیدا کرنے والے آسمان

والارض انت ولی فی الدنیا والاخرۃ

اور زمین کے، تو ہی میرا کارساز ہے دنیا اور آخرت میں

توفنی مسلما والحقنی بالصلحین ○ ان

مجھ کو اسلام پر موت دے اور مجھ کو نیک بختوں میں ملا دے۔ بے شک



رَبِّیْ لَسَمِیْعُ الدُّعَآءِ ○ رَبِّ اجْعَلْنِیْ مُقِیْمَ الصَّلٰوۃِ

میرا رب سنتا ہے دعا کو اے رب مجھ کو نماز کا قائم رکھنے والا بنا دے

وَمِنْ ذُرِّیَّتِیْ صلے رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ ○ رَبَّنَا

اور میری اولاد میں سے بھی۔ اے رب میری دعا قبول فرما اے ہمارے رب

اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ

مجھکو بخش اور میرے ماں باپ کو بخش اور سب ایمان والوں کو اس دن جبکہ

الْحِسَابُ ○ رَبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّیٰنِیْ صَغِیْرًا ○

حساب ہو۔ اے رب ان پر رحم فرما جیسا پالا انھوں نے مجھ کو چھوٹا (سا)

رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ

اے رب داخل کر مجھکو سچا داخل کرنا (یعنی مدینہ طیبہ میں آبرو اور خوش اسلوبی سے پہنچانا) اور نکال مجھ کو

صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِیْرًا ○

سچا نکالنا (یعنی مکہ مکرمہ سے آبرو سے نکلوں) اور اپنے پاس سے مجھکو حکومت کی مدد عنایت فرما (یعنی غلبہ و

رَبَّنَآ اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَیِّئْ لَنَا مِنْ

تسلط عنایت فرما جس کے ساتھ تیری مدد ہو) اے رب ہمکو اپنے پاس سے بخشش دے اور ہمارے کام کی

اَمْرِنَا رَشَدًا ○ رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ ○ وَیَسِّرْ لِیْ

درستی پوری کر دے۔ اے رب میرا سینہ کشادہ کر دے اور میرا کام آسان





اَمْرِیْ ○ رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا ○ رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ

فرمادے۔ اے رب میری سمجھ زیادہ کر۔ اے رب مجھ پر تکلیف

الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ○ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ

آپڑی ہے اور تو سب رحم کرنیوالوں سے بڑھکر رحم والا ہے۔ (اے اللہ) کوئی حاکم

اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ○ رَبِّ لَا

نہیں سوائے تیرے، تیری ذات پاک ہے میں ہی تھا گنہگاروں میں سے۔ اے میرے

تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ ○ رَبِّ

رب نہ چھوڑ مجھ کو اکیلا اور تو ہے سب سے بہتر وارث۔ اے میرے رب

احْكُمْ بِالْحَقِّ ط وَرَبُّنَا الرَّحْمٰنُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی

فیصلہ فرما حق کے موافق، اور ہمارا رب بڑا مہربان ہے جس سے ان باتوں کے مقابلہ میں مدد چاہی

مَا تَصِفُوْنَ ○ رَبِّ اَنْزِلْنِیْ مُنْزَلًا مُّبٰرَكًا وَّ

جاتی ہے جو تم بنایا کرتے ہو۔ اے میرے رب اتار مجھ کو برکت کا اتارنا اور تو ہی سب سے

اَنْتَ خَیْرُ الْمُنْزِلِیْنَ ○ رَبِّ فَلَا تَجْعَلْنِیْ فِی

بہتر اتارنے والا ہے۔ اے میرے رب تو مجھ کو گنہگار لوگوں

الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ ○ رَبِّ اَعُوْذُبِكَ مِنْ هَمَزٰتِ

میں شامل نہ کیجیو۔ اے میرے رب میں تیری پناہ چاہتا ہوں شیطان





الشَّيٰطِيْنِ ۝ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ ۝ رَبَّنَآ

کی چھیڑ سے۔ اور میرے رب میں تیری پناہ چاہتا ہوں اس سے بھی کہ شیطان میرے پاس آویں اے ہمارے

اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ۝

رب ہم ایمان لے آئے سو تو ہمکو بخشدے اور ہم پر رحم فرما اور تو سب رحم کرنیوالوں سے بڑھکر رحم کرنیوالا ہے۔

رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ رَبَّنَا

اے میرے رب معاف فرما اور رحم کر اور تو سب رحم کرنے والوں سے بڑھکر ہے۔ اے ہمارے

اصْرِفْ عَنَّا عَذَابَ جَهَنَّمَ ۖ اِنَّ عَذَابَهَا كَانَ

رب ہٹادے ہم سے دوزخ کے عذاب کو، بے شک اس کا عذاب تو چمٹنے

غَرَامًا ۝ اِنَّهَا سَآءَتْ مُسْتَقَرًّا وَّمُقَامًا ۝ رَبَّنَا

والا ہے۔ بلاشبہ وہ بُری جگہ ہے ٹھہرنے کی اور (بُری جگہ ہے) رہنے کی۔ اے ہمارے رب

هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّ

عنایت فرما ہمکو ہماری بیویوں کی طرف سے اور اولاد کی طرف سے آنکھوں کی ٹھنڈک اور کر ہمکو پرہیزگاروں

اجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا ۝ رَبِّ هَبْ لِيْ حُكْمًا

کا پیشوا (یہ اپنے خاندان کے متقی ہونیکی درخواست ہے) اے میرے رب مجھ کو حکم (یعنی مزید

وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ ۝ وَاجْعَلْ لِّيْ لِسَانَ

علم و حکمت) عطا فرما اور نیکوں میں شامل کر۔ اور میرا بول سچا رکھ پچھلوں (یعنی





صِدْقٍ فِی الْاٰخِرِیْنَ ۝ وَاجْعَلْنِیْ مِنْ وَّرَثَةِ

آئندہ آنے والی نسلوں میں) اور مجھکو جنت النعیم (باغ نعمت) کے وارثوں

جَنَّةِ النَّعِیْمِ ۝ وَاغْفِرْ لِاَبِیْٓ اِنَّهٗ كَانَ مِنَ

میں سے کردے۔ اور میرے باپ کو معاف کر بلاشبہ وہ راہ بھٹکے ہوئے لوگوں

الضَّآلِّیْنَ ۝ وَلَا تُخْزِنِیْ یَوْمَ یُبْعَثُوْنَ ۝ یَوْمَ

میں تھے۔ اور مجھکو اس روز کہ جب سب جی اٹھیں گے رسوا نہ فرمانا جس دن نہ کام

لَا یَنْفَعُ مَالٌ وَّلَا بَنُوْنَ ۝ اِلَّا مَنْ اَتَی اللّٰهَ بِقَلْبٍ

آئیگا مال اور نہ بیٹے۔ مگر ہاں جو کوئی لیکر آیا اللہ کے پاس پاک صاف دل (یعنی بس اسکی نجات ہے جس کا دل

سَلِیْمٍ ۝ رَبِّ نَجِّنِیْ وَاَهْلِیْ مِمَّا یَعْمَلُوْنَ ۝ رَبِّ

کفر و شرک اور معاصی کے کھوٹ سے داغدار نہ ہو) اے میرے رب نجات دے مجھکو اور میرے گھر والوں کو ان کاموں سے جو یہ کرتے ہیں۔ اے میرے

اِنَّ قَوْمِیْ كَذَّبُوْنِ ۝ فَافْتَحْ بَیْنِیْ وَبَیْنَهُمْ فَتْحًا

رب میری قوم نے تو مجھے جھٹلایا۔ تو اب میرے اور ان کے مابین ایک فیصلہ فرمادے

وَّنَجِّنِیْ وَمَنْ مَّعِیَ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ ۝ رَبِّ اَوْزِعْنِیْٓ

اور نجات دے مجھکو اور ان ایمان والوں کو جو میرے ساتھ ہیں۔ اے میرے رب مجھے

اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتَ عَلَیَّ وَعَلٰی وَالِدَیَّ

توفیق دے کہ میں تیری اس نعمت کا شکر بجالاؤں جو تو نے مجھے اور میرے باپ کو عطا کی ہے اور یہ





وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰهُ وَاَدْخِلْنِىْ بِرَحْمَتِكَ

کہ میں نیک عمل کروں جو تو پسند کرے اور شامل کرلے مجھ کو اپنی رحمت

فِىْ عِبَادِكَ الصّٰلِحِيْنَ ○ رَبِّ اِنِّىْ ظَلَمْتُ

سے اپنے نیک بندوں میں۔ اے میرے رب میں نے ظلم کیا

نَفْسِىْ فَاغْفِرْلِىْ ۔ رَبِّ نَجِّنِىْ مِنَ الْقَوْمِ

اپنی جان پر سو تو مجھ کو معاف فرمادے، اے میرے رب بچالے مجھکو اس بے

الظّٰلِمِيْنَ ○ رَبِّ اِنِّىْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَىَّ مِنْ خَيْرٍ

انصاف قوم سے۔ اے میرے رب جو خیر بھی میری طرف نازل فرمائے میں اس کا

فَقِيْرٌ ○ رَبِّ انْصُرْنِىْ عَلَى الْقَوْمِ الْمُفْسِدِيْنَ ○

محتاج ہوں۔ اے میرے رب ان شریر لوگوں کے خلاف میری مدد فرما۔

فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ حِيْنَ تُمْسُوْنَ وَحِيْنَ تُصْبِحُوْنَ ○

سو پاک اللہ کی یاد کرو جب شام کرو اور جب صبح کرو

وَلَهُ الْحَمْدُ فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَعَشِيًّا وَّ

اور اسی کے واسطے ہے سب تعریف آسمانوں اور زمین میں اور پچھلے وقت اور

حِيْنَ تُظْهِرُوْنَ ○ يُخْرِجُ الْحَىَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَ

جب دوپہر ہو۔ وہی نکالتا ہے زندہ کو مُردہ سے اور

يُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَيُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ

وہی نکالتا ہے مردہ کو زندہ سے اور زندگی بخشتا ہے زمین کو اُس پر مُردنی

مَوْتِهَا ۚ وَكَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ ۝ رَبِّ هَبْ لِيْ

آجانے کے بعد اور اسی طرح تم نکالے جاؤ گے۔ اے میرے رب بخش مجھ کو کوئی

مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝ قُلِ اللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَ

نیک (بیٹا) اے اللہ پیدا کرنے والے آسمانوں اور

الْاَرْضِ عٰلِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ اَنْتَ تَحْكُمُ

زمین کے جاننے والے چھپے اور کھلے کے تو ہی فیصلہ فرمائے

بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ۝ رَبَّنَا

گا اپنے بندوں میں جس چیز میں وہ جھگڑتے تھے۔ اے ہمارے

وَسِعْتَ كُلَّ شَيْءٍ رَّحْمَةً وَّعِلْمًا فَاغْفِرْ لِلَّذِيْنَ

رب تیری رحمت اور علم میں ہر چیز کی سمائی ہے سو تو بخش دے ان لوگوں کو جو توبہ

تَابُوْا وَاتَّبَعُوْا سَبِيْلَكَ وَقِهِمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ ۝

کریں اور تیری راہ پر چلیں اور ان کو دوزخ کے عذاب سے بچالے۔

رَبَّنَا وَاَدْخِلْهُمْ جَنّٰتِ عَدْنِ ِۨ الَّتِيْ وَعَدْتَّهُمْ وَ

اے ہمارے رب اور ان کو داخل کر ہمیشہ رہنے کی بہشتوں میں جن کا تو نے ان سے وعدہ



مَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِهِمْ وَاَزْوَاجِهِمْ وَذُرِّيّٰتِهِمْ ط

فرمایا ہے اور ان کے ماں باپ اور ان کی بیویوں اور ان کی اولاد میں سے جو کوئی

اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ وَقِهِمُ السَّيِّاٰتِ ط وَ

نیک ہو اسکو بھی بیشک تو ہی ہے زبردست حکمت والا، اور بچا ان کو برائیوں سے اور

مَنْ تَقِ السَّيِّاٰتِ يَوْمَئِذٍ فَقَدْ رَحِمْتَهٗ ط وَذٰلِكَ

جس کو بچایا تو نے برائیوں سے اس دن اس پر تو نے بلاشبہ مہربانی فرمائی

هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝ رَبِّ اَوْزِعْنِيْٓ اَنْ اَشْكُرَ

اور یہی تو ہے بڑی کامیابی۔ اے میرے رب مجھے توفیق دے کہ میں شکر

نِعْمَتَكَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتَ عَلَيَّ وَعَلٰى وَالِدَيَّ وَاَنْ

کروں تیرے احسان کا جو تو نے مجھ پر کیا اور میرے ماں باپ پر اور یہ کہ میں وہ

اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَاَصْلِحْ لِيْ فِيْ ذُرِّيَّتِيْ ج ط

نیک کام کروں جس سے تو راضی ہو اور میرے لئے میری اولاد میں بھی اصلاح فرما دے

اِنِّيْ تُبْتُ اِلَيْكَ وَاِنِّيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ۝ رَبَّنَا

بیشک میں نے توبہ کی تیری طرف اور بلاشبہ میں مسلمانوں میں سے ہوں۔ اے ہمارے

اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ

رب بخشدے ہم کو اور ہمارے ان بھائیوں کو جو ہم سے پہلے ایمان لا چکے ہیں



وَلَا تَجْعَلْ فِیْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَآ

اور نہ رکھ ہمارے دلوں میں بیر ایمان والوں کے لئے، اے ہمارے رب

اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ○ رَبَّنَا عَلَیْكَ تَوَكَّلْنَا

تو ہی ہے نرمی والا بڑا مہربان۔ اے ہمارے رب ہم نے تجھ پر بھروسہ کیا

وَاِلَیْكَ اَنَبْنَا وَاِلَیْكَ الْمَصِیْرُ ○ رَبَّنَا لَا

اور تیری طرف رجوع ہوئے اور تیری ہی طرف سب کو پھر کر آنا ہے۔ اے ہمارے رب

تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلَّذِیْنَ كَفَرُوْا وَاغْفِرْ لَنَا رَبَّنَا ج

مت جانچ ہم پر کافروں کو (یعنی ہمیں ان کا تختۂ مشق نہ بنا) اور اے ہمارے رب ہمیں

اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ○ رَبَّنَآ اَتْمِمْ لَنَا

معاف فرمادے بلاشبہ تو ہی زبردست حکمت والا ہے۔ اے ہمارے رب پورا کردے

نُوْرَنَا وَاغْفِرْ لَنَا ج اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ○

ہمارے لئے ہمارے نور کو اور معاف کردے ہمکو بے شک تو سب کچھ کرسکتا ہے۔

رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ

اے میرے پروردگار مجھ کو بخشدے اور میرے ماں باپ کو اور اس کو بھی جو ایمان

مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ط

لاکر میرے گھر میں آئے اور سب باایمان مردوں اور عورتوں کو۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام کے ساتھ جو نہایت رحم والا مہربان ہے۔

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ

کہہ دو میں پناہ لیتا ہوں صبح کی سفیدی کے رب کی اسکی تمام مخلوقات کے شر سے اور

شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ

رات کے اندھیرے کے شر سے جب چھا جائے۔ اور گنڈوں پر پھونکنے والیوں

فِی الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ؑ

کے شر سے۔ اور حاسد کے شر سے جب وہ حسد کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام کے ساتھ جو نہایت رحم والا مہربان ہے۔

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ

کہہ دو میں پناہ لیتا ہوں تمام انسانوں کے رب کی تمام انسانوں کے بادشاہ کی تمام

النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۥ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِیْ

انسانوں کے معبود کی اس شیطان کے شر سے جو لوگوں کے دلوں میں وسوسہ ڈالے اور چھپ

یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ؑ

جائے خواہ جنوں میں سے ہو یا آدمیوں میں سے۔





سُبۡحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَتَحِيَّتُهُمۡ فِيۡهَا سَلٰمٌ ۚ وَاٰخِرُ

اے اللہ تو پاک ہے (اور بے عیب ہے) اور اہل جنت کا جنت میں ملاقات کے وقت سلام یہ ہوگا، تم پر

دَعۡوٰهُمۡ اَنِ الۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ۝

سلامتی ہو اور انکی آخری پکار یہ ہوگی کہ سب تعریفیں اللہ کیلئے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: وَلِلّٰهِ الۡاَسۡمَآءُ الۡحُسۡنٰى فَادۡعُوۡهُ بِهَا. وَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ اِنَّ لِلّٰهِ تَعَالٰى تِسۡعَةً وَّتِسۡعِيۡنَ اِسۡمًا مَّنۡ اَحۡصٰهَا دَخَلَ الۡجَنَّةَ وَفِىۡ رِوَايَةٍ مَّنۡ حَفِظَهَا ؀

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ اللہ تعالیٰ کے اچھے (اچھے) نام ہیں سو تم اسکو ان (ہی ناموں) سے پکارو اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، اللہ تعالیٰ کے لئے ننانوے نام ہیں جو ان کو یاد کرلے وہ جنت میں جائے گا اور ایک روایت میں (مَنۡ اَحۡصَاهَا) کی بجائے مَنۡ حَفِظَهَا (کا لفظ) ہے۔

هُوَ اللّٰهُ الَّذِىۡ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

وہی اللہ ہے جسکے سوا کوئی معبود نہیں

| الرَّحۡمٰنُ | الرَّحِيۡمُ | الۡمَلِكُ | الۡقُدُّوۡسُ |
|---|---|---|---|
| نہایت رحم والا | بہت مہربان | بادشاہ | پاک |

| السَّلٰمُ | الۡمُؤۡمِنُ | الۡمُهَيۡمِنُ | الۡعَزِيۡزُ |
|---|---|---|---|
| سلامتی دینے والا | امن دینے والا | محافظ | غالب |



| | | | |
|---|---|---|---|
| الْجَبَّارُ | الْمُتَكَبِّرُ | الْخَالِقُ | الْبَارِئُ |
| زبردست | بڑائی والا | پیدا کرنے والا | بنانے والا |
| الْمُصَوِّرُ | الْغَفَّارُ | الْقَهَّارُ | الْوَهَّابُ |
| صورت بنانے والا | بہت بخشنے والا | زور والا | بڑا دینے والا |
| الرَّزَّاقُ | الْفَتَّاحُ | الْعَلِيْمُ | الْقَابِضُ |
| روزی دینے والا | فیصلہ کرنے والا | جاننے والا | بند کرنے والا |
| الْبَاسِطُ | الْخَافِضُ | الرَّافِعُ | الْمُعِزُّ |
| کھولنے والا | پست کرنے والا | اُونچا کرنے والا | عزت دینے والا |
| الْمُذِلُّ | السَّمِيْعُ | الْبَصِيْرُ | الْحَكَمُ |
| ذلت دینے والا | سُننے والا | دیکھنے والا | فیصلہ کرنے والا |
| الْعَدْلُ | اللَّطِيْفُ | الْخَبِيْرُ | الْحَلِيْمُ |
| منصف | باریک داں | خبردار | بُردبار |
| الْعَظِيْمُ | الْغَفُوْرُ | الشَّكُوْرُ | الْعَلِيُّ |
| بزرگ | پردہ پوش | قدرداں | بلند |
| الْكَبِيْرُ | الْحَفِيْظُ | الْمُقِيْتُ | الْحَسِيْبُ |
| بڑا | نگہبان | حصہ بانٹ کر دینے والا | کافی |



| | | | |
|---|---|---|---|
| الجلیل | الکریم | الرقیب | المجیب |
| عظیم الشان | کرم کرنے والا | نگہبان | قبول کرنے والا |
| الواسع | الحکیم | الودود | المجید |
| کشادہ رحمت | حکمت والا | دوستدار | بزرگ |
| الباعث | الشہید | الحق | الوکیل |
| اٹھانے والا | گواہ | سچا | ضامن |
| القوی | المتین | الولی | الحمید |
| زبردست | مضبوط | دوست | ستودہ |
| المحصی | المبدئ | المعید | المحیی |
| گھیرنے والا | نیا پیدا کرنیوالا | لوٹانے والا | زندہ کرنے والا |
| الممیت | الحی | القیوم | الواجد |
| مارنے والا | زندہ | تھامنے والا | ہر کمال بالفعل رکھنے والا |
| الماجد | الواحد | الاحد | الصمد |
| بزرگی والا | اکیلا | تنہا | بے نیاز |
| القادر | المقتدر | المقدم | المؤخر |
| قدرت والا | بڑی قدرت والا | آگے بڑھانے والا | پیچھے ہٹانے والا |



الاَوَّلُ الاٰخِرُ الظَّاهِرُ البَاطِنُ

اوّل آخر کھلا ہوا پوشیدہ

الوَالِی المُتَعَالِی البَرُّ التَّوَّابُ

ہر چیز کا ذمہ دار مخلوق کی صفات سے برتر نیک سلوک کرنیوالا توبہ قبول کرنیوالا

المُنعِمُ المُنتَقِمُ العَفُوُّ الرَّءُوفُ

نعمت دینے والا بدلہ لینے والا معاف کرنیوالا نرمی کرنے والا

مَالِکُ المُلکِ ذُوالجَلَالِ وَالاِکرَامِ

مالک ملک کا صاحب بزرگی اور بخشش کا

الرَّبُّ المُقسِطُ الجَامِعُ الغَنِیُّ

پالنے والا انصاف کرنیوالا جمع کرنے والا بے پروا

المُغنِی المُعطِی المَانِعُ الضَّآرُّ

آسودہ کرنیوالا عطا کرنے والا روکنے والا نقصان پہنچا سکنے والا

النَّافِعُ النُّورُ الهَادِی البَدِیعُ

نفع دینے والا روشنی والا راہ دکھانے والا نئی ایجاد کرنے والا

البَاقِی الوَارِثُ الرَّشِیدُ الصَّبُورُ

ہمیشہ رہنے والا وارث نیک راہ بتانیوالا صبر والا

# وَاسْمُ اللّٰہِ الْاَعْظَمُ

## اَلَّذِیْ اِذَا دُعِیَ بِہٖ اَجَابَ وَاِذَا سُئِلَ بِہٖ اَعْطٰی

اللہ تعالیٰ کا وہ اسم اعظم کہ جب اس کے ذریعہ سے دعا کی جائے تو وہ قبول فرمائے۔
اور جب اس کے وسیلہ سے اس سے مانگا جائے تو وہ ضرور عطا فرمائے، یہ ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ○

(اے اللہ) سوا تیرے معبود کوئی نہیں بیشک میں (اپنے نفس پر) ظلم کرنیوالوں میں سے ہوں

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَنِّیْ اَشْهَدُ اَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَآ

اے اللہ میں ان کلمات کے وسیلے سے تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ میں گواہی دیتا ہوں اس بات کی کہ

اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ ۵

بیشک اللہ تو ہی ہے سوا تیرے معبود کوئی نہیں تو اکیلا ہے، بے نیاز ہے، نہ اس نے کسی کو جنا

وَلَمْ یُوْلَدْ ○ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ○ اَللّٰهُمَّ

نہ کسی سے جنا گیا، اور نہ کوئی اس کا ہمسر ہے۔ اے اللہ

اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَنَّ لَكَ الْحَمْدُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ

میں تجھ سے ان کلمات کے وسیلہ سے سوال کرتا ہوں کہ تمام تعریفیں صرف تیرے لئے ہی ہیں معبود سوا

وَحْدَكَ لَا شَرِیْكَ لَكَ الْحَنَّانُ الْمَنَّانُ بَدِیْعُ

تیرے کوئی نہیں بس تو ہے تیرا کوئی شریک نہیں تو بڑا مہربان ہے، بڑا دینے والا ہے آسمانوں اور زمین کا



السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

کسی نمونہ کے بغیر بنانے والا تو ہے، اے بزرگی اور بخشش والے، اے سدا زندہ رہنے والے اور سب

يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ يَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ○ سُبْحَانَ

کی ہستی قائم رکھنے والے اے رحم کرنیوالوں میں سب سے بڑھکر رحم کرنیوالے۔ میرا رب سب عیبوں

رَبِّيَ الْعَلِيِّ الْاَعْلَى الْوَهَّابِ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ

سے پاک ہے بلند ہے سب سے برتر سب سے زیادہ دینے والا ہے۔ میں پناہ لیتا ہوں اللہ تعالیٰ کے ان کلمات کی

التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا

جو پورے ہیں (ان میں کوئی نقصان نہیں) اسکی تمام پیدا کردہ مخلوق کے شر سے اللہ کے نام کی برکت سے جس کے

يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَ

نام سے نہ زمین پر کوئی چیز نقصان پہنچائے نہ آسمان میں، اور وہ خوب سننے والا اور

هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○ اَصْبَحْنَا وَاَصْبَحَ الْمُلْكُ لِلّٰهِ

اچھی طرح جاننے والا ہے۔ ہم (بھی) اور ساری بادشاہت (بھی) اللہ کی ملکیت ہیں

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ

اور سب تعریفیں اللہ تعالیٰ کیلئے ہیں، اور اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں بس وہی ہے اور اس کا شریک

لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

کوئی نہیں ساری بادشاہت اسی کی ہے اور سب تعریفیں اسی کیلئے ہیں اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔

رَبِّ اَسْاَلُكَ خَيْرَ مَا فِيْ هٰذَا الْيَوْمِ وَخَيْرَ مَا بَعْدَهٗ وَ

اے میرے رب میں تجھ سے جو بھلائی اس دن میں ہے اور جو اس کے بعد ہے وہ مانگتا ہوں اور جو

اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا فِيْ هٰذَا الْيَوْمِ وَشَرِّ مَا بَعْدَهٗ

برائی اس دن میں ہے اور اس کے بعد ہے اس سے تیری پناہ لیتا ہوں

رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْكَسَلِ وَسُوْٓءِ الْكِبَرِ رَبِّ اَعُوْذُ

اے میرے رب میں تیری پناہ لیتا ہوں کاہلی اور سخت بڑھاپے سے اے میرے پروردگار

بِكَ مِنْ عَذَابٍ فِي النَّارِ وَعَذَابٍ فِي الْقَبْرِ،

میں تیری پناہ لیتا ہوں دوزخ کے عذاب سے اور قبر کے عذاب سے

اَللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عَالِمَ الْغَيْبِ وَ

اے اللہ آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے والے، چھپے اور کھلے کے جاننے والے

الشَّهَادَةِ رَبَّ كُلِّ شَيْءٍ وَّمَلِيْكَهٗ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ

ہر چیز کے رب اور اس کے مالک میں گواہی دیتا ہوں کہ معبود سوائے

اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ وَحْدَكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ اَعُوْذُ بِكَ

تیرے کوئی نہیں، بس تو ہے تیرا شریک کوئی نہیں۔ میں تیری پناہ لیتا ہوں اپنے

مِنْ شَرِّ نَفْسِيْ وَمِنْ شَرِّ الشَّيْطَانِ وَشِرْكِهٖ وَ

نفس کے مکر اور شیطان کے فریب سے اور اس کے شرک سے اور

اَنْ اَقْتَرِفَ عَلٰی نَفْسِیْ سُوْٓءً اَوْاَجُرَّهٗ اِلٰی مُسْلِمٍ

اس بات سے کہ میں خود کوئی بُرائی کروں یا کسی دوسرے مسلمان کو اسمیں مبتلا کروں

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَصْبَحْتُ اُشْھِدُكَ وَاُشْھِدُ حَمَلَةَ

اے اللہ میں نے صبح کی اس یقین پر کہ میں گواہ کرتا ہوں تجھ کو اور تیرے عرش کے

عَرْشِكَ وَمَلٰٓئِكَتَكَ وَجَمِیْعَ خَلْقِكَ بِاَنَّكَ لَآ اِلٰهَ

اٹھانے والے فرشتوں کو اور بقیہ سب فرشتوں اور ساری خدائی کو اس بات پر کہ سوائے

اِلَّآ اَنْتَ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُكَ وَرَسُوْلُكَ، اَللّٰھُمَّ

تیرے معبود کوئی نہیں اور اس پر کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم تیرے بندے اور رسول ہیں، اے اللہ

اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ الْعَافِیَةَ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ. اَللّٰھُمَّ

میں تجھ سے دنیا اور آخرت میں عافیت مانگتا ہوں۔ اے اللہ

اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِیَةَ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَایَ

میں اپنے دین، اپنی دنیا اور اپنے اہل اور اپنے مال میں معافی اور آرام

وَاَھْلِیْ وَمَالِیْ. اَللّٰھُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِیْ وَاٰمِنْ

وراحت کا طالب ہوں۔ اے اللہ میرے عیوب کی پردہ پوشی فرما اور مجھکو خوف

رَوْعَاتِیْ. اَللّٰھُمَّ احْفَظْنِیْ مِنْ بَیْنِ یَدَیَّ وَمِنْ

کی چیزوں سے امن نصیب فرما، اے اللہ میری حفاظت فرما، میرے گردوپیش سے، میرے

خَلْفِیْ وَعَنْ یَّمِیْنِیْ وَعَنْ شِمَالِیْ وَمِنْ فَوْقِیْ

دائیں بائیں سے اور میرے اوپر سے (کہ کوئی آفت آسمان سے بھی نہ آئے۔) اور میں

وَاَعُوْذُبِكَ اَنْ اُغْتَالَ مِنْ تَحْتِیْ رَضِیْنَا بِاللّٰهِ

تیری پناہ لیتا ہوں اس سے بھی کہ اپنے پیر تلے زمین کے کسی عذاب سے ہلاک کر دیا جاؤں (یعنی

رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِیْنًا وَّبِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ

زمین کے اندر دھنس جانے سے) ہم راضی ہو گئے اللہ کو رب اور اسلام کو اپنا دین اور محمد صلی اللہ

وَسَلَّمَ رَسُوْلًا وَّنَبِیًّا. اَللّٰهُمَّ مَا اَصْبَحَ بِیْ مِنْ

علیہ وسلم کو رسول اور نبی مان کر۔ اے اللہ صبح کے وقت جو نعمت بھی مجھ کو اور تیری مخلوق میں

نِّعْمَةٍ اَوْ بِاَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ فَمِنْكَ وَحْدَكَ لَا

سے کسی کو ملی ہے وہ سب تیری طرف سے ملی ہے۔ تیرا کوئی شریک نہیں اس لئے سب

شَرِیْكَ لَكَ فَلَكَ الْحَمْدُ وَلَكَ الشُّكْرُ. اَللّٰهُمَّ

تعریفیں تیرے لئے ہیں اور سب شکر تیرے واسطے ہے۔ اے اللہ مجھے عافیت عطا فرما

عَافِنِیْ فِیْ بَدَنِیْ اَللّٰهُمَّ عَافِنِیْ فِیْ سَمْعِیْ اَللّٰهُمَّ

میرے بدن میں، اے اللہ مجھے عافیت دے میری سماعت میں، اے اللہ مجھے عافیت

عَافِنِیْ فِیْ بَصَرِیْ، لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ (ثَلٰثَ مَرَّاتٍ)

بخش میری نظر میں، تیرے سوا کوئی معبود نہیں ہے۔ (یہ دعا تین بار کرے)




اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْکُفْرِ وَالْفَقْرِ. اَللّٰھُمَّ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں کفر سے، اور محتاجی سے، اے اللہ

اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ

میں تیری پناہ لیتا ہوں عذاب قبر سے، معبود تیرے سوائے کوئی

اَنْتَ (ثلث مرّاتٍ) سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ لَاحَوْلَ

نہیں (یہ دعا تین مرتبہ کرے) اللہ تعالیٰ پاک ہے اور اپنی سب تعریفوں کے ساتھ، سوائے

وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ مَاشَآءَ اللّٰہُ کَانَ وَمَالَمْ

اللہ تعالیٰ کی مدد کے نہ (نیکی کرنے کی) قوت ہے نہ (برائی سے بچنے کی) طاقت ہے جو اللہ تعالیٰ نے چاہا وہ

یَشَأْ لَمْ یَکُنْ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ وَّ

ہوگیا اور جو نہ چاہا وہ نہ ہوا، میں خوب جانتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قدرت والا ہے اور

اَنَّ اللّٰہَ قَدْ اَحَاطَ بِکُلِّ شَیْءٍ عِلْمًا ○ یَاحَیُّ

بیشک اللہ تعالیٰ نے بلحاظ علم ہر چیز کو گھیر رکھا ہے۔ اے سدا زندہ رہنے

یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ اَصْلِحْ لِیْ شَاْنِیْ

والے، اے (سب کی ہستی) قائم رکھنے والے تیری رحمت کی دہائی ہے میرے سارے معاملات

کُلَّہٗ وَلَا تَکِلْنِیْٓ اِلٰی نَفْسِیْ طَرْفَۃَ عَیْنٍ.

درست فرما دے اور پل جھپکنے کی مدت میں بھی مجھ کو میری جان کے سپرد نہ کر۔

# سَيِّدُ الْاِسْتِغْفَار

استغفار کے کلمات میں سب سے جامع دعا یہ ہے

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا

اے اللہ تو میرا رب ہے، تیرے سوا معبود کوئی نہیں، مجھ کو تو نے پیدا کیا ہے اور میں بندہ تیرا ہوں

عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰی عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ

اور جہاں تک مجھ سے بن پڑتا ہے تیرے ساتھ عہد (یوم میثاق والے) اور اپنے عہد پر قائم ہوں، جو برائیاں

اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْٓءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ

میں نے کیں انکے برے نتائج سے تیری پناہ کا طالب ہوں، جو جو نعمتیں تو نے مجھ پر فرمائیں، ان سب کا اقرار کرتا

عَلَیَّ وَاَبُوْٓءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْلِیْ فَاِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ

ہوں، اور اپنے سب گناہوں کو بھی تسلیم کرتا ہوں، پس اب تو مجھے بخش دے، کیونکہ تیرے سوا گناہوں کو کوئی نہیں

الذُّنُوْبَ اِلَّآ اَنْتَ، اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اَحَقُّ مَنْ ذُكِرَ

بخشتا۔ اے اللہ جبکی یاد کیجاتی ہے تو ان میں سب سے زیادہ یاد کا مستحق ہے اور جنکی عبادت کی جاتی ہے تو اُن میں سب سے

وَاَحَقُّ مَنْ عُبِدَ وَاَنْصَرُ مَنِ ابْتُغِیَ وَاَرْاَفُ مَنْ

زیادہ عبادت کا حقدار ہے اور جن سے مدد مانگی جاتی ہے تو ان سب میں بڑھکر مدد کرنیوالا ہے اور جو مالک کہلاتے ہیں تو ان

مَلَكَ وَاَجْوَدُ مَنْ سُئِلَ وَاَوْسَعُ مَنْ اَعْطٰی،

سب سے بڑھکر نرمی کرنیوالا ہے اور جن سے مانگا جاتا ہے تو ان سب میں زیادہ سخی ہے اور جو دیتے ہیں تو ان سب سے زیادہ فراغت والا ہے۔

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمَلِكُ لَا شَرِيْكَ لَكَ وَالْفَرْدُ لَا نِدَّ

اے اللہ توہی بادشاہ ہے تیرا شریک کوئی نہیں تو یکتا ہے تیرا مثل کوئی نہیں تیری ذات کے سوا جو چیز بھی

لَكَ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَكَ لَنْ تُطَاعَ اِلَّا

ہے سب نیست و نابود ہو جانیوالی ہے تیرے حکم کے بغیر تیری فرمانبرداری نہیں کی جاسکتی اور نہ تیرے علم کے بغیر تیری

بِاِذْنِكَ وَلَنْ تُعْصٰى اِلَّا بِعِلْمِكَ تُطَاعُ فَتَشْكُرُ

نافرمانی ہوسکتی ہے۔ تیری اطاعت کیجائے تو تو خوش ہوتا ہے اور تیری نافرمانی کیجائے تو تو بخشدیتا ہے۔ ہر حاضر سے

وَتُعْصٰى فَتَغْفِرُ اَقْرَبُ شَهِيْدٍ وَّاَدْنٰى حَفِيْظٍ حُلْتَ

نزدیک تر ہے اور ہر نگہبان سے زیادہ قریب ہے، حائل ہوا اور (آڑے آیا) تو جانوں اور انکی خواہشات کے درمیان پکڑ

دُوْنَ النُّفُوْسِ وَاَخَذْتَ بِالنَّوَاصِيْ وَكَتَبْتَ

رکھے ہیں تونے پیشانیوں کے بال، اور لکھدیا ہے تونے لوگوں کے عملوں کو (لوح محفوظ میں) اور لکھدی ہیں سب

الْاٰثَارَ وَنَسَخْتَ الْاٰجَالَ اَلْقُلُوْبُ لَكَ مُفْضِيَةٌ

کی عمریں (مخلوق) کے دل تیرے لئے کشادہ ہیں اور بھید تیرے سامنے کھلے

وَّالسِّرُّ عِنْدَكَ عَلَانِيَةٌ اَلْحَلَالُ مَآ اَحْلَلْتَ وَ

ہوئے ہیں، حلال وہ چیز ہے جو تونے حلال فرمائی اور حرام وہ چیز ہے

الْحَرَامُ مَا حَرَّمْتَ وَالدِّيْنُ مَا شَرَعْتَ وَالْاَمْرُ

جو تونے حرام فرمائی، اور دین وہ ہے جو تونے جاری کیا اور حکم وہ ہے جو تونے مقدر فرمادیا



مَا قَضَيْتَ وَالْخَلْقُ خَلْقُكَ وَالْعَبْدُ عَبْدُكَ وَ

سب مخلوق تیری پیدا فرمودہ ہے اور سب بندے تیرے ہی بندے ہیں

اَنْتَ اللّٰهُ الرَّءُوْفُ الرَّحِيْمُ اَسْئَلُكَ بِنُوْرِ وَجْهِكَ

اور تو ہے اللہ بڑا مہربان بڑی رحمت والا ہے۔ میں تیرے روئے انور کے وسیلہ سے مانگتا ہوں

الَّذِيْ اَشْرَقَتْ لَهُ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ وَبِكُلِّ حَقٍّ

جس سے سب آسمان و زمین چمک اٹھے اور تیرے اس حق کے وسیلہ سے مانگتا ہوں جو تیرا ساری

هُوَلَكَ وَبِحَقِّ السَّآئِلِيْنَ عَلَيْكَ اَنْ تُقِيْلَنِيْ فِيْ

مخلوق پر ہے (یعنی عبادت) اور اس حق کے وسیلہ سے جو سوال کرنیوالوں کے واسطے تو نے اپنے اوپر

هٰذِهِ الْغَدَاةِ اَوْفِيْ هٰذِهِ الْعَشِيَّةِ وَاَنْ تُجِيْرَنِيْ

لازم فرمالیا ہے کہ تو مجھ کو معاف فرمادے اس صبح میں (یہ لفظ صبح کے وظیفہ میں کہے) یا اس شام میں

مِنَ النَّارِ بِقُدْرَتِكَ ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِكَ

(یہ لفظ شام کے وظیفہ میں کہے) اور یہ کہ تو اپنی قدرت سے مجھ کو آگ سے پناہ دے۔ اے اللہ میں

مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَ

تیری پناہ لیتا ہوں فکر سے، غم سے اور تیری پناہ لیتا ہوں عاجز ہونے سے اور

الْكَسَلِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَ

کاہلی سے اور تیری پناہ لیتا ہوں بزدلی سے اور بخل سے اور



اَعُوْذُ بِكَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّيْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ.

تیری پناہ لیتا ہوں قرض کے دباؤ سے اور لوگوں کے جور وستم سے

لَبَّيْكَ اَللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ وَسَعْدَيْكَ وَالْخَيْرُ

اے اللہ میں حاضر ہوں اور پھر حاضر ہوں اور مستعد ہوں تیری حکم برداری کیلئے اور بھلائی جو بھی ہے وہ سب

فِيْ يَدَيْكَ وَمِنْكَ وَاِلَيْكَ. اَللّٰهُمَّ مَا قُلْتُ مِنْ

تیرے ہی دستِ قدرت میں ہے اور تیری ہی جانب سے ہے اور تیری ہی طرف ہے۔ اے اللہ جو کوئی بات میں

قَوْلٍ اَوْ حَلَفْتُ مِنْ حَلْفٍ اَوْ نَذَرْتُ مِنْ نَّذْرٍ

نے منہ سے نکالی یا کوئی قسم کھالی یا کوئی منت مانی تو ان سب پر تیرا

فَمَشِيَّتُكَ بَيْنَ يَدَيْ ذٰلِكَ كُلِّهٖ مَا شِئْتَ كَانَ

ارادہ مقدم ہے جو تو نے چاہا وہ ہو گیا اور جو نہ چاہا وہ نہ ہوگا (ہم میں

وَمَا لَمْ تَشَأْ لَا يَكُوْنُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِكَ

گناہوں سے بچنے کی) نہ طاقت ہے اور نہ (عبادت کی) قوت مگر تیری ہی

اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اَللّٰهُمَّ مَا صَلَّيْتُ

توفیق سے بیشک تو ہر چیز پر قادر ہے۔ یا اللہ جو دعا میں نے کی

مِنْ صَلٰوةٍ فَعَلٰى مَنْ صَلَّيْتُ وَمَا لَعَنْتُ مِنْ لَّعْنٍ

ہو تو یہ دعا اس کو لگے جسکو تو نے دعا کا مستحق سمجھا ہو اور جو کسی پر لعنت کی ہو تو یہ لعنت





فَعَلٰى مَنْ لَعَنْتَ اَنْتَ وَلِيّ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

اسی پر پڑے جس کو تو نے لعنت کے لائق سمجھا ہو تو ہی دنیا و آخرت میں میرا کارساز ہے۔

تَوَفَّنِيْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ

مجھے دُنیا سے مسلمان اٹھانا اور نیک بندوں میں شامل فرمالینا۔ اے اللہ

اِنِّيْ اَسْئَلُكَ الرِّضَآءَ بَعْدَ الْقَضَآءِ وَبَرْدَ الْعَيْشِ

میں تجھ سے مانگتا ہوں تیرے حکم پر خوشنودی اور موت کے بعد آرام

بَعْدَ الْمَوْتِ وَلَذَّةَ النَّظَرِ اِلٰى وَجْهِكَ وَشَوْقًا

کی زندگی، اور تیرے روئے انور کے دیدار کی لذّت اور تیری ملاقات کا شوق

اِلٰى لِقَآئِكَ فِيْ غَيْرِ ضَرَّآءَ مُضِرَّةٍ وَّلَا فِتْنَةٍ

بلا کسی ایسی تکلیف کے جو مُضر ہو اور بلا کسی ایسے فتنے کے جو گمراہ

مُّضِلَّةٍ وَّاَعُوْذُبِكَ اَنْ اَظْلِمَ اَوْ اُظْلَمَ اَوْ

کرنے والا ہو اور تیری پناہ لیتا ہوں میں اس سے کہ خود کسی پر ظلم کروں یا مجھ پر کوئی

اَعْتَدِيَ اَوْ يُعْتَدٰى عَلَيَّ اَوْ اَكْسِبَ خَطِيْئَةً اَوْ

ظلم کرے یا کسی پر خود زیادتی کروں یا کوئی میرے اوپر زیادتی کرے یا قصداً کسی غلطی میں مبتلا

ذَنْبًا لَّا تَغْفِرُهٗ ۔ اَللّٰهُمَّ زَيِّنَّا بِزِيْنَةِ الْاِيْمَانِ

ہوں یا کسی ایسے گناہ میں جسکو تو نہ بخشے (یعنی شرک) یا اللہ تو ہمیں ایمان کی زینت سے آراستہ کردے





وَاجْعَلْنَا هُدَاةً مُّهْتَدِيْنَ. اَللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ

اور راہ بتانے والا راہ یافتہ بنادے۔ اے اللہ آسمانوں اور زمین کے

وَالْاَرْضِ عَالِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ذَا الْجَلَالِ وَ

بنانے والے، چھپے اور کھلے کے جاننے والے بزرگی اور بخشش

الْاِكْرَامِ فَاِنِّىْٓ اَعْهَدُ اِلَيْكَ فِىْ هٰذِهِ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

والے، میں اس دُنیا کی زندگی میں تجھ سے عہد کرتا ہوں اور تجھے

وَاُشْهِدُكَ وَكَفٰى بِكَ شَهِيْدًا اَنِّىْٓ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ

گواہ کرتا ہوں اور تیری گواہی کافی ہے اس بات پر کہ میں دل سے گواہی

اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ وَحْدَكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ لَكَ الْمُلْكُ

دیتا ہوں کہ معبود سوا تیرے کوئی نہیں ہے بس تو اکیلا ہے تیرا شریک کوئی نہیں،

وَلَكَ الْحَمْدُ وَاَنْتَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ. وَاَشْهَدُ

بادشاہی صرف تیری ہے تمام تعریفیں صرف تیرے لئے ہیں اور تو ہر بات پر قادر ہے، اور میں گواہی

اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُكَ وَرَسُوْلُكَ وَاَشْهَدُ اَنَّ

دیتا ہوں کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تیرے بندے ہیں اور تیرے رسول ہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ تیرا

وَعْدَكَ حَقٌّ وَّلِقَآئُكَ حَقٌّ وَّالسَّاعَةَ اٰتِيَةٌ

وعدہ پورا ہو کر رہیگا، تیری ملاقات ہونی ہے اور قیامت ضرور آکر رہے گی اس میں ذرا شبہ





لَا رَيْبَ فِيْهَا وَ اَنَّكَ تَبْعَثُ مَنْ فِي الْقُبُوْرِ وَ اَنَّكَ اِنْ

نہیں اور بیشک تو قبروں کے مُردوں کو اٹھائے گا اور اگر مجھ کو تو نے

تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ تَكِلْنِيْ اِلٰى ضَعْفٍ وَّ عَوْرَةٍ وَّ

کہیں خود میری جان کے سپرد کر دیا تو یقیناً سپرد کرے گا کمزوری، عیب، گناہ اور

ذَنْبٍ وَّ خَطِيْئَةٍ وَّ اِنِّيْ لَا اَثِقُ اِلَّا بِرَحْمَتِكَ فَاغْفِرْ

غلطیوں کے (کہ یہ سب کچھ ہو کر رہیں گے) بیشک مجھ کو بجز تیری رحمت کے کسی پر کوئی

لِيْ ذُنُوْبِيْ كُلَّهَا اِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ وَ

بھروسہ نہیں ہے تو اب میرے سب گناہ بخش دے کیونکہ گناہ کوئی نہیں بخشتا مگر تو، اور

تُبْ عَلَيَّ اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ

میری توبہ قبول فرما کیونکہ تو ہی بڑا توبہ قبول کرنے والا اور بڑا مہربان ہے۔ یا اللہ میں

اَسْئَلُكَ صِحَّةً فِيْ اِيْمَانٍ وَّ اِيْمَانًا فِيْ حُسْنِ خُلُقٍ

تجھ سے درستی کا طالب ہوں ایمان میں (یعنی کامل ایمان کا) اور ایمان کا اچھے اخلاق کے ساتھ

وَّ نَجَاةً يَّتْبَعُهَا فَلَاحٌ وَّ رَحْمَةً مِّنْكَ وَ عَافِيَةً وَّ

اور (دنیا میں) ایسی نجات کا کہ اس کے بعد پوری پوری کامیابی نصیب ہو (یعنی آخرت میں) اور تیری طرف سے رحم کا

مَغْفِرَةً مِّنْكَ وَ رِضْوَانًا. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ

اور سلامتی کا اور معافی کا اور رضامندی کا طلب گار ہوں۔ اے اللہ میں تیری ذات بابرکات





بِوَجْهِكَ الْكَرِيْمِ وَبِكَلِمَاتِكَ التَّآمَّةِ مِنْ شَرِّ

اور تیرے پورے پورے کلمات کے وسیلہ سے تیری پناہ لیتا ہوں ہر اُس چیز

مَآ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهٖ. اَللّٰهُمَّ اَنْتَ تَكْشِفُ

کی بُرائی سے جو تیرے قبضہ میں ہے ۔ اے اللہ تاوان چھڑانے والا تو ہی ہے

الْمَغْرَمَ وَالْمَاْثَمَ. اَللّٰهُمَّ لَا يُهْزَمُ جُنْدُكَ وَ

اور گناہ دُور کرنیوالا تو ہی ہے. اے اللہ تیرا لشکر کبھی شکست نہیں دیا جاسکتا،

وَلَا يُخْلَفُ وَعْدُكَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ

تیرا وعدہ ہرگز ٹل نہیں سکتا اور کسی دولت مند کی دولت تیرے عذاب سے اس کو فائدہ

الْجَدُّ سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ

نہیں دے سکتی تو پاک ہے اور تمام تعریفوں کے ساتھ ہے معبود کوئی نہیں سوائے تیرے

لَا شَرِيْكَ لَكَ سُبْحَانَكَ. اَللّٰهُمَّ اَسْتَغْفِرُكَ

تیرا کوئی شریک نہیں تو بے عیب ہے یا اللہ میں تجھ سے اپنے گناہوں کی بخشش

لِذَنْۢبِيْ وَاَسْئَلُكَ رَحْمَتَكَ. اَللّٰهُمَّ زِدْنِيْ عِلْمًا

کا طالب ہوں اور تیری رحمت کا خواستگار ہوں اے اللہ مجھے اور زیادہ علم عطا فرما

وَّلَا تُزِغْ قَلْبِيْ بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنِيْ وَهَبْ لِيْ

اور ہدایت فرما کر کہیں میرے دل کو پھر پھیر نہ دینا اور اپنی طرف




مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ○

سے خاص رحمت نصیب فرما، بے شک تو بہت بڑا دینے والا ہے۔

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِىْ ذَنْبِىْ وَوَسِّعْ لِىْ فِىْ دَارِىْ وَبَارِكْ

اے اللہ میرے گناہ بخش دے اور میرے گھر میں میرے لئے گنجائش عطا فرما اور

فِىْ رِزْقِىْ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِىْ مِنَ التَّوَّابِيْنَ وَ

میرے رزق میں برکت دے۔ اے اللہ مجھے ان میں سے بنا دے جو بڑے توبہ کرنے والے اور

اجْعَلْنِىْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِيْنَ. اَللّٰهُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ

خوب پاکی وصفائی کے عادی ہوں۔ یا اللہ آسمانوں کے رب زمینوں کے رب

وَرَبَّ الْاَرْضِ وَرَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ. رَبَّنَا وَرَبَّ

اور عرش بزرگ کے رب ہمارے رب اور ہر چیز کے رب

كُلِّ شَىْءٍ فَالِقَ الْحَبِّ وَالنَّوٰى وَمُنْزِلَ التَّوْرٰىةِ

اے دانے اور گٹھلی سے چیر کر (درخت اگانے والے) تورات

وَالْاِنْجِيْلِ وَالْفُرْقَانِ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ كُلِّ

اور انجیل اور قرآن شریف کے اُتارنے والے میں تیری پناہ لیتا ہوں ہر اُس

شَىْءٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهٖ. اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْاَوَّلُ

چیز کی بُرائی سے جو تیرے قبضہ میں ہے۔ اے اللہ تو سب سے پہلا ہے





فَلَيْسَ قَبْلَكَ شَيْءٌ وَّاَنْتَ الْاٰخِرُ فَلَيْسَ بَعْدَكَ

کہ تجھ سے پہلے کچھ نہ تھا اور آخر میں تو ہی رہے گا کہ تیرے بعد کوئی نہ رہے گا۔

شَيْءٌ وَّاَنْتَ الظَّاهِرُ فَلَيْسَ فَوْقَكَ شَيْءٌ وَّاَنْتَ

تیرا نام "ظاہر" ہے تیرے اوپر کچھ نہیں اور تیرا نام

الْبَاطِنُ فَلَيْسَ دُوْنَكَ شَيْءٌ اِقْضِ عَنَّا الدَّيْنَ

"باطن" ہے تیرے نیچے کچھ نہیں تو ہمارا قرض ادا فرمادے

وَاَغْنِنَا مِنَ الْفَقْرِ. اَللّٰهُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ

اور محتاجی سے ہمکو بے پرواہ کردے۔ اے ساتوں آسمانوں کے رب،

وَمَآ اَظَلَّتْ وَرَبَّ الْاَرَضِيْنَ وَمَآ اَقَلَّتْ وَرَبَّ

اور جن چیزوں پر انھوں نے سایہ ڈال رکھا ہے اور اے زمینوں کے رب اور جن چیزوں کو انھوں نے

الشَّيَاطِيْنِ وَمَآ اَضَلَّتْ كُنْ لِّيْ جَارًا مِّنْ شَرِّ

اٹھا رکھا ہے اور شیطانوں کے رب اور جو گمراہیاں انھوں نے پھیلائی ہیں تو اپنی ساری

خَلْقِكَ اَجْمَعِيْنَ اَنْ يَّفْرُطَ عَلَيَّ اَحَدٌ مِّنْهُمْ اَوْ

مخلوق کے شر سے میرے لئے محافظ ہوجا کہیں ان میں سے کوئی مجھ پر ظلم یا سرکشی کرنے

اَنْ يَّطْغٰى عَزَّ جَارُكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ. اَللّٰهُمَّ

لگے تیری حفاظت بڑی مضبوط اور تیرا نام بڑا برکت والا ہے۔ اے اللہ



لَكَ الْحَمْدُ اَنْتَ قَيِّمُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَ

سب تعریفیں تیرے لئے ہیں۔ آسمانوں اور زمین اور جو جو مخلوق اس میں آباد ہے اور

مَنْ فِيْهِنَّ وَلَكَ الْحَمْدُ اَنْتَ مَلِكُ السَّمٰوٰتِ

سب کی ہستی برقرار رکھنے والا تو ہے اور سب تعریفیں تیری ہیں، آسمانوں اور زمین

وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِيْهِنَّ وَلَكَ الْحَمْدُ اَنْتَ

اور جو مخلوق اُن میں بستی ہے ان سب کا بادشاہ تو ہے اور سب تعریفیں تیری ہیں

نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِيْهِنَّ وَ

آسمانوں اور زمین ہیں اور جو ان میں ہے اُن سب کا نُور تو ہے اور سب تعریفیں تیری ہیں دراصل موجود

لَكَ الْحَمْدُ اَنْتَ الْحَقُّ وَوَعْدُكَ حَقٌّ وَّ

تو ہی ہے، تیرا وعدہ ٹل نہیں سکتا، تیری ملاقات ضرور ہونی ہے۔ تیرا فرمان برحق ہے

لِقَاؤُكَ حَقٌّ وَّقَوْلُكَ حَقٌّ وَّالْجَنَّةُ حَقٌّ وَّ

جنت واقعی موجود ہے اور دوزخ بھی موجود ہے۔ تیرے جتنے نبی ہیں سب

النَّارُ حَقٌّ وَّالنَّبِيُّوْنَ حَقٌّ وَّمُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

برحق ہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے برحق پیغمبر

حَقٌّ وَّالسَّاعَةُ حَقٌّ ۔ اَللّٰهُمَّ لَكَ اَسْلَمْتُ

ہیں اور قیامت ضرور آنی ہے۔ اے اللہ میں نے تیرے سامنے اپنی گردن جھکادی





وَبِكَ اٰمَنْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْكَ اَنَبْتُ

اور میں نے تجھکو دل سے مانا اور صرف تیری ہی ذات پر میں نے بھروسہ کیا اور صرف تیری ہی

وَبِكَ خَاصَمْتُ وَاِلَيْكَ حَاكَمْتُ وَاَنْتَ

طرف متوجہ ہوا اور جس سے جھگڑا کیا تیری ہی مدد سے کیا (یعنی خیر میں) اور فیصلہ کیلئے

رَبُّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ فَاغْفِرْ لِىْ مَا قَدَّمْتُ

تیری ہی طرف آیا تو ہی ہمارا پروردگار ہے اور پھر لوٹ کر (محشر میں) تیرے ہی سامنے آنا ہے

وَمَآ اَخَّرْتُ وَمَآ اَسْرَرْتُ وَمَآ اَعْلَنْتُ وَمَا

اسلئے میرے سب گناہ بخشدے جو میں نے پہلے کئے تھے اور جو بعد میں کئے اور جو چھپکر کئے اور

اَسْرَفْتُ وَمَآ اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّىْ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ

جو کھلم کھلا کئے اور جو قصور کئے اور جن کو تو مجھ سے زیادہ جاننے والا ہے۔ تو ہی آگے کر دینے والا

وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ وَلَا حَوْلَ وَلَا

(اور توفیق سلب کرکے) پیچھے کر دینے والا ہے۔ معبود کوئی نہیں سوائے تیرے اور بھلائی کرنیکی طاقت اور

قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ ۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِىْ وَارْحَمْنِىْ وَ

برائی سے بچنے کی کچھ قوت نہیں تیری توفیق کے بغیر، اے اللہ مجھے بخش دے، مجھ پر رحم کھا

عَافِنِىْ وَاهْدِنِىْ وَارْزُقْنِىْ وَاجْبُرْنِىْ وَارْفَعْنِىْ

مجھے چین دے، مجھے ہدایت نصیب فرما، مجھے روزی دے، میری کمی کو پورا کر دے اور میرے رتبہ کو





اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ۝

بلند فرما کیونکہ جو نعمت تو نے مجھ کو دی میں اس کا محتاج ہوں۔

اَللّٰھُمَّ رَبَّ جِبْرَئِیْلَ وَمِیْکَآئِیْلَ

اے رب جبرئیل کے میکائیل

وَاِسْرَافِیْلَ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

و اسرافیل کے اے پیدا کرنے والے آسمانوں اور زمین کے

عٰلِمَ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ اَنْتَ تَحْکُمُ

اے جاننے والے چھپے اور کھلے کے جن باتوں میں (آج)

بَیْنَ عِبَادِکَ فِیْمَا کَانُوْا فِیْہِ یَخْتَلِفُوْنَ ○

تیرے بندے اختلاف کر رہے ہیں قیامت میں تو ہی ان کا فیصلہ فرمائے گا۔

اِھْدِنِیْ لِمَا اخْتُلِفَ فِیْہِ مِنَ الْحَقِّ

(اے اللہ) اختلافی باتوں میں تو اپنے حکم سے مجھے صحیح صحیح

بِاِذْنِکَ اِنَّکَ تَھْدِیْ مَنْ تَشَآءُ اِلٰی

بات کی راہ دکھا دے کیونکہ تو جس کو راہ راست

صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ۝

دکھانا چاہے دکھا دیتا ہے۔





# المنزل الثانی فی یوم الاحد

دوسری منزل اتوار کی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بیحد مہربان نہایت رحم والا ہے

اَللّٰهُمَّ اهْدِنِیْ فِیْمَنْ هَدَیْتَ وَعَافِنِیْ فِیْمَنْ

اے اللہ جنکو تو نے راہ راست پر لگایا ہے ان کے ساتھ مجھے بھی راہ راست پر لگادے اور جنکو تو نے

عَافَیْتَ وَتَوَلَّنِیْ فِیْمَنْ تَوَلَّیْتَ وَبَارِكْ لِیْ فِیْمَآ

عافیت نصیب فرمائی انکے ساتھ مجھے بھی عافیت نصیب فرما اور جنکا تو کارساز بنا انکے ساتھ میرا بھی

اَعْطَیْتَ وَقِنِیْ شَرَّ مَا قَضَیْتَ فَاِنَّكَ تَقْضِیْ وَلَا

کارساز بن جا اور جو نعمتیں تو نے مجھکو عطا فرمائیں ان میں برکت دے اور جو فیصلہ تو فرما چکا

یُقْضٰی عَلَیْكَ اِنَّهٗ لَا یَذِلُّ مَنْ وَّالَیْتَ وَلَا

اسکے شر سے مجھے بچالے (کہ میں اس پر راضی نہ ہوں اور بے صبری کروں) کیونکہ تو ہی فیصلہ فرماتا ہے تیرے خلاف

یَعِزُّ مَنْ عَادَیْتَ تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَیْتَ

کوئی فیصلہ کرنیوالا نہیں جسکا تو کارساز ہو وہ ذلیل نہیں ہوسکتا اور جسکا تو دشمن ہو وہ عزت نہیں پاسکتا

نَسْتَغْفِرُكَ وَنَتُوْبُ اِلَیْكَ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلَی النَّبِیِّ۔

اے رب ہمارے تو برکت والا ہے اور بلند و برتر ہے ہم تجھ سے معافی مانگتے ہیں اور تجھ ہی سے توبہ کرتے ہیں۔





اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِیْ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ

اللہ تعالیٰ کی طرف سے صلوٰۃ ہو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر
اے اللہ مجھے بخشدے اور سب ایمان والے مسلمان مردوں اور ایمان

وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمٰتِ وَاَلِّفْ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ

والی مسلمان عورتوں کو بخشدے اور اُن کے دلوں میں الفت ومحبت ڈال دے

وَاَصْلِحْ ذَاتَ بَیْنِهِمْ وَانْصُرْهُمْ عَلٰی عَدُوِّكَ وَ

اور ان کے آپس کے معاملات درست فرمادے اور ان کی مدد فرما اپنے اور ان کے دشمنوں

عَدُوِّهِمْ. اَللّٰهُمَّ الْعَنِ الْكَفَرَةَ الَّذِیْنَ یَصُدُّوْنَ

کے مقابلہ میں. اے اللہ ان کافروں پر لعنت فرما جو تیری راہ سے لوگوں کو روکتے ہیں

عَنْ سَبِیْلِكَ وَیُكَذِّبُوْنَ رُسُلَكَ وَیُقَاتِلُوْنَ

اور تیرے رسولوں کو جھٹلاتے ہیں اور تیرے نیک بندوں سے جنگ

اَوْلِیَآءَكَ. اَللّٰهُمَّ خَالِفْ بَیْنَ كَلِمَتِهِمْ وَ

کرتے ہیں اے اللہ ان کے منصوبوں میں تو اختلاف ڈال دے اور

زَلْزِلْ اَقْدَامَهُمْ وَاَنْزِلْ بِهِمْ بَاْسَكَ الَّذِیْ

ان کے قدم ڈگمگادے اور ان پر اپنا وہ عذاب نازل فرما جس کو

لَا تَرُدُّهٗ عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِیْنَ ۝

تو مجرموں سے معاف نہیں فرماتا.



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام کے ساتھ جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَعِيْنُكَ وَنَسْتَغْفِرُكَ وَنَسْتَهْدِيْكَ

اے اللہ ہم تجھ سے ہی مدد مانگتے ہیں اور تجھ سے ہی بخشش کے طلبگار ہیں اور تجھ سے ہدایت کے

وَنُؤْمِنُ بِكَ وَنَتُوْبُ اِلَيْكَ وَنَتَوَكَّلُ عَلَيْكَ وَ

طالب ہیں اور تجھ پر ایمان رکھتے ہیں اور تیری ہی طرف جھکتے ہیں اور تیری ہی ذات پر بھروسہ

نُثْنِيْ عَلَيْكَ الْخَيْرَ كُلَّهٗ وَنَشْكُرُكَ وَلَا نَكْفُرُكَ

کرتے ہیں اور تمام نعمتوں پر تیری تعریف کرتے ہیں اور تیرے شکر گذار ہیں اور تیری ناشکری

وَنَخْلَعُ وَنَتْرُكُ مَنْ يَّفْجُرُكَ اَللّٰهُمَّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ

نہیں کرتے اور ہم بے تعلق ہوتے ہیں اور چھوڑتے ہیں اسکو جو تیرا نافرمان ہو، اے اللہ ہم تیری ہی

وَلَكَ نُصَلِّيْ وَنَسْجُدُ وَاِلَيْكَ نَسْعٰى وَنَحْفِدُ وَ

بندگی کرتے ہیں اور خالص تیرے لئے نماز پڑھتے ہیں اور تجھ کو ہی سجدہ کرتے ہیں اور تیری ہی طرف

نَرْجُوْ رَحْمَتَكَ وَنَخْشٰى عَذَابَكَ الْجِدَّ اِنَّ

دوڑتے ہیں اور مستعد ہیں اور ہم تیری رحمت کے امیدوار ہیں اور تیرے واقعی ہونے والے

عَذَابَكَ الْجِدَّ بِالْكُفَّارِ مُلْحِقٌ ۵ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ

عذاب سے ڈرتے ہیں کیونکہ تیرا واقعی ہونیوالا عذاب کافروں کو ہو کر رہیگا۔ اے اللہ میں تیری صفات جلالیہ

اَعُوْذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَبِمُعَافَاتِكَ مِنْ

تیرے عذاب سے تیری معافی کی تیرے غصہ سے رضامندی کی پناہ لیتا ہوں جمالی صفات کی

عُقُوْبَتِكَ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْكَ لَآ اُحْصِیْ ثَنَآءً

(غرضکہ) تجھ سے تیری ذات ہی کی پناہ لیتا ہوں میں تیری پوری تعریف

عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَآ اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ. اَللّٰهُمَّ رَبَّ

نہیں کرسکتا بس تو ایسا ہی ہے جیسا خود تو نے اپنی تعریف فرمائی۔ اے رب

جِبْرَئِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ وَمُحَمَّدٍ

جبرئیل و میکائیل و اسرافیل اور محمد

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ النَّارِ.

صلی اللہ علیہ وسلم کے میں عذاب دوزخ سے تیری پناہ کا طالب ہوں۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ اَضِلَّ اَوْ اُضَلَّ اَوْ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں کہ میں کسی کو بہکاؤں یا مجھے کوئی بہکائے، خود لغزش کھاؤں

اَزِلَّ اَوْ اُزَلَّ اَوْ اَظْلِمَ اَوْ اُظْلَمَ اَوْ اَجْهَلَ اَوْ

یا کسی دوسرے کو لغزش دوں خود کسی پر ظلم کروں یا مجھ پر کوئی ظلم کرے یا خود کسی کے ساتھ

يُجْهَلَ عَلَيَّ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِیْ قَلْبِیْ نُوْرًا وَّفِیْ

نادانی کی بات کروں یا کوئی دوسرا میرے ساتھ کرے۔ اے اللہ میرے دل میں نور





بَصَرِیْ نُوْرًا وَّفِیْ سَمْعِیْ نُوْرًا وَّعَنْ یَّمِیْنِیْ نُوْرًا

ڈال دے، میری آنکھوں اور کان میں نور ڈال دے۔ میرے دائیں

وَّعَنْ شِمَالِیْ نُوْرًا وَّمِنْ خَلْفِیْ نُوْرًا وَّمِنْ اَمَامِیْ

بائیں پیچھے سامنے نور عطا فرما

نُوْرًا وَّاجْعَلْ مِنْ فَوْقِیْ نُوْرًا وَّمِنْ تَحْتِیْ نُوْرًا۔

اور میرے اُوپر سے اور میرے نیچے سے (ہر سمت سے) نور ہی نور کر دے

اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ لِّیْ نُوْرًا وَّفِیْ عَصَبِیْ

اے اللہ مجھے نور عطا فرما اور میرے لئے نور کر دے اور میرے پٹھوں میں نور پیدا

نُوْرًا وَّفِیْ لَحْمِیْ نُوْرًا وَّفِیْ دَمِیْ نُوْرًا وَّفِیْ

فرمادے، میرے گوشت میں نور، میرے خون میں نور، میرے بالوں

شَعْرِیْ نُوْرًا وَّفِیْ بَشَرِیْ نُوْرًا وَّفِیْ لِسَانِیْ

میں نور، میری کھال میں نور، میری زبان میں نور

نُوْرًا وَّاجْعَلْ فِیْ نَفْسِیْ نُوْرًا وَّاَعْظِمْ لِیْ نُوْرًا وَّ

اور میری جان میں نور بخش دے اور مجھ کو نورِ عظیم عطا کر دے (بس)

اجْعَلْنِیْ نُوْرًا۔ اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لَنَا اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ

از سر تا پا نور ہی نور بنا دے۔ اے اللہ ہمارے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے



وَسَهِّلْ لَنَآ اَبْوَابَ رِزْقِكَ. اَللّٰهُمَّ اعْصِمْنِىْ

اور اپنے (مقدر کردہ) رزق کے دروازوں (تک رسائی) آسان فرمادے۔ اے اللہ مجھے

مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اهْدِنِىْ لِاَحْسَنِ

شیطان مردود سے بچالے۔ اے اللہ مجھے اچھے اچھے اخلاق

الْاَخْلَاقِ لَا يَهْدِىْ لِاَحْسَنِهَآ اِلَّآ اَنْتَ وَاصْرِفْ

نصیب فرما کیونکہ تیرے سوا اچھے اخلاق کوئی نہیں دکھا سکتا اور بُرے

عَنِّىْ سَيِّئَهَا لَا يَصْرِفُ عَنِّىْ سَيِّئَهَآ اِلَّآ اَنْتَ. اَللّٰهُمَّ

اخلاق مجھ سے دُور کردے کیونکہ تیرے سوا بُرے اخلاق کوئی دُور نہیں کرسکتا اے اللہ

بَاعِدْ بَيْنِىْ وَبَيْنَ خَطَايَاىَ كَمَا بَاعَدْتَّ بَيْنَ

میرے اور میری غلطیوں کے درمیان اتنا (لمبا) فاصلہ کردے جتنا کہ

الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ. اَللّٰهُمَّ اغْسِلْ خَطَايَاىَ

مشرق و مغرب کے درمیان ہے (یعنی زیادہ سے زیادہ) اے اللہ میری غلطیوں کو

بِالْمَآءِ وَالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ وَنَقِّنِىْ مِنَ الْخَطَايَا كَمَا

دھودے پانی سے بارانی برف سے اور اولہ سے اور غلطیوں سے اس طرح

نَقَّيْتَ الثَّوْبَ الْاَبْيَضَ مِنَ الدَّنَسِ. اَللّٰهُمَّ

صاف ستھرا کردے جیسے سفید کپڑے کو میل کچیل سے صاف کردیتا ہے۔ اے اللہ



لَكَ الْحَمْدُ مِلْأَ السَّمٰوٰتِ وَمِلْأَ الْاَرْضِ وَ

تیری تعریف آسمانوں اور زمین کے برابر اور اس کے درمیان جو فاصلہ ہے وہ

مِلْأَ مَابَيْنَهُمَا وَمِلْأَ مَاشِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ.

بھر کر اور جس کو تو چاہے اس کی مقدار بھر تعریف ، بڑائی

اَهْلُ الثَّنَاءِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْمَجْدِ اَحَقُّ مَا قَالَ

اور شرف کا مستحق تو ہی ہے۔ جو جو بندوں نے کہا اور ہم سب

الْعَبْدُ وَكُلُّنَا لَكَ عَبْدٌ لَّا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ

تیرے بندے ہی ہیں ان میں سب سے درست بات یہ ہے کہ جو نعمت تو بخشدے پھر اس کا روکنے والا

وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا رَآدَّ لِمَا قَضَيْتَ وَلَا

کوئی نہیں اور جو تو روک لے پھر اس کا دینے والا کوئی نہیں اور جو تو فیصلہ فرمادے پھر اس کا ٹالنے والا کوئی نہیں اور

يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ. اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ ذَنْبِيْ

تیرے سامنے کسی مالدار کو اسکی دولت کچھ کام نہیں دیتی (بلکہ وہاں اچھے اعمال کی پوچھ ہے) اے اللہ میرے سب گناہ

كُلَّهٗ دِقَّهٗ وَجِلَّهٗ وَاَوَّلَهٗ وَاٰخِرَهٗ وَعَلَانِيَتَهٗ وَسِرَّهٗ.

بخشدے جو انمیں چھوٹے ہوں اور جو بڑے، جو پہلے ہوں اور جو پچھلے اور جو کھلے ہوئے ہوں اور جو چھپے ہوئے ہوں

رَبِّ اَعْطِ نَفْسِيْ تَقْوٰهَا وَزَكِّهَا اَنْتَ خَيْرُ مَنْ زَكّٰهَا

اے میرے رب تو میرے نفس کو اسکے مقدر کا تقویٰ نصیب فرمادے اور اس کو عیبوں سے پاک و صاف کردے



أَنْتَ وَلِيُّهَا وَمَوْلٰهَا. اَللّٰهُمَّ إِنِّىْ ظَلَمْتُ نَفْسِىْ

توسب سے بہتر اسکا پاک و صاف کرنیوالا ہے تو ہی اس کا کارساز ہے اور تو ہی اسکا مالک ہے۔ اے اللہ میں

ظُلْمًا كَثِيْرًا وَّلَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ إِلَّآ أَنْتَ فَاغْفِرْ

نے اپنی جان پر بڑا ظلم ڈھایا ہے اور گناہ کوئی نہیں بخشتا سوائے تیرے لہٰذا

لِىْ مَغْفِرَةً مِّنْ عِنْدِكَ وَارْحَمْنِىْ إِنَّكَ أَنْتَ

تو ہی اپنے دربار سے مجھے بخشش عطا فرما اور مجھ پر رحم کھا کیونکہ تو بڑا بخشنے

الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۝ اَللّٰهُمَّ حَاسِبْنِىْ حِسَابًا يَّسِيْرًا.

والا بڑا رحم والا ہے۔ اے اللہ مجھ سے ہلکا سا حساب لینا

اَللّٰهُمَّ إِنِّىْ أَسْئَلُكَ مِنَ الْخَيْرِ كُلِّهٖ مَا عَلِمْتُ مِنْهُ

اے اللہ میں تجھ سے ساری بھلائیاں مانگتا ہوں، جو میں جانتا ہوں

وَمَا لَمْ أَعْلَمْ وَأَعُوْذُبِكَ مِنَ الشَّرِّ كُلِّهٖ مَا

اور جو نہیں جانتا اور تیری پناہ مانگتا ہوں ہر برائی سے جو میں

عَلِمْتُ مِنْهُ وَمَا لَمْ أَعْلَمْ. اَللّٰهُمَّ إِنِّىْٓ أَسْئَلُكَ

جانتا ہوں اور جو نہیں جانتا۔ اے اللہ جو جو بھلائیاں تیرے نیک

مِنْ خَيْرِ مَا سَأَلَكَ بِهٖ عِبَادُكَ الصَّالِحُوْنَ وَ

بندوں نے تجھ سے مانگی ہیں وہ میں بھی مانگتا ہوں اور





اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا عَاذَ مِنْهُ عِبَادُكَ الصَّالِحُوْنَ.

جن جن برائیوں سے تیری پناہ لی ہے میں بھی ان سے تیری پناہ لیتا ہوں

رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّ فِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّ

اے اللہ ہم کو دنیا میں بھلائی دے اور آخرت میں اور ہم کو دوزخ

قِنَا عَذَابَ النَّارِ ○ رَبَّنَا اِنَّنَا اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا

کے عذاب سے بچالے۔ اے ہمارے پروردگار تحقیق ہم تجھ کو دل سے مان چکے لہذا

وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○ رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰی

ہمیں بخشدے اور دوزخ کے عذاب سے بچالے، اے ہمارے پروردگار جو جو وعدے اپنے رسولوں کے

رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا یَوْمَ الْقِیٰمَةِ ط اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ

ذریعہ سے تونے ہمارے ساتھ کئے ہیں وہ پورے فرمانا اور قیامت کے دن ہمکو رسوانہ کرنا بے شبہ تو وعدہ

الْمِیْعَادَ ○ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ

خلافی نہیں کرتا۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں جہنم کے عذاب سے اور تیری پناہ لیتا

جَهَنَّمَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَاَعُوْذُ بِكَ

ہوں قبر کے عذاب سے اور تیری پناہ لیتا ہوں اس دجال کے فتنہ سے (جسکی

مِنْ فِتْنَةِ الْمَسِیْحِ الدَّجَّالِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ

ایک آنکھ خراب ہوگی) اور تیری پناہ لیتا ہوں زندگی اور موت کے وقت کے





فِتْنَةِ الْمَحْيَا وَالْمَمَاتِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْمَاْثَمِ

فتنہ سے اور تیری پناہ لیتا ہوں گناہ سے اور تاوان اٹھانے

وَالْمَغْرَمِ. اَللّٰهُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِكْرِكَ وَشُكْرِكَ وَ

سے۔ اے اللہ میری مدد فرما اپنی یاد کرنے میں اپنے شکر کرنے میں اور اچھی

حُسْنِ عِبَادَتِكَ. اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَرَبَّ كُلِّ شَیْءٍ اَنَا

طرح اپنی عبادت کرنے میں۔ اے اللہ ہمارے رب اور ہر چیز کے رب میں

شَهِیْدٌ اَنَّكَ اَنْتَ الرَّبُّ وَحْدَكَ لَا شَرِیْكَ لَكَ.

گواہ ہوں اس پر کہ بس رب تو اکیلا ہے تیرا شریک کوئی نہیں

اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَرَبَّ كُلِّ شَیْءٍ اَنَا شَهِیْدٌ اَنَّ مُحَمَّدًا

اے اللہ ہمارے رب اور ہر چیز کے رب میں گواہ ہوں اس پر کہ محمد

صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَبْدُكَ وَرَسُوْلُكَ. اَللّٰهُمَّ

صلی اللہ علیہ وسلم تیرے بندے ہیں اور تیرے رسول ہیں۔ اے اللہ

رَبَّنَا وَرَبَّ كُلِّ شَیْءٍ اَنَا شَهِیْدٌ اَنَّ الْعِبَادَ كُلَّهُمْ

ہمارے رب اور ہر چیز کے رب میں گواہ ہوں اس پر کہ سب بندے آپس میں

اِخْوَةٌ. اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَرَبَّ كُلِّ شَیْءٍ اِجْعَلْنِیْ

بھائی بھائی ہیں اے اللہ ہمارے رب اور ہر چیز کے رب مجھ کو اپنا



مُخْلِصًا لَّكَ وَاَهْلِىْ فِىْ كُلِّ سَاعَةٍ فِى الدُّنْيَا وَ

اخلاص والا بندہ بنالے اور میرے گھر والوں کو بھی دُنیا اور آخرت کی ہر ساعت

الْاٰخِرَةِ ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اِسْمَعْ وَاسْتَجِبْ

میں، اے بزرگی اور شرف والے (میری دُعا) سُن لے اور قبول فرمالے۔

اَللّٰهُ اَكْبَرُ الْاَكْبَرُ اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَللّٰهُ

اللہ کی ذات ہر بڑے سے بڑی ہے، اللہ آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔ اللہ

اَكْبَرُ الْاَكْبَرُ حَسْبِىَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ

کی ذات ہر بڑے سے بڑی ہے، اللہ مجھ کو کافی ہے اور وہ کیا خوب کارساز ہے اللہ کی ذات

الْاَكْبَرُ. اَللّٰهُمَّ اَصْلِحْ لِىْ دِيْنِىَ الَّذِىْ هُوَ عِصْمَةُ

ہر بڑے سے بڑی ہے۔ اے اللہ میرا دین سنوار دے جس میں میرے ہر کام

اَمْرِىْ وَاَصْلِحْ لِىْ دُنْيَاىَ الَّتِىْ فِيْهَا مَعَاشِىْ وَ

کی حفاظت ہے اور میری دُنیا درست کردے جس میں میرا گذران ہے اور میری

اَصْلِحْ لِىْ اٰخِرَتِىَ الَّتِىْ فِيْهَا مَعَادِىْ وَاَحْيِنِىْ مَا

آخرت درست فرمادے جس میں مجھے لوٹ کر جانا ہے اور مجھے زندہ رکھ جب تک میرے

كَانَتِ الْحَيٰوةُ خَيْرًا لِّىْ وَتَوَفَّنِىْ اِذَا كَانَتِ الْوَفَاةُ

لئے زندگی اچھی ہو اور دُنیا سے اُٹھا لینا جب میرے لئے موت بہتر ہو اور





خَيْرًا لِّيْ وَاجْعَلِ الْحَيٰوةَ زِيَادَةً لِّيْ فِيْ كُلِّ خَيْرٍ

میری زندگی کو ہر بھلائی میں زیادتی کا موجب بنادے

وَّاجْعَلِ الْمَوْتَ رَاحَةً لِّيْ مِنْ كُلِّ شَرٍّ. اَللّٰهُمَّ

اور موت کو ہر برائی سے راحت کا باعث بنادے اے اللہ

اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ رِزْقًا طَيِّبًا وَّعِلْمًا نَّافِعًا وَّعَمَلًا

میں تجھ سے حلال اور صاف روزی مانگتا ہوں اور ایسا علم جو نفع بخش ہو اور وہ عمل جو

مُّتَقَبَّلًا. اَللّٰهُمَّ اَشْبَعْتَ وَاَرْوَيْتَ فَهَنِّئْنَا وَ

تیرے دربار میں مقبول ہو۔ اے اللہ تو نے ہمکو شکم سیر کیا اور سیراب کیا تو اب ہمارے لئے

رَزَقْتَنَا فَاَكْثَرْتَ وَاَطَبْتَ فَزِدْنَا. اَللّٰهُمَّ

اسکو مبارک کرنے (یعنی کھانا پینا جسم کو لگے) اور تو نے ہمکو روزی دی اور پاکیزہ دی تو اب اسکو اور زیادہ عنایت فرما

قَنِّعْنِيْ بِمَا رَزَقْتَنِيْ وَبَارِكْ لِيْ فِيْهِ وَاخْلُفْ عَلٰى

اے اللہ جو تو نے ہمکو دیا ہے اس پر قناعت عطا فرما اور اس میں برکت دے اور جو چیز مجھ

كُلِّ غَائِبَةٍ لِّيْ بِخَيْرٍ. رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ اَنْتَ

سے غائب ہے اب میری بجائے تو اسکا نگراں بنجا (یعنی میرے اہل و عیال اور میرے مال کا) اے میرے رب مجھے بخشدے اور مجھ

الْاَعَزُّ الْاَكْرَمُ. اَللّٰهُمَّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ

رحم فرما تو سب سے بڑھکر غلبہ والا اور بزرگی والا ہے۔ اے اللہ میرا سینہ کھولدے اور میرا کام مجھے آسان کردے



وَيَسِّرْ لِيْ أَمْرِيْ وَأَعُوْذُ بِكَ مِنْ وَّسَاوِسِ الصَّدْرِ

اور معاملات کی پریشانی سے اور میں تیری پناہ لیتا ہوں دل کے وسوسوں سے

وَشَتَاتِ الْاَمْرِ وَفِتْنَةِ الْقَبْرِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ

اور قبر کے فتنہ سے۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں ہر اُس آفت کی بُرائی سے

بِكَ مِنْ شَرِّ مَا يَلِجُ فِي اللَّيْلِ وَمِنْ شَرِّ مَا يَلِجُ فِي

جو رات میں آئے اور ہر اس آفت کی بُرائی سے جو دن میں آئے اور ہر اس

النَّهَارِ وَمِنْ شَرِّ مَا تَهُبُّ بِهِ الرِّيَاحُ. اَللّٰهُمَّ

آفت سے جو ہواؤں کے ساتھ اڑتی ہے۔ اے اللہ مجھے

اهْدِنِيْ بِالْهُدٰى وَنَقِّنِيْ بِالتَّقْوٰى وَاغْفِرْ لِيْ

راہِ راست بتلادے اور تقویٰ عنایت فرماکر صاف ستھرا کردے اور دُنیا اور آخرت

فِي الْاٰخِرَةِ وَالْاُوْلٰى. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ عِلْمًا نَّافِعًا

میں مجھ کو بخش دے۔ اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں نفع دینے والا علم

وَرِزْقًا وَّاسِعًا وَّشِفَآءً مِّنْ كُلِّ دَآءٍ. اَللّٰهُمَّ اَنْتَ

کشادہ روزی اور ہر بیماری سے پوری شفاء۔ اے اللہ تو ہی میرا قوت بازو اور میرا مددگار

عَضُدِيْ وَنَصِيْرِيْ بِكَ اَحُوْلُ وَبِكَ اَصُوْلُ

ہے تجھ ہی سے قوت حاصل کرتا ہوں اور تیری ہی مدد سے (دشمن پر) حملہ کرتا ہوں اور تیری ہی مدد سے اس





وَبِكَ اُقَاتِلُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِكَ . اَللّٰهُمَّ

جنگ کرتا ہوں اور مجھ میں نہ تو بھلائی کرنے کی طاقت ہے اور نہ برائی سے بچنے کی قوت سوائے تیری مدد کے اے اللہ

لَكَ الْحَمْدُ كُلُّهٗ لَا قَابِضَ لِمَا بَسَطْتَّ وَلَا بَاسِطَ

ساری تعریف تیری ہے جس کا رزق تو وسیع کردے پھر اس کا تنگ کرنیوالا کوئی نہیں اور جس کا رزق تو تنگ

لِمَا قَبَضْتَ وَلَا هَادِيَ لِمَنْ اَضْلَلْتَ وَلَا مُضِلَّ

فرمادے پھر اس کا وسیع کرنیوالا کوئی نہیں جسکو تو گمراہ کردے پھر اس کا ہدایت کرنیوالا کوئی نہیں اور جسکو تو ہدایت

لِمَنْ هَدَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا مَانِعَ لِمَا

نصیب فرمادے پھر اس کا گمراہ کرنیوالا کوئی نہیں، جو نعمت تو روک لے پھر اس کا دینے والا کوئی نہیں اور جو دیدے پھر اس کا

اَعْطَيْتَ وَلَا مُقَرِّبَ لِمَا بَاعَدْتَّ وَلَا مُبَاعِدَ لِمَا

روکنے والا کوئی نہیں جس چیز کو تو دور کردے پھر اس کا قریب کرنیوالا کوئی نہیں اور جسکو قریب کردے پھر اس کا دور کرنیوالا

قَرَّبْتَ . اَللّٰهُمَّ ابْسُطْ عَلَيْنَا مِنْ بَرَكَاتِكَ وَرَحْمَتِكَ

کوئی نہیں ۔ اے اللہ تو ہم پر اپنی برکتوں، اپنی رحمت، اپنے فضل اور اپنے

وَفَضْلِكَ وَرِزْقِكَ . اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ

دیئے ہوئے رزق میں فراغت اور فراخی نصیب فرما اے اللہ میں تجھ سے ہمیشہ ہمیشہ

النَّعِيْمَ الْمُقِيْمَ الَّذِيْ لَا يَحُوْلُ وَلَا يَزُوْلُ .

رہنے والی نعمت مانگتا ہوں جو کبھی نہ واپس لی جائے اور نہ کبھی زائل ہو۔





اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ الْاَمْنَ يَوْمَ الْخَوْفِ. اَللّٰهُمَّ

اے اللہ میں تجھ سے خوف کے دن (یعنی قیامت میں) امن کا طالب ہوں اے اللہ جو تو نے

اِنِّیْ عَائِذٌ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا اَعْطَيْتَنَا وَمِنْ شَرِّ مَا

ہمکو دیا ہے میں اس کے شر سے تیری پناہ لیتا ہوں اور جو ہمکو نہیں دیا اس کے شر سے بھی

مَنَعْتَنَا. اَللّٰهُمَّ حَبِّبْ اِلَيْنَا الْاِيْمَانَ وَزَيِّنْهُ

تیری پناہ لیتا ہوں، اے اللہ ہمارے دلوں میں ایمان کی محبت ڈال دے اور اسکو ہمارے دلوں کی

فِیْ قُلُوْبِنَا وَكَرِّهْ اِلَيْنَا الْكُفْرَ وَالْفُسُوْقَ وَ

زینت بنادے اور نفرت ڈال دے ہمارے دلوں میں کفر، گناہ اور نافرمانی

الْعِصْيَانَ وَاجْعَلْنَا مِنَ الرَّاشِدِيْنَ. اَللّٰهُمَّ

کی اور ہمکو نیک راہ پر چلنے والوں میں بنالے. اے اللہ ہمکو دنیا سے

تَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ وَاَلْحِقْنَا بِالصَّالِحِيْنَ غَيْرَ

اسلام پر اٹھانا اور نیک بندوں کے ساتھ ملادے کہ نہ رسوا ہوں اور نہ ان میں

خَزَايَا وَلَا مَفْتُوْنِيْنَ. اَللّٰهُمَّ قَاتِلِ الْكَفَرَةَ

سے ہوں جو فتنہ میں مبتلا ہوئے، اے اللہ تو جنگ کر ان کافروں سے جو تیرے

الَّذِيْنَ يُكَذِّبُوْنَ رُسُلَكَ وَيَصُدُّوْنَ عَنْ

رسول کو جھٹلاتے ہیں اور تیرے راستہ سے لوگوں کو باز رکھتے ہیں اور انکو اپنی جانب



سَبِيلِكَ وَاجْعَلْ عَلَيْهِمْ رِجْزَكَ وَعَذَابَكَ إِلٰهَ

سے سختی اور عذاب میں گرفتار کر۔ اے معبودِ برحق یہ دُعا

الْحَقِّ آمِيْنَ ۞ اَللّٰهُمَّ مُنْزِلَ الْكِتٰبِ وَمُجْرِيَ

قبول فرما۔ اے اللہ کتاب کے اتارنے والے اور بادلوں

السَّحَابِ وَهَازِمَ الْاَحْزَابِ اهْزِمْهُمْ وَانْصُرْنَا

کو چلانے والے اور دشمن کے لشکروں کو شکست دینے والے تو کافروں کو شکست دے

عَلَيْهِمْ. اَللّٰهُمَّ إِنَّا نَجْعَلُكَ فِيْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُ

اور ہمکو ان پر غالب کر دے۔ اے اللہ ہم ان کے مقابلہ میں بس تیری ذات پاک کو کرتے ہیں اور

بِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ. اَللّٰهُمَّ رَحْمَتَكَ أَرْجُوْا

ان کے مکر سے تیری پناہ لیتے ہیں، اے اللہ میں صرف تیری رحمت کا آسرا رکھتا ہوں تو مجھے

فَلَا تَكِلْنِيْ إِلٰى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ وَّاَصْلِحْ

پل جھپکنے کے برابر بھی میرے نفس کے حوالہ نہ کر اور میرے سب کام آسان فرما دے

لِيْ شَانِيْ كُلَّهٗ لَآ إِلٰهَ إِلَّآ اَنْتَ يَا حَيُّ يَا

معبود کوئی نہیں تیرے سوا، اے سدا زندہ رہنے والے اور سب جہان ہستی کے قائم رکھنے

قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ. اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ عَبْدُكَ

والے تیری رحمت کی دہائی ہے۔ اے اللہ میں خود تیرا بندہ ہوں اور تیرے





وَابْنُ عَبْدِكَ وَابْنُ اَمَتِكَ نَاصِيَتِيْ بِيَدِكَ

بندہ کا بیٹا ہوں اور تیری لونڈی کی اولاد ہوں میری پیشانی کے بال تیرے ہاتھ میں ہیں

مَاضٍ فِيَّ حُكْمُكَ عَدْلٌ فِيَّ قَضَآؤُكَ اَسْئَلُكَ

(یعنی پورے پورے قبضہ میں ہوں) میرے حق میں جو فیصلہ بھی ہو تیرا ہو وہ نافذ ہونیوالا ہے اور تیرا جو حکم

بِكُلِّ اسْمٍ هُوَ لَكَ سَمَّيْتَ بِهٖ نَفْسَكَ وَاَنْزَلْتَهٗ فِيْ

ہے وہ سب انصاف ہی انصاف ہے اور میں تیرے ہر اس نام کے وسیلے تجھ سے سوال کرتا ہوں جو

كِتَابِكَ اَوْ عَلَّمْتَهٗ اَحَدًا مِّنْ خَلْقِكَ اَوِ اسْتَاْثَرْتَ

تو نے خود اپنی ذات پاک کا مقرر فرمایا ہے یا اپنی کتاب کے ساتھ اس کو اتارا ہے یا اپنی مخلوق

بِهٖ فِيْ عِلْمِ الْغَيْبِ عِنْدَكَ اَنْ تَجْعَلَ الْقُرْاٰنَ

میں (بذریعہ الہام) جس کو بھی تو نے بتایا ہے یا خاص اپنے ہی علم غیب میں اسکو پوشیدہ رکھا

الْعَظِيْمَ رَبِيْعَ قَلْبِيْ وَنُوْرَ بَصَرِيْ وَجَلَآءَ حُزْنِيْ

ہے کہ تو قرآن عظیم کو میرے دل کی بہار، میری آنکھ کا نور، میرے غم کا دور کرنیوالا اور میرے فکر کے

وَذَهَابَ هَمِّيْ اَللّٰهُمَّ لَا سَهْلَ اِلَّا مَا جَعَلْتَهٗ سَهْلًا

ازالہ کا سبب بنادے۔ اے اللہ آسان بات بس وہی ہے جس کو تو آسان بنادے

وَاَنْتَ تَجْعَلُ الْحَزْنَ سَهْلًا اِذَا شِئْتَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

اور جب تو چاہتا ہے تو مشکل کو آسان بنادیتا ہے۔ معبود کوئی نہیں، صرف تو بڑا بردبار، بڑے



اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ

اللہ تعالیٰ کی ذات جملہ عیوب سے پاک ہے جو عرش عظیم کا رب ہے۔ کرم والا ہے۔

الْعَظِيْمِ ○ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَسْئَلُكَ

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا رب ہے۔ میں تجھ سے مانگتا ہوں

مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ وَعَزَآئِمَ مَغْفِرَتِكَ وَالْعِصْمَةَ

وہ تمام اسباب جو تیری رحمت کیلئے لازم ہوں اور وہ سب اسباب جن سے تیری مغفرت یقینی ہو جائے

مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّالْغَنِيْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَةَ

اور ہر عیب کی بات سے حفاظت کا طالب ہوں اور ہر نیکی کا مال غنیمت اور ہر گناہ سے سلامتی

مِنْ كُلِّ اِثْمٍ لَا تَدَعْ لِيْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ وَلَا

مانگتا ہوں کوئی میرا گناہ باقی نہ چھوڑ جس کو تو بخش نہ دے اور نہ کوئی فکر جس سے تو رہائی نہ دیدے

هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ وَلَا كَرْبًا اِلَّا نَفَّسْتَهٗ وَلَا ضُرًّا

اور نہ کوئی کرہن جس کو تو دور نہ فرمادے اور نہ کوئی تکلیف جس کا تو ازالہ نہ فرمادے

اِلَّا كَشَفْتَهٗ وَلَا حَاجَةً هِيَ لَكَ رِضًى اِلَّا قَضَيْتَهَا

اور نہ کوئی ایسی ضرورت جو تیری رضامندی کا سبب ہو جسکو تو پورا نہ فرمادے

يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ○

اے رحم کرنے والوں میں سب سے بڑھکر رحم کرنیوالے





# اَلْمَنْزِلُ الثَّالِثُ فِیْ یَوْمِ الْاِثْنَیْنِ

تیسری منزل پیر کی (یعنی سوموار کی)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بیحد مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اَللّٰھُمَّ ارْحَمْنِیْ بِتَرْکِ الْمَعَاصِیْ اَبَدًا مَّا اَبْقَیْتَنِیْ وَ

اے اللہ مجھ پر تو مہربانی فرما تاکہ جب تک تو مجھے زندہ رکھے میں ہمیشہ کیلئے گناہوں کو چھوڑ دوں

ارْحَمْنِیْ اَنْ اَتَکَلَّفَ مَا لَا یَعْنِیْنِیْ وَارْزُقْنِیْ حُسْنَ

اور مجھ پر رحم فرما کہ ایسے کاموں میں نہ پڑوں جو میرے مطلب کے نہ ہوں اور مجھے ان باتوں

النَّظَرِ فِیْمَا یُرْضِیْکَ عَنِّیْ۔ اَللّٰھُمَّ بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَ

کی فکر نصیب فرما جو تجھکو مجھ سے خوش رکھیں، اے اللہ آسمانوں اور زمین کے بنانے والے

الْاَرْضِ ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ وَالْعِزَّۃِ الَّتِیْ لَا

اے بزرگی اور بخشش والے اور ایسی عزت والے جس کے حاصل ہونیکا کسی کو وہم و گمان بھی نہیں

تُرَامُ، اَسْئَلُکَ یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ بِجَلَالِکَ وَنُوْرِ

ہو سکتا۔ اے اللہ اے سب سے بڑھ کر مہربان میں تیری بزرگی اور تیرے روئے انور کا واسطہ دیکر تجھ سے

وَجْھِکَ اَنْ تُلْزِمَ قَلْبِیْ حِفْظَ کِتَابِکَ کَمَا عَلَّمْتَنِیْ

یہ سوال کرتا ہوں کہ جیسا تو نے مجھے اپنی کتاب مقدس کا علم عنایت فرمایا ہے ایسا ہی میرے دل کو



وَارْزُقْنِيْٓ اَنْ اَتْلُوَهٗ عَلَى النَّحْوِ الَّذِيْ يُرْضِيْكَ عَنِّيْ،

اس کا حفظ کرنا بھی نصیب کردے اور مجھکو اسکی تلاوت کرنی اسطرح میسر فرمادے جس سے تو مجھ سے خوش ہو جائے

اَللّٰهُمَّ بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ذَا الْجَلَالِ

اے اللہ آسمانوں اور زمین کے بنانے والے اے بزرگی و بخشش والے اور ایسی عزت والے جس کا وہم و

وَالْاِكْرَامِ وَالْعِزَّةِ الَّتِيْ لَا تُرَامُ، اَسْئَلُكَ يَا اَللّٰهُ

گمان بھی کسی کو نہیں ہوسکتا، اے اللہ اے سب سے بڑھکر مہربان میں تیری بزرگی کا واسطہ دیکر

يَا رَحْمٰنُ بِجَلَالِكَ وَنُوْرِ وَجْهِكَ اَنْ تُنَوِّرَ بِكِتَابِكَ

یہ مانگتا ہوں کہ تو اپنی کتاب سے میری آنکھیں منور کر اور میری زبان سے اس کو جاری کردے

بَصَرِيْ وَاَنْ تُطْلِقَ بِهٖ لِسَانِيْ وَاَنْ تُفَرِّجَ بِهٖ عَنْ

اور اس کی برکت سے میرے دل سے غم دور کردے اور میرا سینہ کھول دے اور میرے سارے بدن

قَلْبِيْ وَاَنْ تَشْرَحَ بِهٖ صَدْرِيْ وَاَنْ تَسْتَعْمِلَ بِهٖ

کو اس پر عمل کرنے میں لگادے کیونکہ صحیح بات میں سوا تیرے میری مدد کوئی نہیں کرے گا

بَدَنِيْ فَاِنَّهٗ لَا يُعِيْنُنِيْ عَلَى الْحَقِّ غَيْرُكَ وَلَا

اور نہ اس کو سوا تیرے کوئی اور دے گا۔ نہ مجھ میں بھلائی کرنے کی

يُؤْتِيْهِ اِلَّا اَنْتَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

طاقت ہے اور نہ برائی سے بچنے کی قوت مگر صرف اللہ بلند و





الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ○ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَتُوْبُ اِلَیْكَ مِنَ

برتر کی توفیق سے۔ اے اللہ میں تیری جناب میں اپنی تمام نافرمانیوں سے

الْمَعَاصِیْ لَآ اَرْجِعُ اِلَیْھَآ اَبَدًا۔ اَللّٰھُمَّ مَغْفِرَتُكَ

توبہ کرتا ہوں اب کبھی پھر ایسا نہیں کروں گا۔ اے اللہ تیری بخشش میرے گناہوں

اَوْسَعُ مِنْ ذُنُوْبِیْ وَرَحْمَتُكَ اَرْجٰی عِنْدِیْ مِنْ

سے کہیں زیادہ گنجائش رکھتی ہے اور تیری رحمت میرے عملوں سے کہیں زیادہ امید کے

عَمَلِیْ۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّكَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنَّا۔

لائق ہے۔ اے اللہ تیرا نام "عفو" یعنی بڑی بخشش کرنیوالا ہے تو معاف کرنا پسند کرتا ہے لہٰذا ہم سبکو معاف کردے

اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِیْ

اے اللہ حرام کے بدلے تو مجھے میری ضرورت کے مناسب حلال روزی عطا فرما اور اپنے

بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔ اَللّٰھُمَّ فَارِجَ الْھَمِّ كَاشِفَ

فضل سے اپنے ماسوا سے بے نیاز کردے۔ اے اللہ فکر کے دور کرنیوالے، رنج کے زائل

الْغَمِّ مُجِیْبَ دَعْوَةِ الْمُضْطَرِّیْنَ رَحْمٰنَ الدُّنْیَا وَ

کرنیوالے، مجبوروں کی پکار سننے والے، اے دنیا اور آخرت میں سب سے بڑے مہربان اور

الْاٰخِرَةِ وَرَحِیْمَھُمَا اَنْتَ تَرْحَمُنِیْ وَارْحَمْنِیْ بِرَحْمَةٍ

رحم کھانے والے بس تو ہی مجھ پر رحم فرمائے گا، تو مجھ پر ایسی رحمت فرمادے

تُغۡنِیۡنِیۡ بِهَا عَنۡ رَّحۡمَةِ مَنۡ سِوَاكَ. اَللّٰهُمَّ رَبَّ

کہ تیرے سوا مجھے کسی دوسرے کی مہربانی کی ضرورت نہ رہے۔ اے آسمانوں اور

السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ عَالِمَ الۡغَیۡبِ وَالشَّهَادَةِ اِنِّیۡ

زمین کے پروردگار، پوشیدہ اور کھلے کے جاننے والے میں اس دُنیا کی

اَعۡهَدُ اِلَیۡكَ فِیۡ هٰذِهِ الۡحَیٰوةِ الدُّنۡیَا اَنِّیۡ اَشۡهَدُ

زندگی میں تجھ سے پکّا وعدہ کرتا ہوں اس بات پر کہ میں دل سے گواہی دیتا

اَنۡ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنۡتَ وَحۡدَكَ لَاشَرِیۡكَ لَكَ وَ

ہوں کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔ بس تو ایک ہے تیرا کوئی شریک نہیں اور دل سے گواہی

اَنَّ مُحَمَّدًا عَبۡدُكَ وَرَسُوۡلُكَ فَلَا تَكِلۡنِیۡ اِلٰی

دیتا ہوں کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تیرے بندے اور تیرے رسول ہیں پس تو مجھکو میرے نفس کے سپرد

نَفۡسِیۡ فَاِنَّكَ اِنۡ تَكِلۡنِیۡ اِلٰی نَفۡسِیۡ تُقَرِّبۡنِیۡ مِنَ

نہ فرما کیونکہ اگر تو مجھ کو خود میرے نفس کے حوالے کردے گا تو یقیناً (اس کا نتیجہ یہ ہوگا) کہ وہ بُرائی

الشَّرِّ وَتُبَاعِدۡنِیۡ مِنَ الۡخَیۡرِ وَاِنِّیۡ لَآ اَثِقُ اِلَّا

سے مجھ کو قریب کردیگا اور بھلائی سے دُور ڈال دیگا مجھے بس تیری رحمت پر بھروسہ

بِرَحۡمَتِكَ فَاجۡعَلۡ لِّیۡ عِنۡدَكَ عَهۡدًا تُوَفِّیۡنِیۡهِ

ہے، اس لئے اپنے یہاں (بخشش و رحمت کا عہد فرما جس کو قیامت کے دن



يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۝ اَسْتَغْفِرُ

پورا فرمانا یقیناً تو وعدہ خلافی نہیں کرتا۔ میں اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگتا

اللّٰهَ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَىُّ الْقَيُّوْمُ وَاَتُوْبُ

ہوں اور اسی کے سامنے توبہ کرتا ہوں جسکے سوا معبود کوئی نہیں اور جو ہمیشہ خود زندہ رہنے والا ہے اور ساری مخلوق

اِلَيْهِ ۔ رَبِّ اغْفِرْ لِىْ وَتُبْ عَلَىَّ اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ

کی ہستی کو قائم رکھنے والا ہے۔ اے میرے پروردگار مجھکو بخشدے اور میری توبہ قبول فرمالے کیونکہ تیرا نام تواب اور رحیم ہے

الرَّحِيْمُ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَ

(یعنی سب سے بڑھکر توبہ قبول کرنیوالا مہربان) اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں عجز اور کاہلی

الْكَسَلِ وَالْجُبْنِ وَالْهَرَمِ وَالْمَغْرَمِ وَالْمَاْثَمِ

بزدلی اور سخت بڑھاپے، مُفت کا تاوان بھرنے اور گناہ سے،

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنْ عَذَابِ النَّارِ وَفِتْنَةِ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں دوزخ کے عذاب اور اسکی آزمائش سے

النَّارِ وَفِتْنَةِ الْقَبْرِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ وَشَرِّ فِتْنَةِ

قبر کی آزمائش اور اس کے عذاب سے مالداری کی آزمایش کے

الْغِنٰى وَشَرِّ فِتْنَةِ الْفَقْرِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْقَسْوَةِ

شر سے اور فقیری کی آزمائش کے شر سے (یعنی نہ مال کی آزمائش میں پڑوں اور نہ تنگدستی کی)





وَالْغَفْلَةِ وَالْعَيْلَةِ وَالذِّلَّةِ وَالْمَسْكَنَةِ وَاَعُوْذُبِكَ

اور تیری پناہ لیتا ہوں سخت دل ہونے اور غفلت سے اور حد درجہ احتیاج اور ذلت وخواری سے اور

مِنَ الْفَقْرِ وَالْكُفْرِ وَالْفُسُوْقِ وَالشِّقَاقِ وَالسُّمْعَةِ

تیری پناہ لیتا ہوں محتاجی سے، کفر، نافرمانی اور ہٹ دھرمی سے اور شہرت اور دکھاوے

وَالرِّيَآءِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الصَّمَمِ وَالْبَكَمِ وَالْبَرَصِ

کیلئے عمل کرنے سے اور تیری پناہ لیتا ہوں بہرے اور گونگے ہونے سے، جسم پر سفید داغ پڑنے،

وَالْجُنُوْنِ وَالْجُذَامِ وَسَيِّئِ الْاَسْقَامِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ

دیوانگی اور کوڑھ سے اور بقیہ جتنی خراب خراب بیماریاں ہیں سب سے۔ اے اللہ میں

اَعُوْذُبِكَ بِعِزَّتِكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اَنْ تُضِلَّنِيْ

تیری پناہ لیتا ہوں تیری عزت کے صدقہ میں، معبود کوئی نہیں صرف تو ہے اس بات سے کہ

اَنْتَ الْحَيُّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ وَالْجِنُّ وَالْاِنْسُ

تو مجھ کو گمراہ کر دے تو ہمیشہ زندہ رہنے والا ہے کبھی فنا ہونیوالا نہیں اور (تیرے سوا) جنات ہوں یا انسان

يَمُوْتُوْنَ. اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَعُوْذُبِكَ مِنْ جُهْدِ الْبَلَآءِ

سب ایکدن مرنیوالے ہیں۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں آزمائش کی سختی اور بدبختی کی گرفت سے

وَدَرْكِ الشَّقَآءِ وَسُوْٓءِ الْقَضَآءِ وَشَمَاتَةِ الْاَعْدَآءِ

اور اس بات سے کہ مقدرات کے فیصلوں سے میرے دل میں تنگی پیدا ہو اور دشمنوں کے ہنسی اڑانے سے

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا عَلِمْتُ وَمِنْ شَرِّ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں ان چیزوں کی بُرائی سے جن کو میں جانتا ہوں اور ان کی بُرائی

مَا لَمْ اَعْلَمْ. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا عَمِلْتُ

سے بھی جن کو میں نہیں جانتا۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں اس عمل کے بُرے نتیجے سے جو میں

وَمِنْ شَرِّ مَا لَمْ اَعْمَلْ. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ

نے کیا ہے اور اس سے بھی جو میں نے نہیں کیا۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ تیری

مِنْ زَوَالِ نِعْمَتِكَ وَتَحَوُّلِ عَافِيَتِكَ وَفُجَاءَةِ

موجودہ نعمت جاتی رہے اور تیری عافیت مجھ سے اپنا رُخ پھیر لے اور تیرے ناگہانی عذاب سے اور تیرے تمام

نِقْمَتِكَ وَجَمِيْعِ سَخَطِكَ. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ

غصہ کے اسباب سے۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں اپنے کان کی بُرائی سے، آنکھ کی بُرائی سے

مِنْ شَرِّ سَمْعِیْ وَمِنْ شَرِّ بَصَرِیْ وَمِنْ شَرِّ لِسَانِیْ

زبان کی بُرائی سے قلب کی بُرائی سے (یعنی غیبت سننے، بدنظری، ناجائز گفتگو اور کینہ وغیرہ سے)

وَمِنْ شَرِّ قَلْبِیْ وَمِنْ شَرِّ مَنِیِّیْ. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ

اور اپنی منی کی بُرائی سے (کہ اسکے ہیجان سے زنا کی رغبت ہو) اے اللہ میں تیری پناہ لیتا

اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْهَدْمِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ التَّرَدِّیْ

ہوں اس بات سے کہ میرے اوپر مکان وغیرہ آگرے یا میں مکان وغیرہ سے نیچے آگروں اور تیری پناہ





وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْغَرَقِ وَالْحَرَقِ وَالْهَرَمِ وَ

لیتا ہوں پانی میں ڈوب جانے یا آگ وغیرہ میں جل جانے سے اور سخت بڑھاپے سے اے

اَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ يَّتَخَبَّطَنِيَ الشَّيْطَانُ عِنْدَ

اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ مرتے وقت شیطان مجھ کو ورغلائے اور بہکائے

الْمَوْتِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ اَمُوْتَ فِيْ سَبِيْلِكَ

اور تیری پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ جہاد میں پیٹھ موڑ کر مروں اور تیری پناہ

مُدْبِرًا وَّاَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ اَمُوْتَ لَدِيْغًا. اَللّٰهُمَّ

لیتا ہوں اس بات سے کہ زہریلے جانوروں کے ڈسنے سے مروں۔ اے اللہ میں

اِنِّيْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنْ مُّنْكَرَاتِ الْاَخْلَاقِ وَالْاَعْمَالِ

تیری پناہ لیتا ہوں ناپسندیدہ اخلاق سے، برے اعمال سے نفسانی خواہشات

وَالْاَهْوَآءِ وَالْاَدْوَآءِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ

سے اور تمام بیماریوں سے، اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں وہ سب

مَا سَاَلَكَ مِنْهُ نَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اچھی اچھی باتیں جو تیرے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے تجھ سے مانگی ہیں اور ان تمام

وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَكَ مِنْهُ نَبِيُّكَ

بری بری باتوں کے شر سے پناہ لیتا ہوں جن سے تیرے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم





مُحَمَّدٌ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنْتَ الْمُسْتَعَانُ

نے تیری پناہ لی ہے۔ تو ہی وہ ذات ہے جس سے مدد مانگی جاتی ہے۔ تیرا کام حق

وَعَلَيْكَ الْبَلَاغُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ

پہنچا دینا ہے اور اللہ تعالیٰ کی مدد کے بغیر نہ کسی میں نیکی کرنے کی طاقت ہے نہ بُرائی سے

الْعَظِيْمِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ جَارِ السُّوْءِ

بچنے کی قوت، اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں بُرے پڑوس سے اپنے سکونت

فِيْ دَارِ الْمُقَامَةِ فَاِنَّ جَارَ الْبَادِيَةِ يَتَحَوَّلُ وَ

کے گھر میں کیونکہ جنگل (یعنی سفر) کا پڑوسی تو چلا بھی جاتا ہے (اور سکونت کے گھر والا دیر پا

مِنَ الْجُوْعِ فَاِنَّهٗ بِئْسَ الضَّجِيْعُ وَمِنَ الْخِيَانَةِ

ہوتا ہے) اور بھوک کی شدت سے کیونکہ وہ بستر کی بُری رفیق ہے اور خیانت سے

فَاِنَّهَا بِئْسَتِ الْبِطَانَةُ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ

کیونکہ وہ انسان کے اندرون کی بُری خصلت ہے۔ اے اللہ میں پناہ لیتا ہوں ایسے علم سے

مِنْ عِلْمٍ لَّا يَنْفَعُ وَقَلْبٍ لَّا يَخْشَعُ وَدُعَاءٍ لَّا يُسْمَعُ

جو نفع نہ دے اور ایسے قلب سے جو تجھ سے نہ ڈرے اور ایسی دُعا سے جس کی شنوائی نہ ہو، اور ایسے

وَنَفْسٍ لَّا تَشْبَعُ وَمِنْ هٰٓؤُلَاءِ الْاَرْبَعِ. اَللّٰهُمَّ

حریص نفس سے جس کی نیت نہ بھرے غرض ان چاروں باتوں سے۔ اے اللہ میں تیری



اِنَّا نَعُوْذُ بِكَ اَنْ نَّرْجِعَ عَلٰٓى اَعْقَابِنَآ اَوْ نُفْتَنَ عَنْ

پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ خود ہم پھر کفر کی طرف الٹے پاؤں واپس ہوں یا اپنے دین میں مخالفین کی

دِيْنِنَا. اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ يَّوْمِ السُّوْٓءِ

جانب سے فتنہ میں ڈالے جائیں۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں برے دن

وَمِنْ لَّيْلَةِ السُّوْٓءِ وَمِنْ سَاعَةِ السُّوْٓءِ وَمِنْ

اور بری رات سے اور ہر بری گھڑی سے اور برے

صَاحِبِ السُّوْٓءِ وَمِنْ جَارِ السُّوْٓءِ فِىْ دَارِ الْمُقَامَةِ.

ساتھی سے اور اپنے سکونت کے گھر کے برے پڑوسی سے

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الشِّقَاقِ وَالنِّفَاقِ وَ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں ضد سے نفاق سے اور تمام برے اخلاق سے

سُوْٓءِ الْاَخْلَاقِ. اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِىْ جِدِّىْ وَهَزْلِىْ

اے اللہ میرے سب گناہ بخشدے خواہ وہ میں نے گناہ کرنے کے ارادے سے کئے ہوں یا

وَخَطَاِىْ وَعَمْدِىْ وَكُلُّ ذٰلِكَ عِنْدِىْ. اَللّٰهُمَّ

ہنسی مذاق میں بھول چوک کر کئے ہوں یا جان بوجھ کر اور یہ سب ہی قسم کے گناہ میری گردن پر ہیں

مُصَرِّفَ الْقُلُوْبِ صَرِّفْ قُلُوْبَنَا عَلٰى طَاعَتِكَ

اے اللہ اے دلوں کو پھیر دینے والے تو ہمارے دلوں کو اپنی فرمانبرداری کی طرف پھیر دے

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ الْهُدٰی وَالتُّقٰی وَالْعَفَافَ

اے اللہ میں تجھ سے ہدایت، پرہیزگاری، پاکبازی اور تیرے ماسوا سے بے نیازی

وَالْغِنٰی رَبِّ اَعِنِّیْ وَلَا تُعِنْ عَلَیَّ وَانْصُرْنِیْ وَ

کا طالب ہوں، اے میرے پروردگار میری مدد فرما اور میرے خلاف کسی کی مدد نہ فرما، مجھ کو

لَا تَنْصُرْ عَلَیَّ وَامْکُرْ لِیْ وَلَا تَمْکُرْ عَلَیَّ وَاهْدِنِیْ

کامیاب کر اور میرے دشمن کو مجھ پر کامیاب نہ کر، میرے لئے خفیہ تدبیر فرما اور میرے مخالف

الْهُدٰی وَیَسِّرِ الْهُدٰی لِیْ وَانْصُرْنِیْ عَلٰی مَنْ بَغٰی

کے لئے تدبیر نہ فرما، مجھے ہدایت دے اور میرے لئے ہدایت کا راستہ آسان کر دے اور جو شخص

عَلَیَّ رَبِّ اجْعَلْنِیْ لَكَ ذَکَّارًا لَّكَ شَکَّارًا لَّكَ

مجھ پر ظلم کرے اسکے مقابلہ میں میری مدد فرما، اے میرے پروردگار مجھ کو بنا لے مبالغہ کے ساتھ

رَهَّابًا لَّكَ مِطْوَاعًا لَّكَ مُخْبِتًا اِلَیْكَ اَوَّاهًا

اپنی یاد کرنے والا اپنا بڑا شکر گذار اپنے سے بہت ڈرنے والا اپنا بہت فرمانبردار اپنی طرف

مُّنِیْبًا رَبِّ تَقَبَّلْ تَوْبَتِیْ وَاغْسِلْ حَوْبَتِیْ وَ

گڑگڑانے والا اور آہ وزاری کے ساتھ متوجہ ہونیوالا، اے میرے پروردگار میری توبہ قبول کر لے

اَجِبْ دَعْوَتِیْ وَثَبِّتْ حُجَّتِیْ وَسَدِّدْ لِسَانِیْ

میرے گناہ دھو ڈال میری دعا قبول فرما، میری حجت مضبوط کر دے میری زبان کو سیدھا رکھ

وَاهْدِ قَلْبِی وَاسْلُلْ سَخِیْمَۃَ صَدْرِیْ. اَللّٰھُمَّ

میرے دل کو راہ راست پر لگا اور میرے دل کی سوزش (یعنی کینہ) نکالدے۔ اے اللہ

اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَارْضَ عَنَّا وَتَقَبَّلْ مِنَّا وَاَدْخِلْنَا

ہم کو بخشدے ہم پر رحم فرما ہم سے راضی ہوجا ہمارے اعمال قبول کرلے اور ہمکو جنت

الْجَنَّۃَ وَنَجِّنَا مِنَ النَّارِ وَاَصْلِحْ لَنَا شَاْنَنَا کُلَّہٗ.

میں داخل کر اور ہمیں عذاب دوزخ سے نجات دے اور ہماری ساری حالتیں درست کردے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ الثَّبَاتَ فِی الْاَمْرِ وَاَسْئَلُکَ

اے اللہ میں تجھ سے دین پر مضبوطی کے ساتھ قائم رہنے کا طالب ہوں اور نیکی پر پختہ ارادہ

عَزِیْمَۃَ الرُّشْدِ وَاَسْئَلُکَ شُکْرَ نِعْمَتِکَ وَحُسْنَ

مانگتا ہوں اور تیری نعمت پر شکر گذاری اور تیری عبادت کو حسن وخوبی کے ساتھ ادا کرنے کا

عِبَادَتِکَ وَاَسْئَلُکَ لِسَانًا صَادِقًا وَّقَلْبًا سَلِیْمًا وَّ

طالب ہوں اور سچی زبان شکوک وشبہات سے پاک صاف دل اور مستقیم عادتیں مانگتا ہوں

خُلُقًا مُّسْتَقِیْمًا وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ مَا تَعْلَمُ وَ

اور تیری پناہ لیتا ہوں ان باتوں کی برائی سے جن کو تو جانتا ہے اور تجھ سے مانگتا ہوں ان باتوں

اَسْئَلُکَ مِنْ خَیْرِ مَا تَعْلَمُ وَاَسْتَغْفِرُکَ مِمَّا تَعْلَمُ

کی بھلائی جن کا تجھ کو علم ہے اور جو گناہ تیرے علم میں ہوں ان سے بخشش کا طالب ہوں



إِنَّكَ أَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوبِ ○ اَللّٰهُمَّ أَلِّفْ بَيْنَ

یقیناً تو پوشیدہ باتوں کا پورا پورا جاننے والا ہے۔ اے اللہ تو ہمارے دلوں میں

قُلُوبِنَا وَأَصْلِحْ ذَاتَ بَيْنِنَا وَاهْدِنَا سُبُلَ

باہم محبت پیدا کر دے اور ہماری آپس کی رنجشوں کی اصلاح فرما دے اور ہم کو سلامتی کے

السَّلَامِ وَنَجِّنَا مِنَ الظُّلُمَاتِ إِلَى النُّورِ وَجَنِّبْنَا

راستے دکھلا اور نور عطا فرما کر تاریکیوں سے نجات دے اور بے حیائیوں سے ہمکو بچالے

الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ وَبَارِكْ لَنَا فِي

جو ان میں کھلی ہوئی ہیں اور جو پوشیدہ ہیں اور ہمارے کانوں میں اور آنکھوں میں اور دلوں

أَسْمَاعِنَا وَأَبْصَارِنَا وَقُلُوبِنَا وَأَزْوَاجِنَا وَذُرِّيَّاتِنَا

میں اور ہماری بیبیوں میں اور بچوں میں برکت عطا فرما اور ہماری توبہ قبول کر کیونکہ

وَتُبْ عَلَيْنَا إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ ○ وَاجْعَلْنَا

تو ہی سب سے بڑا توبہ قبول کرنے والا مہربان ہے۔ اور ہم کو اپنی نعمتوں کا شکر گذار

شَاكِرِينَ لِنِعْمَتِكَ مُثْنِينَ بِهَا قَابِلِيهَا وَأَتِمَّهَا

اور ان پر تعریف کرنے والا اور اس کا قبول کرنے والا بنا دے اور ہمارے اوپر اپنی نعمت

عَلَيْنَا. اَللّٰهُمَّ اقْسِمْ لَنَا مِنْ خَشْيَتِكَ مَا تَحُولُ

پوری فرما دے۔ اے اللہ ہمیں نصیب فرما اپنا اتنا خوف جس کی وجہ سے تو ہمارے درمیان اور





بِهٖ بَيْنَنَا وَبَيْنَ مَعَاصِيْكَ وَمِنْ طَاعَتِكَ مَا تُبَلِّغُنَا

اپنی نافرمانیوں کے درمیان حائل ہو جائے اور اپنی اتنی فرمانبرداری عطا فرما جسکے سبب توہمکو

بِهٖ جَنَّتَكَ وَمِنَ الْيَقِيْنِ مَا تُهَوِّنُ بِهٖ عَلَيْنَا

اپنی جنت تک پہنچادے اور وہ یقین دے جسکی وجہ سے تو دُنیا کی مصیبتوں کا جھیلنا ہم پر آسان

مَصَائِبَ الدُّنْيَا وَمَتِّعْنَا بِاَسْمَاعِنَا وَاَبْصَارِنَا وَ

کر دے اور جب تک ہم کو زندہ رکھے ہمارے کانوں اور ہماری آنکھوں اور ہماری قوت سے ہم کو

قُوَّتِنَا مَا اَحْيَيْتَنَا وَاجْعَلْهُ الْوَارِثَ مِنَّا وَاجْعَلْ

فائدہ اٹھانے کا موقع عطا فرما اور ہماری زندگی تک انکو قائم رکھ کر ہمارا وارث بنا اور ہمارا بدلہ

ثَارَنَا عَلٰى مَنْ ظَلَمَنَا وَانْصُرْنَا عَلٰى مَنْ عَادَانَا وَلَا

صرف ان لوگوں میں دائر کر دے جو ہم پر ظلم کریں اور ہماری مدد فرما ان لوگوں کے مقابلہ میں جو ہم

تَجْعَلْ مُصِيْبَتَنَا فِيْ دِيْنِنَا وَلَا تَجْعَلِ الدُّنْيَا

سے دشمنی رکھیں اور ہماری مصیبت ہمارے دین پر نہ ڈال اور دُنیا کو ہمارا بڑا مقصد نہ بنا اور نہ

اَكْبَرَ هَمِّنَا وَلَا مَبْلَغَ عِلْمِنَا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا مَنْ

اس کو ہمارے علم کی انتہا پرواز بنا اور جو ہمارے اُوپر رحم نہ کھائے اس کو ہم پر مسلط

لَّا يَرْحَمُنَا. اَللّٰهُمَّ زِدْنَا وَلَا تَنْقُصْنَا وَاَكْرِمْنَا

نہ فرما۔ اے اللہ ہم کو بہت دے اور کم نہ کر اور ہمیں عزت دے اور ذلیل نہ کر اور ہمکو عطا فرما





وَلَا تُهِنَّا وَاَعْطِنَا وَلَا تَحْرِمْنَا وَاٰثِرْنَا وَلَا تُؤْثِرْ

اور محروم نہ رکھ اور ہم کو ترجیح دے اور ہم پر دوسروں کو ترجیح نہ دے اور ہم کو اپنے

عَلَيْنَا وَاَرْضِنَا عَنْكَ وَارْضَ عَنَّا. اَللّٰهُمَّ اَلْهِمْنِيْ

سے راضی کردے اور تو ہم سے راضی ہوجا، الٰہی میری بھلائی میرے

رُشْدِيْ وَاَعِذْنِيْ مِنْ شَرِّ نَفْسِيْ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ

دل میں ڈال دے اور مجھ کو میرے نفس کی بدی سے بچالے، الٰہی میں تجھ سے

اَسْئَلُكَ فِعْلَ الْخَيْرَاتِ وَتَرْكَ الْمُنْكَرَاتِ وَحُبَّ

مانگتا ہوں اچھے کاموں کا کرنا اور برے کاموں کا چھوڑ دینا اور مسکینوں

الْمَسَاكِيْنِ وَاَنْ تَغْفِرَلِيْ وَتَرْحَمَنِيْ وَاِذَا اَرَدْتَّ بِقَوْمٍ

کی محبت اور یہ بات بھی کہ تو مجھ کو بخشدے اور مجھ پر رحم فرما اور جب تو

فِتْنَةً فَتَوَفَّنِيْ غَيْرَ مَفْتُوْنٍ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ

کسی قوم کی آزمائش کا ارادہ فرمائے تو مجھ کو آزمائے بغیر اٹھالینا، الٰہی میں تجھ سے مانگتا ہوں

حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ يُّحِبُّكَ وَالْعَمَلَ الَّذِيْ يُبَلِّغُنِيْ

تیری محبت اور اس شخص کی محبت جو تجھ سے محبت رکھتا ہو اور وہ کام جو مجھ کو تیری محبت

حُبَّكَ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ حُبَّكَ اَحَبَّ اِلَيَّ مِنْ نَّفْسِيْ

نصیب کرے، الٰہی میرے دل میں اپنی محبت اپنی جان اپنے گھر والے اور ٹھنڈے

وَاَهْلِیْ وَمِنَ الْمَآءِ الْبَارِدِ. اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِیْ حُبَّكَ

الٰہی مجھ کو اپنی محبت دے اور اس کی محبت پانی کی محبت سے بھی زیادہ پیاری بنادے۔

وَحُبَّ مَنْ یَّنْفَعُنِیْ حُبُّهٗ عِنْدَكَ. اَللّٰهُمَّ فَكَمَا

دے جس کے ساتھ محبت میرے لئے تیرے دربار میں کارآمد ہو، الٰہی جیسا تو نے مجھ کو میری

رَزَقْتَنِیْ مِمَّا اُحِبُّ فَاجْعَلْهُ قُوَّةً لِّیْ فِیْمَا تُحِبُّ.

پسندیدہ نعمتیں عطا فرمادیں تو اب انکو ایسے کاموں کی ادائیگی میں قوت کا باعث بھی بنادے جو تجھکو پسند ہوں

اَللّٰهُمَّ وَمَا زَوَیْتَ عَنِّیْ مِمَّا اُحِبُّ فَاجْعَلْهُ فَرَاغًا

الٰہی جن میری پسندیدہ نعمتوں کو تو نے مجھ سے روک لیا ہے تو اب انکے خیال سے بھی تو میرے دل کو خالی

لِّیْ فِیْمَا تُحِبُّ یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ ثَبِّتْ قَلْبِیْ عَلٰی دِیْنِكَ.

کرکے ایسے کاموں میں لگادے جو تجھکو پسند ہوں، اے دلوں کے پلٹنے والے میرے دل کو اپنے دین پر جمائے رکھ

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ اِیْمَانًا لَّا یَرْتَدُّ وَنَعِیْمًا لَّا یَنْفَدُ

الٰہی میں تجھ سے ایسا ایمان مانگتا ہوں جو نہ چھوٹے اور اس نعمت کا طالب ہوں جو ختم نہ ہو اور اپنے نبی

وَمُرَافَقَةَ نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی رفاقت چاہتا ہوں جنت کے سب سے اونچے درجے میں جو ہمیشہ رہنے

اَعْلٰی دَرَجَةِ الْجَنَّةِ جَنَّةِ الْخُلْدِ. اَللّٰهُمَّ انْفَعْنِیْ

کی جنت ہے۔ الٰہی جو علم تو نے مجھ کو سکھایا ہے اس سے تو مجھکو نفع بھی دینا اور وہ علم سکھلانا



بِمَا عَلَّمْتَنِيْ وَعَلِّمْنِيْ مَا يَنْفَعُنِيْ وَزِدْنِيْ عِلْمًا.

جو مجھ کو نفع ہی نفع دے اور مجھ کو اور زیادہ علم عطا فرما۔ تمام تعریف

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ حَالٍ وَّاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ

اللہ تعالیٰ کے لئے ہے ہر حالت میں اور میں اللہ تعالیٰ کی پناہ لیتا

حَالِ اَهْلِ النَّارِ. اَللّٰهُمَّ بِعِلْمِكَ الْغَيْبِ وَ

ہوں دوزخیوں کے حال سے۔ الٰہی اپنے علمِ غیب کی برکت سے اور مخلوق

قُدْرَتِكَ عَلَى الْخَلْقِ اَحْيِنِيْ مَا عَلِمْتَ الْحَيٰوةَ

پر اپنی قدرت کے وسیلے سے مجھ کو زندہ رکھنا اس وقت تک جب تک تو میری زندگی

خَيْرًا لِّيْ وَتَوَفَّنِيْٓ اِذَا عَلِمْتَ الْوَفَاةَ خَيْرًا لِّيْ، وَ

میرے لئے بہتر جانے اور مجھکو اٹھالینا۔ اس وقت جب تو میرے لئے مرنا بہتر جانے۔

اَسْئَلُكَ خَشْيَتَكَ فِي الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ وَكَلِمَةَ

الٰہی میں تجھ سے مانگتا ہوں تیرا ڈر غائب اور حاضر ہر حالت میں اور اخلاص

الْاِخْلَاصِ فِي الرِّضَآءِ وَالْغَضَبِ، وَاَسْئَلُكَ الْقَصْدَ

کی بات خوشی میں بھی غصہ میں بھی اور تجھ سے میانہ روی کا

فِي الْفَقْرِ وَالْغِنٰى وَاَسْئَلُكَ نَعِيْمًا لَّا يَنْفَدُ

طالب ہوں تنگدستی میں بھی اور دولت مندی میں بھی اور تجھ سے



وَقُرَّةَ عَيْنٍ لَّا تَنْقَطِعُ وَاَسْئَلُكَ الرِّضَآءَ بِالْقَضَاءِ

مانگتا ہوں وہ نعمت جو ختم نہ ہو اور آنکھ کی وہ ٹھنڈک جو زائل نہ ہو اور تجھ سے تیرے حکم پر

وَبَرْدَ الْعَيْشِ بَعْدَ الْمَوْتِ وَلَذَّةَ النَّظَرِ اِلٰى وَجْهِكَ

خوش رہنا، اور مرنے کے بعد آرام کی زندگی مانگتا ہوں اور تیرے روئے (انور) کے دیدار کی لذت

وَالشَّوْقَ اِلٰى لِقَآئِكَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ ضَرَّآءَ مُضِرَّةٍ

اور تیری ملاقات کے شوق کا طلب گار ہوں اور تیری پناہ لیتا ہوں ایسی مصیبت سے جو

وَّفِتْنَةٍ مُّضِلَّةٍ. اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْئَلُكَ مِنَ الْخَيْرِ

نقصان رساں ہو، اور ایسے فتنے سے جو گمراہ کردے، الٰہی میں تجھ سے ہر بھلائی مانگتا ہوں جو

كُلِّهٖ عَاجِلِهٖ وَاٰجِلِهٖ مَا عَلِمْتُ مِنْهُ وَمَا لَمْ اَعْلَمْ.

جلدی ملنے والی ہو اور جو دیر میں ملنے والی ہو، اور جس کو میں جانتا ہوں اور جسکو نہیں جانتا

وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الشَّرِّ كُلِّهٖ عَاجِلِهٖ وَاٰجِلِهٖ مَا عَلِمْتُ

اور تجھ سے تمام برائیوں سے پناہ چاہتا ہوں جو جلدی ملنے والی ہے اور جو دیر میں ملنے والی ہے جس

مِنْهُ وَمَا لَمْ اَعْلَمْ. اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْئَلُكَ الْجَنَّةَ وَمَا قَرَّبَ

کو میں جانتا ہوں اور جس کو نہیں جانتا۔ اے اللہ میں تجھ سے جنت مانگتا ہوں اور ہر وہ قول

اِلَيْهَا مِنْ قَوْلٍ اَوْ عَمَلٍ وَّاَعُوْذُ بِكَ مِنَ النَّارِ وَمَا قَرَّبَ

و عمل جو مجھ کو اس سے قریب کردے اور تیری پناہ لیتا ہوں دوزخ کے عذاب سے اور ہر اس



إِلَيْهَا مِنْ قَوْلٍ أَوْ عَمَلٍ وَّ أَسْئَلُكَ أَنْ تَجْعَلَ كُلَّ

قول وعمل سے جو مجھ کو اس سے قریب کردے اور تجھ سے سوال کرتا ہوں یہ کہ تو ہر فیصلہ میرے

قَضَاءٍ لِّي خَيْرًا وَّ أَسْئَلُكَ مَا قَضَيْتَ لِي مِنْ أَمْرٍ أَنْ

حق میں بہتر کردے اور تجھ سے یہ سوال کرتا ہوں کہ جو فیصلہ بھی تو میرے حق میں فرما چکا

تَجْعَلَ عَاقِبَتَهُ رُشْدًا. اَللّٰهُمَّ أَحْسِنْ عَاقِبَتَنَا فِي

ہو تو اس کا انجام بہتر بنا دینا، الٰہی ہمارے تمام کاموں کا انجام بہتر فرما

الْأُمُورِ كُلِّهَا وَأَجِرْنَا مِنْ خِزْيِ الدُّنْيَا وَعَذَابِ

اور ہمکو دُنیا کی رُسوائی اور آخرت کے عذاب سے

الْآخِرَةِ. اَللّٰهُمَّ احْفَظْنِي بِالْإِسْلَامِ قَائِمًا وَّ

پناہ دینا۔ الٰہی میری نگرانی فرمانا اسلام پر قائم رکھ کر جب میں کھڑا

احْفَظْنِي بِالْإِسْلَامِ قَاعِدًا وَّاحْفَظْنِي بِالْإِسْلَامِ

ہوں اور میری نگرانی فرمانا اسلام پر قائم رکھ کر جب میں بیٹھا ہوں اور جب سوتا

رَاقِدًا وَّلَا تُشْمِتْ بِي عَدُوًّا وَّلَا حَاسِدًا. اَللّٰهُمَّ

ہوں اور مجھ پر کسی دشمن یا حاسد کو ہنسی اڑانے کا موقع نہ دینا، اے اللہ میں

إِنِّي أَسْئَلُكَ مِنْ كُلِّ خَيْرٍ خَزَائِنُهُ بِيَدِكَ وَ

تجھ سے مانگتا ہوں ہر قسم کی بھلائی جس کے خزانے تیرے ہاتھ میں ہیں، اور



اَعُوْذُ بِكَ مِنْ كُلِّ شَرٍّ خَزَآئِنُهٗ بِيَدِكَ وَاَعُوْذُ

تیری پناہ لیتا ہوں تمام برائیوں سے جن کے خزانے تیرے ہاتھ میں ہیں اور تیری پناہ

بِكَ مِنْ شَرِّ مَآ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهٖ. اَللّٰهُمَّ

لیتا ہوں اس چیز کے شر سے بھی جس کی پیشانی کو تو نے پکڑ رکھا ہے، الٰہی میں تجھ سے

اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ عِيْشَةً نَّقِيَّةً وَّمِيْتَةً سَوِيَّةً وَّ

چاہتا ہوں صاف زندگی اور آسان موت اور

مَرَدًّا غَيْرَ مُخْزِيٍّ وَّلَا فَاضِحٍ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ

ایسی لوٹنے کی جگہ جہاں نہ رسوائی ہو نہ خواری، الٰہی میں

ضَعِيْفٌ فَقَوِّ فِيْ رِضَاكَ ضَعْفِيْ وَخُذْ اِلَى

کمزور ہوں تو اپنی رضاجوئی میں میری کمزوری کو قوت سے بدل دے اور

الْخَيْرِ بِنَاصِيَتِيْ وَاجْعَلِ الْاِسْلَامَ مُنْتَهٰى

بھلائی کی طرف میری پیشانی پکڑ کر لے چل اور اسلام کو میری خوشی کا مرکز

رِضَآئِيْ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ ضَعِيْفٌ فَقَوِّنِيْ وَاِنِّيْ

بنادے۔ الٰہی میں تو کمزور ہوں تو مجھے قوی بنادے، میں تو

ذَلِيْلٌ فَاَعِزَّنِيْ وَاِنِّيْ فَقِيْرٌ فَارْزُقْنِيْ ۝

ذلیل ہوں تو مجھے عزت والا بنادے، میں تو محتاج ہوں تو مجھے رزق عطا فرما۔



# اَلْمَنْزِلُ الرَّابِعُ فِيْ يَوْمِ الثُّلٰثَآءِ

چوتھی منزل منگل کی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بے حد مہربان نہایت رحم والا ہے

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْاَلُكَ خَيْرَ الْمَسْاَلَةِ وَخَيْرَ الدُّعَآءِ وَ

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں سب سے اچھا سوال اور اچھی دعا اور

خَيْرَ النَّجَاحِ وَخَيْرَ الْعَمَلِ وَخَيْرَ الثَّوَابِ وَخَيْرَ

عمدہ سے عمدہ کامیابی اور نیک عمل اور عمدہ ثواب اور عمدہ سے عمدہ

الْحَيٰوةِ وَخَيْرَ الْمَمَاتِ وَثَبِّتْنِىْ وَثَقِّلْ مَوَازِيْنِىْ

زندگی اور اچھی سے اچھی موت اور یہ بات کہ مجھے ثابت قدم رکھ

وَحَقِّقْ اِيْمَانِىْ وَارْفَعْ دَرَجَتِىْ وَتَقَبَّلْ صَلٰوتِىْ

اور میری نیکیوں کا پلہ بھاری کردے اور میرا ایمان مضبوط فرما اور میرا درجہ بلند کر اور میری نماز

وَاغْفِرْ خَطِيْٓئَتِىْ وَاَسْاَلُكَ الدَّرَجَاتِ الْعُلٰى مِنَ

قبول فرما اور میرے گناہ بخشدے اور تجھ سے جنت کے اُونچے اُونچے درجوں کا

الْجَنَّةِ (اٰمِيْنَ)، اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْاَلُكَ فَوَاتِحَ الْخَيْرِ وَ

طالب ہوں۔ آمین اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں نیک عمل کی ابتدائیں اور

خَوَاتِمَهٗ وَجَوَامِعَهٗ وَكَوَامِلَهٗ وَاَوَّلَهٗ وَاٰخِرَهٗ وَ

اس کی انتہائیں اور اس کے خلاصے اور پورا اور کامل کرنیوالی چیزیں اور اسکا اول اور

ظَاهِرَهٗ وَبَاطِنَهٗ وَالدَّرَجَاتِ الْعُلٰى مِنَ الْجَنَّةِ. اٰمِيْن،

اس کا آخر، اس کا ظاہر اور اس کا باطن اور جنّت کے اُونچے اُونچے درجے۔ آمین

اَللّٰهُمَّ نَجِّنِىْ مِنَ النَّارِ وَاغْفِرْ لِىْ مَغْفِرَةً بِاللَّيْلِ وَ

اے اللہ دوزخ کی آگ سے مجھے نجات عطا فرما اور مجھے بخش دے ایسی بخشش جو رات

النَّهَارِ وَاَعْطِنِى الْمَنْزِلَ الصَّالِحَ مِنَ الْجَنَّةِ. اٰمِيْن،

میں بھی ہو اور دن میں بھی اور جنّت میں عمدہ مکان نصیب فرما۔ آمین

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْاَلُكَ خَلَاصًا مِّنَ النَّارِ سَالِمًا وَّاَنْ

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں چھٹکارا دوزخ کی آگ سے سلامتی کے ساتھ اور یہ بات کہ مجھکو

تُدْخِلَنِى الْجَنَّةَ اٰمِنًا. اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْاَلُكَ خَيْرَ مَآ

جنّت میں داخل فرمانا امن کے ساتھ (یعنی بغیر عذاب دیئے) اے اللہ میں تجھ سے مانگتا

اٰتِىْ وَخَيْرَ مَآ اَفْعَلُ وَخَيْرَ مَآ اَعْمَلُ وَخَيْرَ مَا بَطَنَ

ہوں بھلائی اپنے کردار اور اپنے ہر فعل اور عمل کی اور جو چیزیں پوشیدہ ہیں

وَخَيْرَ مَا ظَهَرَ وَالدَّرَجَاتِ الْعُلٰى مِنَ الْجَنَّةِ. اٰمِيْن،

اور جو ظاہر ہو چکی ہیں اور بلند درجے جنّت کے۔ آمین

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ اَوْسَعَ رِزْقِكَ عَلَیَّ عِنْدَ كِبَرِ سِنِّیْ وَ

اے اللہ میرا سب سے زیادہ فراغت کا رزق میرے بڑھاپے اور میری

اِنْقِطَاعِ عُمْرِیْ یَا مَنْ لَّا تَرَاہُ الْعُیُوْنُ وَلَا تُخَالِطُہُ

آخر عمر میں مقدر فرمادے، اے وہ ذات جسکو آنکھیں نہیں دیکھ پاتیں اور جس کو

الظُّنُوْنُ وَلَا یَصِفُہُ الْوَاصِفُوْنَ وَلَا تُغَیِّرُہُ الْحَوَادِثُ

خیالات نہیں پاسکتے اور نہ بیان کرنیوالے اس کی حمد وثنا بیان کرسکتے ہیں اور نہ

وَلَا یَخْشَی الدَّوَآئِرَ یَعْلَمُ مَثَاقِیْلَ الْجِبَالِ وَمَکَائِیْلَ

زمانے کے حوادث اس میں کوئی اثر پیدا کرسکتے ہیں اور نہ وہ گردش زمانہ سے ڈرتی ہے

الْبِحَارِ وَعَدَدَ قَطْرِ الْاَمْطَارِ وَعَدَدَ وَرَقِ الْاَشْجَارِ

پہاڑوں کے وزن، دریاؤں کے پیمانے، بارشوں کے قطرے اور درختوں کے پتے

وَعَدَدَ مَآ اَظْلَمَ عَلَیْہِ اللَّیْلُ وَاَشْرَقَ عَلَیْہِ النَّھَارُ

سب اس کے علم میں ہیں جو ان سب چیزوں کو جانتی ہے جس پر رات کی تاریکی چھاتی ہے اور

وَلَا تُوَارِیْ مِنْہُ سَمَآءٌ سَمَآءً وَّلَا اَرْضٌ اَرْضًا وَّلَا

دن روشنی ڈالتا ہے جس سے آسمان دوسرے آسمان کو چھپا نہیں سکتا اور نہ زمین دوسری

بَحْرٌ مَّا فِیْ قَعْرِہٖ وَلَا جَبَلٌ مَّا فِیْ وَعْرِہٖ اجْعَلْ

زمین کو اور نہ سمندر اس چیز کو چھپا سکتے ہیں جو ان کی تہ میں ہے اور نہ پہاڑ جو انکے پتھریلے جگر میں ہے





خَيْرَ عُمُرِي اٰخِرَهٗ وَخَيْرَ عَمَلِي خَوَاتِمَهٗ وَخَيْرَ اَيَّامِي

میری عمر کا بہترین حصہ آخر عمر میں اور میرے سب سے اچھے عمل خاتمے کے وقت مقدر فرمادے اور میرے دنوں میں سب سے

يَوْمَ اَلْقَاكَ فِيْهِ يَا وَلِيَّ الْاِسْلَامِ وَاَهْلِهٖ ثَبِّتْنِيْ بِهٖ

بھلا دن وہ بنادے جسمیں تجھ سے ملوں یعنی قیامت اے اسلام اور اہل اسلام کے مالک مجھے اسلام پر قائم

حَتّٰى اَلْقَاكَ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ غِنَايَ وَغِنَا مَوْلَايَ.

رکھنا یہاں تک کہ میں تجھ سے ملوں. اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں اپنا غنا اور اپنے متعلقین کا غنا

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ وَارْحَمْنِيْ وَاَدْخِلْنِي الْجَنَّةَ. اَللّٰهُمَّ

اے اللہ مجھے بخشدے اور مجھ پر رحم فرما اور مجھے جنت میں داخل فرمادے. اے اللہ

اجْعَلْنِيْ صَبُوْرًا وَّاجْعَلْنِيْ شَكُوْرًا وَّاجْعَلْنِيْ فِيْ عَيْنِيْ

مجھے اعلیٰ درجہ کا صبر کرنیوالا اور نہایت شکر گذار بندہ بنادے اور مجھے اپنی نظروں میں چھوٹا

صَغِيْرًا وَّفِيْ اَعْيُنِ النَّاسِ كَبِيْرًا. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ

اور دوسروں کی نظروں میں بڑا بنادے. اے اللہ میں تجھ سے مانگتا

اَسْئَلُكَ عِلْمًا نَّافِعًا وَّعَمَلًا مُّتَقَبَّلًا وَّرِزْقًا حَلَالًا

ہوں وہ علم جو فائدہ دے اور ایسا عمل جو مقبول ہو اور وہ رزق جو حلال اور ستھرا

طَيِّبًا. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْتَغْفِرُكَ لِذَنْبِيْ وَاَسْتَهْدِيْكَ

ہو. اے اللہ میں تجھ سے اپنے گناہوں کی بخشش کا طالب ہوں اور اپنے معاملہ میں کامیابی کی





لِمَرَاشِدِ اَمْرِیْ وَاسْتَجِیْرُكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ وَاَتُوْبُ

راہوں کی ہدایت مانگتا ہوں اور اپنے نفس کے شر سے تیری پناہ ڈھونڈھتا ہوں اور تیرے

اِلَیْكَ فَتُبْ عَلَیَّ اِنَّكَ اَنْتَ رَبِّیْ ۔ اَللّٰهُمَّ فَاجْعَلْ

سامنے توبہ کرتا ہوں تو میری توبہ قبول فرمالے کیونکہ یقیناً تو ہی میرا پروردگار ہے اے اللہ تو میرے دل کی

رَغْبَتِیْ اِلَیْكَ وَاجْعَلْ غِنَایَ فِیْ صَدْرِیْ وَبَارِكْ

رغبت اپنی ذاتِ پاک کی طرف کر دے اور مجھے قلبی غنا بخشدے اور جو رزق تو نے میرے لئے

لِیْ فِیْمَا رَزَقْتَنِیْ فَتَقَبَّلْ مِنِّیْ اِنَّكَ اَنْتَ رَبِّیْ یَا

مقدر فرمادیا ہے اسمیں برکت عطا فرمادے اور مجھ ناچیز کا عمل قبول فرمالے کیونکہ تو ہی میرا پروردگار

مَنْ اَظْهَرَ الْجَمِیْلَ وَسَتَرَ عَلَیَّ الْقَبِیْحَ یَا مَنْ لَّا

ہے اے وہ ذات جس نے خوبیاں سب ظاہر کردیں اور میری برائیاں چھپالیں۔ اے وہ ذات

یُؤَاخِذُ بِالْجَرِیْرَةِ وَلَا یَهْتِكُ السِّتْرَ یَا عَظِیْمَ

جو ہر جرم پر گرفت نہیں کرتی اور پردہ دری نہیں فرماتی اے بڑے معاف کرنیوالے سب سے بہتر اور

الْعَفْوِ یَا حَسَنَ التَّجَاوُزِ یَا وَاسِعَ الْمَغْفِرَةِ یَا

درگذر کرنیوالے اے بڑی مغفرت فرمانے والے اے رحمت کرنے کیلئے دونوں ہاتھوں کو پھیلانے والے

بَاسِطَ الْیَدَیْنِ بِالرَّحْمَةِ یَا صَاحِبَ كُلِّ نَجْوٰی

اے سرگوشی کے جاننے والے اے ہر شکایت کیلئے آخری بارگاہ اے بڑے درگذر فرمادینے والے

يَا مُنْتَهٰى كُلِّ شَكْوٰى يَا كَرِيْمَ الصَّفْحِ يَا عَظِيْمَ الْمَنِّ

اے بڑے احسان فرمانیوالے، اے نعمتوں کے استحقاق کے بغیر اپنی طرف سے نعمت فرمانے

يَا مُبْدِئَ النِّعَمِ قَبْلَ اِسْتِحْقَاقِهَا يَا رَبَّنَا وَيَا سَيِّدَنَا

والے، اے ہمارے پروردگار، اے ہمارے سردار اے ہمارے مالک اور اے ہماری خواہش کا آخری

وَيَا مَوْلَانَا وَيَا غَايَةَ رَغْبَتِنَا اَسْئَلُكَ يَا اَللّٰهُ اَنْ

مقصود، اور اے میرے خدا میں تجھ سے بس یہ مانگتا ہوں کہ میرے

لَّا تَشْوِىْ خَلْقِىْ بِالنَّارِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ مِنْ

جسم کو آگ میں نہ جلانا، اے اللہ میں تجھ سے تیری

فَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ فَاِنَّهٗ لَا يَمْلِكُهَا اِلَّا اَنْتَ. اَللّٰهُمَّ

رحمت اور تیرے فضل کا طالب ہوں کیونکہ اس کا مالک سوائے تیرے کوئی نہیں

اَحْسَنْتَ خَلْقِىْ فَاَحْسِنْ خُلُقِىْ رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ

اے اللہ تونے میری صورت اچھی بنائی تو اخلاق بھی اچھے بنادے، اے اللہ بخشدے اور

وَاهْدِنِى السَّبِيْلَ الْاَقْوَمَ. اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّبِىِّ مُحَمَّدٍ

رحم فرمادے اور سب سے صحیح راستہ نصیب فرما، اے اللہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِغْفِرْلِىْ ذَنْبِىْ وَاَذْهِبْ عَنِّىْ

کے رب میرے گناہ بخشدے اور میرے دل سے غصہ کی عادت

غَيْظَ قَلْبِىْ وَاَجِرْنِىْ مِنْ مُّضِلَّاتِ الْفِتَنِ مَا اَحْيَيْتَنَا.

نکالدے اور جب تک مجھے زندہ رکھ گمراہ کرنیوالے فتنوں سے اپنی پناہ میں رکھ

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِىْ طَيِّبًا وَّاسْتَعْمِلْنِىْ طَيِّبًا. اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ

اے اللہ مجھے رزق حلال دے اور مجھے اچھے عمل میں لگائے رکھ، اے اللہ میں تجھ سے

اَسْئَلُكَ مِنْ فُجَاءَةِ الْخَيْرِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ فُجَاءَةِ الشَّرِّ.

کسی سبب کے بغیر بھلائی کا طالب ہوں اور ناگہانی شر سے تیری پناہ لیتا ہوں

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ وَاِلَيْكَ يَعُوْدُ السَّلَامُ

اے اللہ تیرا نام سلام ہے اور سلامتی تیری ہی جانب سے آتی ہے اور تیری ہی طرف

اَسْئَلُكَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَنْ تَسْتَجِيْبَ

لوٹتی ہے، میں تجھ سے مانگتا ہوں اے بزرگی اور بخشش والے، یہ بات کہ تو ہماری دعا

لَنَا دَعْوَتَنَا وَاَنْ تُعْطِيَنَا رَغْبَتَنَا وَاَنْ تُغْنِيَنَا عَمَّنْ

قبول فرمالے اور ہماری آرزوئیں توہی پوری فرمادے، اور اپنی مخلوق میں سے جسکو ہمارا محتاج

اَغْنَيْتَهٗ عَنَّا مِنْ خَلْقِكَ رَبِّ قِنِىْ عَذَابَكَ

نہیں کیا ہمکو بھی اس سے بے نیاز فرمادے، اے رب جس دن تو اپنے بندوں کو قبروں سے اٹھائیگا

يَوْمَ تَبْعَثُ عِبَادَكَ. اَللّٰهُمَّ خِرْلِىْ وَاخْتَرْلِىْ.

اس دن مجھے اپنے عذاب سے بچالینا۔ اے اللہ توہی میرے لئے پسند فرما اور توہی جو بہتر ہو مجھے چھانٹ کر دیدے



(وَفِی الصَّحِیْحِ کَانَ اَکْثَرُ دُعَآءِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ)

اور صحیح حدیث میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اکثر دعا یہ ہوتی تھی

اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً

اے ہمارے پروردگار ہمکو دُنیا میں بھی نیکی دے اور آخرت میں بھی بھلائی عطا فرما اور دوزخ کے

وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○ بِسْمِ اللّٰہِ عَلٰی نَفْسِیْ وَمَالِیْ وَ

عذاب سے ہمکو بچالے، میری جان پر اللہ تعالیٰ کے نام پاک کی برکت نازل ہو اور میرے مال پر بھی اور میرے

دِیْنِیْ. اَللّٰھُمَّ اَرْضِنِیْ بِقَضَآئِكَ وَبَارِكْ لِیْ فِیْمَا

دین پر بھی برکت نازل ہو، اے اللہ اپنی قضا پر مجھکو راضی کردے اور جو میرے لئے مقدر ہوچکا ہے

قُدِّرَ لِیْ حَتّٰی لَآ اُحِبَّ تَعْجِیْلَ مَآ اَخَّرْتَ وَلَا

اسی میں مجھے برکت عطا فرما تاکہ جو چیز تو نے مؤخر فرمادی ہے اس کی جلدی نہ کروں اور جسکو تو نے

تَاْخِیْرَ مَا عَجَّلْتَ. اَللّٰھُمَّ لَا عَیْشَ اِلَّا عَیْشَ الْاٰخِرَۃِ.

فی الحال مقدر کردیا ہے اس کی تاخیر کی تمنا نہ کروں۔ اے اللہ بس عیش تو آخرت کا عیش ہے

اَللّٰھُمَّ اَحْیِنِیْ مِسْکِیْنًا وَّاَمِتْنِیْ مِسْکِیْنًا وَّ

اے اللہ مجھے جیتا رکھ تو مسکین خاکسار جیتا رکھ اور اٹھا تو خاکسار اٹھا

احْشُرْنِیْ فِیْ زُمْرَۃِ الْمَسَاکِیْنِ. اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ

اور جب میرا حشر ہو تو خاکساروں کی جماعت میں ہو۔ اے اللہ مجھے ان بندوں میں





من الذين اذا احسنوا استبشروا واذا اساؤا

سے بنالے جو نیکی کریں تو خوش ہوں اور جب برا کام کریں تو مغفرت

استغفروا. اللهم انی اسئلك رحمة من عندك

مانگیں۔ اے اللہ میں تجھ سے تیری خاص رحمت مانگتا ہوں کہ جس سے تو

تهدی بها قلبی وتجمع بها امری وتلم بها

میرے دل کو ہدایت نصیب فرمادے اور میرے کام کو جمع کردے اور میری پریشان حالی

شعثی وتصلح بها دینی وتقضی بها دینی و

کو دور فرمادے اور میرا دین سنوار دے اور میرا قرض ادا فرمادے اور جسکی وجہ سے تو میری

تحفظ بها غائبی وترفع بها شاهدی وتبيض بها

غیر حاضری کے معاملات کی نگہبانی فرمائے اور میری موجودگی کے حالات بلند کردے اور

وجهی وتزكی بها عملی وتلهمنی بها رشدی و

میرے چہرے کو نورانی کردے اور میرے عمل کو شرک سے (ریا سے) پاک کردے اور میرے مقدر

ترد بها الفتی وتعصمنی بها من كل سوء. اللهم

کی ہدایت میرے دل میں ڈالدے اور میری الفت پھیر دے اور مجھکو ہر برائی سے بچالے اے اللہ

اعطنی ايمانا لا يرتد ويقينا ليس بعده

مجھے وہ ایمان نصیب فرما جو زائل نہ ہوسکے اور ایسا یقین دے جس کے بعد

كُفْرٌ وَّرَحْمَةً اَنَالُ بِهَا شَرَفَ كَرَامَتِكَ فِى الدُّنْيَا

کفر نہ ہو اور وہ رحمت عطا فرما جس کے سبب میں دنیا و آخرت میں تیری عطا کردہ بزرگی کا

وَالْاٰخِرَةِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْئَلُكَ الْفَوْزَ فِى الْقَضَآءِ

شرف حاصل کرلوں۔ اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں تیرے حکم میں مراد پانا

وَنُزُلَ الشُّهَدَآءِ وَعَيْشَ السُّعَدَآءِ وَمُرَافَقَةَ

اور شہیدوں کی مہمانی اور خوش نصیبوں کی زندگانی اور پیغمبروں کا

الْاَنْبِيَآءِ وَالنَّصْرَ عَلَى الْاَعْدَآءِ اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ.

ساتھ اور دشمنوں پر فتحمندی بے شک تو دعاؤں کا بڑا سننے والا ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اُنْزِلُ بِكَ حَاجَتِىْ وَاِنْ قَصُرَ رَاْيِىْ

اے اللہ میں اپنی حاجت تیرے سامنے پیش کرتا ہوں اگرچہ میری عقل

وَضَعُفَ عَمَلِىْ اِفْتَقَرْتُ اِلٰى رَحْمَتِكَ فَاَسْئَلُكَ يَا

کوتاہ ہے اور میرے عمل کمزور ہیں، میں تیری رحمت کا محتاج ہوں پس اے مرادوں

قَاضِىَ الْاُمُوْرِ وَيَا شَافِىَ الصُّدُوْرِ كَمَا تُجِيْرُ

کے پورا کرنے والے اور دلوں کے شفا دینے والے میں تجھ سے مانگتا

بَيْنَ الْبُحُوْرِ اَنْ تُجِيْرَنِىْ مِنْ عَذَابِ السَّعِيْرِ

ہوں کہ جس طرح تونے فاصلہ کر رکھا ہے سمندروں میں ایسا ہی فاصلہ پر رکھ مجھ کو دوزخ

وَمِنْ دَعْوَةِ الثُّبُوْرِ وَمِنْ فِتْنَةِ الْقُبُوْرِ. اَللّٰهُمَّ

کی آگ سے اور اس بات سے کہ دوزخ کی تکلیف سے واویلا کروں اور مجھکو پناہ دے قبروں کی آزمائش سے اے اللہ

مَا قَصُرَ عَنْهُ رَأْيِیْ وَضَعُفَ عَنْهُ عَمَلِیْ وَلَمْ

جس بھلائی تک میری عقل کی رسائی نہ ہوسکی اور میرا عمل اس سے کوتاہ ہو اور میں اسکا سوال

تَبْلُغْهُ مُنْيَتِیْ وَمَسْاَلَتِیْ مِنْ خَيْرٍ وَّعَدْتَّهٗ اَحَدًا

اور آرزو نہ کرسکا ہوں اور تونے اپنی مخلوق میں کسی بندہ سے اس کا وعدہ فرمایا ہو یا کوئی ایسی

مِّنْ خَلْقِكَ اَوْ خَيْرٍ اَنْتَ مُعْطِيْهِ اَحَدًا مِّنْ عِبَادِكَ

بھلائی ہو کہ اسکو تو اپنے بندوں میں کسی کو دینے والا ہو تو میں بھی تجھ سے اس بھلائی کا خواہشمند ہوں اور

فَاِنِّیْ اَرْغَبُ اِلَيْكَ فِيْهِ وَاَسْئَلُكَ بِرَحْمَتِكَ يَارَبَّ

اس کو تجھ سے مانگتا ہوں تیری رحمت کے وسیلے سے اے تمام جہانوں کے پالنے والے اے اللہ مضبوط

الْعٰلَمِيْنَ. اَللّٰهُمَّ ذَا الْحَبْلِ الشَّدِيْدِ وَالْاَمْرِ

عہد والے اور نیک کاموں کے مالک میں تجھ سے امن کا طالب ہوں عذاب کے دن اور جنت کا

الرَّشِيْدِ اَسْئَلُكَ الْاَمْنَ يَوْمَ الْوَعِيْدِ وَالْجَنَّةَ يَوْمَ

جس میں ہمیشہ ہمیشہ رہنا ہے ان لوگوں کے ہمراہ جو تیرے مقرب اور حضوری والے بندے ہیں

الْخُلُوْدِ مَعَ الْمُقَرَّبِيْنَ الشُّهُوْدِ الرُّكَّعِ السُّجُوْدِ

رکوع اور سجدہ میں پڑے رہنے والے ہیں اور عہدوں کو پورا کرنیوالے ہیں، بیشک تو بڑا



الْمُوفِيْنَ بِالْعُهُوْدِ اِنَّكَ رَحِيْمٌ وَّدُوْدٌ اِنَّكَ تَفْعَلُ

مہربان اور بہت محبت فرمانے والا ہے اور بے شک تو کرتا ہے جو

مَا تُرِيْدُ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا هَادِيْنَ مُهْتَدِيْنَ غَيْرَ

چاہے۔ اے اللہ تو ہم کو بنا لے دوسروں کو ہدایت کرنیوالا اور خود ہدایت یافتہ نہ ایسا کہ

ضَآلِّيْنَ وَلَا مُضِلِّيْنَ سِلْمًا لِّاَوْلِيَآئِكَ وَحَرْبًا

خود بھی گمراہ ہوں اور دوسروں کو بھی گمراہ کرنیوالے ہوں، تیرے دوستوں کیلئے صلح کل اور تیرے دشمنوں

لِّاَعْدَآئِكَ نُحِبُّ بِحُبِّكَ مَنْ اَحَبَّكَ وَنُعَادِيْ

کیلئے مجسم جنگ، جو تجھ سے محبت رکھے اس سے تیری محبت کی خاطر محبت رکھیں اور جو تیری

بِعَدَاوَتِكَ مَنْ خَالَفَكَ مِنْ خَلْقِكَ. اَللّٰهُمَّ هٰذَا

مخلوق میں تیرا مخالف ہو اس کے دشمن بن جائیں تیری دشمنی کی وجہ سے، اے اللہ یہ دعا

الدُّعَآءُ وَعَلَيْكَ الْاِجَابَةُ وَهٰذَا الْجُهْدُ وَعَلَيْكَ

کرنا ہمارا کام ہے اور قبول فرمانے کا تیرا وعدہ ہے، یہ ہماری کوشش ہے اور بھروسہ

التُّكْلَانُ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ لِّيْ نُوْرًا فِيْ قَلْبِيْ وَنُوْرًا

تیری ذات پر ہے۔ اے اللہ میرے دل میں نور ڈال دے اور میری قبر میں

فِيْ قَبْرِيْ وَنُوْرًا مِّنْ بَيْنِ يَدَيَّ وَنُوْرًا مِّنْ خَلْفِيْ

نور اور میرے سامنے نور اور میرے پیچھے نور، میرے دائیں

وَنُوْرًا عَنْ يَّمِيْنِيْ وَنُوْرًا عَنْ شِمَالِيْ وَنُوْرًا مِّنْ

نور، میرے بائیں نور، میرے اوپر نور اور میرے نیچے

فَوْقِيْ وَنُوْرًا مِّنْ تَحْتِيْ وَنُوْرًا فِيْ سَمْعِيْ وَنُوْرًا فِيْ

نور کردے اور میری سماعت میں نور اور میری آنکھوں

بَصَرِيْ وَنُوْرًا فِيْ شَعْرِيْ وَنُوْرًا فِيْ بَشَرِيْ وَنُوْرًا

میں نور اور میرے روئیں روئیں میں نور میرے پوست میں نور

فِيْ لَحْمِيْ وَنُوْرًا فِيْ دَمِيْ وَنُوْرًا فِيْ مُخِّيْ وَنُوْرًا فِيْ

میرے گوشت میں نور، میرے خون میں نور، میرے دماغ میں نور، میری ہڈی میں نور

عِظَامِيْ. اَللّٰهُمَّ اَعْظِمْ لِيْ نُوْرًا وَّاَعْطِنِيْ نُوْرًا

کردے۔ اے اللہ میرے نور کو اور بڑا کردے، مجھ کو نور عطا فرما

وَّاجْعَلْ لِّيْ نُوْرًا وَّزِدْنِيْ نُوْرًا وَّزِدْنِيْ نُوْرًا وَّ

میرے لئے نور مقدر فرما اور میرے لئے اور بڑھادے نور

زِدْنِيْ نُوْرًا سُبْحَانَ الَّذِيْ تَعَطَّفَ بِالْعِزِّ وَ

اور بڑھادے نور، اور بڑھادے نور، پاک ہے وہ ذات عزت جس کی چادر

قَالَ بِهٖ سُبْحَانَ الَّذِيْ لَبِسَ الْمَجْدَ وَتَكَرَّمَ بِهٖ

ہے اور عزت اس کا فرمان ہے اور بزرگی جس کا لباس ہے اور بزرگی جسکی بخشش ہے



سُبْحَانَ الَّذِیْ لَایَنْبَغِی التَّسْبِیْحُ اِلَّا لَهٗ سُبْحَانَ

پاک ہے وہ ذات کہ ہر عیب سے پاکی صرف اسی کے شایان شان ہے، پاک ہے

مَنْ اَحْصٰی کُلَّ شَیْءٍ بِعِلْمِهٖ سُبْحَانَ ذِی الْفَضْلِ

وہ ذات جس کے علم میں ہر چیز ہے۔ پاک ہے وہ ذات جو بڑے فضل اور

وَالطَّوْلِ سُبْحَانَ ذِی الْمَنِّ وَالنِّعَمِ سُبْحَانَ ذِی

بخشش والی ہے۔ پاک ہے وہ ذات جو بڑے احسان اور انعامات کی مالک ہے پاک ہے وہ ذات

الْمَجْدِ وَالْکَرَمِ سُبْحَانَ ذِی الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

جو بڑے شرف و کرم والی ہے اور پاک ہے وہ ذات جو بڑے جلال واکرام کی مالک ہے،

اَللّٰهُمَّ لَا تَکِلْنِیْ اِلٰی نَفْسِیْ طَرْفَةَ عَیْنٍ وَّلَا تَنْزِعْ

اے اللہ تو مجھے پلک جھپکنے بھر بھی میرے نفس کے حوالہ نہ کرنا اور جو عمدہ بات

مِنِّیْ صَالِحَ مَا اَعْطَیْتَنِیْ. اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ لَسْتَ بِاِلٰهٍ

تو نے مجھ کو عطا فرمادی ہے اسکو مجھ سے نہ چھیننا۔ اے اللہ تو وہ خدا نہیں ہے جسکو

اِسْتَحْدَثْنَاهُ وَلَا بِرَبٍّ یَّبِیْدُ ذِکْرُهٗ اِبْتَدَعْنَاهُ

ہم نے خود تراش لیا ہو اور نہ وہ رب ہے جس کا ذکر ناپائدار ہو اور ہم نے اس کو

وَلَا عَلَیْكَ شُرَکَاءُ یَقْضُوْنَ مَعَكَ وَلَا کَانَ لَنَا

ایجاد کیا ہو اور نہ تیرے کوئی شریک کار ہیں جو تیرے ساتھ فیصلے کرتے ہوں




قَبْلَكَ مِنْ اِلٰهٍ نَّلْجَاُ اِلَيْهِ وَنَذَرُكَ وَلَآ اَعَانَكَ عَلٰى

اور نہ تجھ سے پہلے ہمارا کوئی معبود تھا جس کی ہم پناہ لیتے ہوں اور تجھکو چھوڑ دیتے ہوں

خَلْقِنَآ اَحَدٌ فَنُشْرِكَهٗ فِيْكَ تَبَارَكْتَ وَتَعَالَيْتَ

اور نہ ہمارے پیدا کرنے میں کسی اور نے تیری مدد کی ہے تاکہ ہم اس کو تیرا شریک

فَنَسْئَلُكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اغْفِرْ لِيْ. اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ

کریں تو بڑی برکت والا ہے بہت بلند و برتر ہے تو ہم تجھ سے ہی مانگتے ہیں معبود کوئی نہیں سوا

تَسْمَعُ كَلَامِيْ وَتَرٰى مَكَانِيْ وَتَعْلَمُ سِرِّيْ وَعَلَانِيَتِيْ

تیرے اسلئے ہمکو بخشدے اے اللہ تو میری بات سن رہا ہے اور میری جگہ دیکھ رہا ہے اور میرے

لَا يَخْفٰى عَلَيْكَ شَيْءٌ مِّنْ اَمْرِيْ وَاَنَا الْبَآئِسُ الْفَقِيْرُ

پوشیدہ اور ظاہر کو جانتا ہے میری کوئی بات تجھ سے چھپی نہیں اور میں سختی میں مبتلا ہوں

الْمُسْتَغِيْثُ الْمُسْتَجِيْرُ الْوَجِلُ الْمُشْفِقُ الْمُقِرُّ

محتاج ہوں فریاد اور پناہ کا طلب گار ہوں، ڈر رہا ہوں، لرز رہا ہوں، اپنے گناہوں کا

الْمُعْتَرِفُ بِذَنْبِيْ اَسْئَلُكَ مَسْاَلَةَ الْمِسْكِيْنِ وَ

پورا پورا اقرار کرتا ہوں تجھ سے مانگتا ہوں میں مسکین کی طرح اور

اَبْتَهِلُ اِلَيْكَ اِبْتِهَالَ الْمُذْنِبِ الذَّلِيْلِ وَاَدْعُوْكَ

تیرے سامنے گڑگڑاتا ہوں ایک ذلیل مجرم کی طرح اور تجھ کو پکارتا ہوں



دُعَاءَ الْخَائِفِ الضَّرِيْرِ وَدُعَاءَ مَنْ خَضَعَتْ لَكَ رَقَبَتُهٗ

جیسا کہ ایک مصیبت زدہ ڈرنے والا پکارتا ہے اور اسکی طرح پکارتا ہوں جسکی گردن تیرے سامنے جھکی ہوئی ہو

وَفَاضَتْ لَكَ عَبْرَتُهٗ وَذَلَّ لَكَ جِسْمُهٗ وَرَغِمَ لَكَ اَنْفُهٗ.

اور جس کے آنسو جاری ہوں اور جس کا جسم تیرے سامنے ذلیل پڑا ہو اور اس کی ناک خاک آلود ہو

اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْنِیْ بِدُعَائِكَ شَقِيًّا وَّكُنْ لِّیْ رَءُوْفًا رَّحِيْمًا.

اے اللہ تو مجھ کو اس مانگنے میں محروم نہ فرمانا اور میرے لیے بڑا مہربان اور بڑا رحیم ہو جانا

يَا خَيْرَ الْمَسْئُوْلِيْنَ وَيَا خَيْرَ الْمُعْطِيْنَ. اَللّٰهُمَّ اِلَيْكَ

اے ان سب سے بہتر جن سے سوال کیا جاتا ہے اور ان سب سے بڑھکر جو دینے والے ہیں۔ اے اللہ میں

اَشْكُوْا ضُعْفَ قُوَّتِیْ وَقِلَّةَ حِيْلَتِیْ وَهَوَانِیْ عَلَى النَّاسِ

اپنی کمزوری کا گلہ اپنی بے تدبیری اور لوگوں کی نظروں میں اپنی ذلت کی شکایت تیرے ہی سامنے پیش کرتا

يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ اِلٰى مَنْ تَكِلُنِیْٓ اِلٰى عَدُوٍّ

ہوں اے سب سے بڑھ کر رحم کرنے والے تو مجھ کو کس کے حوالے کرے گا اس دشمن کے

يَّتَجَهَّمُنِیْٓ اَمْ اِلٰى قَرِيْبٍ مَّلَّكْتَهٗٓ اَمْرِیْٓ اِنْ لَّمْ تَكُنْ

جو مجھ سے بیزار ہو گا یا ایسے دوست کے جس کے ہاتھ میں دیگا میرا فیصلہ اگر تو مجھ سے ناراض نہ ہو

سَاخِطًا عَلَیَّ فَلَآ اُبَالِیْ غَيْرَ اَنَّ عَافِيَتَكَ اَوْسَعُ لِیْ

تو اس کے بعد مجھ کو کسی بات کی کوئی پرواہ نہیں لیکن پھر بھی تیری جانب سے عافیت میں مجھے بہت بڑی



اَعُوْذُ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ الَّذِىْ اَضَاءَتْ لَهُ السَّمٰوٰتُ وَ

میں تیری اس کریم ذات کے نور کے وسیلہ سے تیری پناہ لیتا ہوں (بہر حال اس کی ضرورت ہے) گنجائش ہے

اَشْرَقَتْ لَهُ الظُّلُمٰتُ وَصَلَحَ عَلَيْهِ اَمْرُ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

جس سے سب آسمان جگمگا رہے ہیں اور سب تاریکیاں روشن اور جس کی وجہ سے دنیا و آخرت کے کام درست ہیں

اَنْ تُحِلَّ عَلَىَّ غَضَبَكَ وَتُنْزِلَ عَلَىَّ سَخَطَكَ وَلَكَ

اس بات سے کہ تو مجھ پر غصہ ہو یا مجھ سے خفا ہو اور خفا ہونا تجھ کو زیبا

الْعُتْبٰى حَتّٰى تَرْضٰى وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِكَ ۔

ہے یہاں تک کہ تو راضی ہو جائے تیری مدد کے بغیر ہم میں نہ کچھ قوت ہے نہ طاقت،

اَللّٰهُمَّ وَاقِيَةً كَوَاقِيَةِ الْوَلِيْدِ ۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ

اے اللہ اس طرح حفاظت فرما جیسے بچہ کی حفاظت فرماتا ہے، اے اللہ ہم تجھ سے وہ دل مانگتے ہیں

قُلُوْبًا اَوَّاهَةً مُّخْبِتَةً مُّنِيْبَةً فِىْ سَبِيْلِكَ ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ

جو خوب آہ وزاری کرنیوالا ہو، خوب گڑگڑانیوالا ہو، تیری راہ میں متوجہ ہونیوالا ہو۔ اے اللہ میں

اَسْئَلُكَ اِيْمَانًا يُّبَاشِرُ قَلْبِىْ وَيَقِيْنًا صَادِقًا حَتّٰى

تجھ سے وہ ایمان مانگتا ہوں جو میرے دل میں رچ جائے اور وہ سچا یقین کہ

اَعْلَمَ اَنَّهٗ لَا يُصِيْبُنِىْ اِلَّا مَا كَتَبْتَ لِىْ وَرِضًا مِّنَ

میں خوب جان لوں کہ جو بات تو نے میری تقدیر میں لکھ دی ہے بس وہی مجھ کو پیش آسکتی ہے اور رضامندی



الْمَعِيشَةِ بِمَا قَسَمْتَ لِى. اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ كَالَّذِى

مانگتا ہوں اس زندگانی پر جو تو نے میرے لئے تقسیم فرمادی ہے۔ اے اللہ تیری تعریف ایسی جیسی

تَقُولُ وَخَيْرًا مِّمَّا نَقُولُ. اَللّٰهُمَّ لَكَ صَلَاتِى

خود تو نے فرمائی اور اس سے بہتر جو ہم تیری تعریف کریں۔ اے اللہ میری نماز اور میری عبادت

وَنُسُكِى وَمَحْيَاىَ وَمَمَاتِى وَاِلَيْكَ مَاٰبِى وَلَكَ رَبِّ

میری زندگی اور میری موت سب تیرے لئے ہے اور اے اللہ میرا ٹھکانا تیری ہی ذات ہے اور میری

تُرَاثِى. اَللّٰهُمَّ اِنِّىٓ اَعُوذُبِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ

وراثت تیری ہی ملک ہے۔ اے اللہ میں تیری ہی پناہ لیتا ہوں قبر کے عذاب سے

وَوَسْوَسَةِ الصَّدْرِ وَشَتَاتِ الْاَمْرِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّىٓ

اور سینہ کے وسوسوں سے اور اپنے معاملات کی پراگندگی سے۔ اے اللہ میں تجھ

اَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا تَجِىٓءُ بِهِ الرِّيَاحُ وَاَعُوذُبِكَ مِنْ

سے وہ خیر مانگتا ہوں جو ہوائیں لے کر آتی ہیں اور تیری پناہ لیتا ہوں

شَرِّ مَا تَجِىٓءُ بِهِ الرِّيَاحُ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِىٓ اُعْظِمُ

ان برائیوں سے جو ہوائیں لے کر آتی ہیں۔ اے اللہ مجھے تو ایسا بندہ بنالے کہ خوب تیرا

شُكْرَكَ وَاُكْثِرُ ذِكْرَكَ وَاَتَّبِعُ نَصِيحَتَكَ وَاَحْفَظُ

شکر کیا کروں، تیری یاد کیا کروں اور مانوں تیری نصیحت، اور یاد رکھوں



وَصِيَّتِكَ. اَللّٰهُمَّ اِنَّ قُلُوْبَنَا وَنَوَاصِيَنَا وَجَوَارِحَنَا

تیرے حکم کو۔
اے اللہ ہمارے دل، ہماری پیشانیاں اور ہمارے سب اعضا تیرے

بِيَدِكَ لَمْ تُمَلِّكْنَا مِنْهَا شَيْئًا فَاِذَا فَعَلْتَ ذٰلِكَ بِنَا

ہی ہاتھ میں ہیں ان میں سے کسی کا تو نے
ہم کو مالک نہیں بنایا ہے پھر جب تو نے ہم کو ایسا بے بس پیدا

فَكُنْ اَنْتَ وَلِيَّنَا وَاهْدِنَا اِلٰى سَوَآءِ السَّبِيْلِ. اَللّٰهُمَّ

فرمایا ہے تو اب تو ہی ہمارا کارساز بن جا اور ہمیں سیدھے راستہ کی ہدایت فرما۔
اے اللہ

اجْعَلْ حُبَّكَ اَحَبَّ الْاَشْيَآءِ اِلَيَّ وَاجْعَلْ خَشْيَتَكَ

مجھے اپنی محبت سب سے زیادہ پیاری کردے۔
اور اپنا خوف ہر چیز کے

اَخْوَفَ الْاَشْيَآءِ عِنْدِيْ وَاقْطَعْ عَنِّيْ حَاجَاتِ الدُّنْيَا

خوف سے زیادہ بڑھادے
اور اپنی ملاقات کی تڑپ عطا فرما اور دُنیا کی سب

بِالشَّوْقِ اِلٰى لِقَآئِكَ وَاِذَآ اَقْرَرْتَ اَعْيُنَ اَهْلِ

حاجتیں میرے دل سے نکال دے
اور جب دنیا والوں کو دُنیا دے کر ان کی

الدُّنْيَا مِنْ دُنْيَاهُمْ فَاَقْرِرْ عَيْنِيْ مِنْ عِبَادَتِكَ.

آنکھیں ٹھنڈی کرے
تو میری آنکھیں اپنی عبادت سے ٹھنڈی کرنا

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ الْاَعْمَيَيْنِ السَّيْلِ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں دو اندھوں کے شر سے، ایک سیل کا پانی دوسرے



وَالْبَعِيْرِ الصَّؤُلِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ الصِّحَّةَ وَ

حملہ آور اونٹ (دونوں کا رخ جدھر ہو جائے اندھا دھند ہوتا ہے) اے اللہ میں تجھ سے تندرستی اور پاکدامنی

الْعِفَّةَ وَالْاَمَانَةَ وَحُسْنَ الْخُلُقِ وَالرِّضَاءَ بِالْقَدْرِ

کا طالب ہوں اور دیانتداری اور اچھے اخلاق کا اور قضا و قدر پر راضی رہنے کا طلب گار ہوں۔

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ شُكْرًا وَّلَكَ الْمَنُّ فَضْلًا. اَللّٰهُمَّ

اے اللہ تیرے ہی لئے سب تعریفیں ہیں شکر کے ساتھ اور تیرے ہی لئے احسان ہے فضل کے ساتھ۔ اے

اِنِّىْ اَسْئَلُكَ التَّوْفِيْقَ لِمَحَابِّكَ مِنَ الْاَعْمَالِ وَ

اللہ میں تجھ سے ایسے عملوں کی توفیق چاہتا ہوں جو تیری پسند کے ہوں اور تیری

صِدْقَ التَّوَكُّلِ عَلَيْكَ وَحُسْنَ الظَّنِّ بِكَ.

ذات پر سچا بھروسہ اور تیری ذات سے نیک گمان رکھنا طلب کرتا ہوں۔

اَللّٰهُمَّ افْتَحْ مَسَامِعَ قَلْبِىْ لِذِكْرِكَ وَارْزُقْنِىْ

اے اللہ میرے دل کے کان اپنے ذکر کے لئے کھول دے اور اپنی اور اپنے

طَاعَتَكَ وَطَاعَةَ رَسُوْلِكَ وَعَمَلًا بِكِتَابِكَ.

رسول کی حکم برداری اور اپنی کتاب قرآن پر عمل کرنا مجھے نصیب فرمادے۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِىْ اَخْشَاكَ كَاَنِّىْ اَرَاكَ اَبَدًا

اے اللہ مجھے ایسا بندہ بنالے کہ تجھ سے اس طرح ڈرا کروں جیسا کہ تجھ کو اپنی آنکھوں



حَتّٰٓی اَلْقَاكَ وَاَسْعِدْنِیْ بِتَقْوَاكَ وَلَا تُشْقِنِیْ

سے دیکھ رہا ہوں اور مجھ کو تقویٰ کی سعادت نصیب فرما اور اپنی نافرمانی کی وجہ

بِمَعْصِيَتِكَ وَخِرْلِیْ فِیْ قَضَآئِكَ وَبَارِكْ لِیْ فِیْ

سے مجھ کو بدبخت نہ بنا اور پسند فرمالے میرے لئے اپنے حکم میں اور مجھے

قُدْرَتِكَ حَتّٰٓی لَآ اُحِبَّ تَعْجِيْلَ مَآ اَخَّرْتَ وَلَا

اس میں برکت عطا فرما تاکہ جو بات تو نے بعد میں رکھ دی ہو اس کی جلدی نہ کروں اور

تَاْخِيْرَ مَا عَجَّلْتَ وَاجْعَلْ غِنَآئِیْ فِیْ نَفْسِیْ.

جواب تو نے دیدی ہے اس کے بعد میں ہونے کی تمنا نہ کروں اور میرے جی میں بے نیازی پیدا فرمادے

اَللّٰهُمَّ الْطُفْ بِیْ فِیْ تَيْسِيْرِ كُلِّ عَسِيْرٍ فَاِنَّ

اے اللہ تو مہربانی فرما مجھ پر ہر مشکل کے آسان کرنے میں بے شک

تَيْسِيْرَ كُلِّ عَسِيْرٍ عَلَيْكَ يَسِيْرٌ وَّاَسْئَلُكَ

ہر مشکل کا آسان کرنا تیرے لئے بالکل آسان ہے اور میں تجھ سے آسانی

الْيُسْرَ وَالْمُعَافَاةَ فِی الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ.

اور معافی کا طالب ہوں دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی

اَللّٰهُمَّ اعْفُ عَنِّیْ فَاِنَّكَ عَفُوٌّ كَرِيْمٌ.

اے اللہ مجھ کو معاف فرمادے کیوں کہ تو بڑا درگذر فرمانے والا اور بخشش کرنے والا ہے۔



# المنزل الخامس فی یوم الاربعاء

پانچویں منزل بدھ کی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شروع اللہ کے نام سے جو بے حد مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اَللّٰھُمَّ طَھِّرْ قَلْبِیْ مِنَ النِّفَاقِ وَعَمَلِیْ مِنَ الرِّیَاءِ

اے اللہ میرا دل پاک کر دے نفاق سے اور میرا عمل ریا سے

وَلِسَانِیْ مِنَ الْکِذْبِ وَعَیْنِیْ مِنَ الْخِیَانَۃِ فَاِنَّکَ

اور میری زبان جھوٹ سے اور میری آنکھ خیانت سے کیونکہ تو خوب

تَعْلَمُ خَائِنَۃَ الْاَعْیُنِ وَمَا تُخْفِی الصُّدُوْرُ. اَللّٰھُمَّ

جانتا ہے آنکھوں کی چوری اور جو سینوں میں چھپا ہوا ہے۔ اے اللہ

اُرْزُقْنِیْ عَیْنَیْنِ ھَطَّالَتَیْنِ تَسْقِیَانِ الْقَلْبَ بِذُرُوْفِ

مجھکو ایسی دو آنکھیں دیدے جو آنسو برسانے والی ہوں اور سیراب کریں دل کو

الدَّمْعِ مِنْ خَشْیَتِکَ قَبْلَ اَنْ تَکُوْنَ الدُّمُوْعُ دَمًا

آنسو بہا بہا کر مارے تیرے خوف کے اس دن سے پہلے کہ آنسو بہتے بہتے خون بن جائیں

وَّالْاَضْرَاسُ جَمْرًا. اَللّٰھُمَّ عَافِنِیْ فِیْ قُدْرَتِکَ

اور ڈاڑھیں ٹھیکروں کی طرح (خشک) ہو جائیں اے اللہ عافیت بخش اپنی قدرت سے

وَاَدْخِلْنِیْ فِیْ رَحْمَتِكَ وَاقْضِ اَجَلِیْ فِیْ طَاعَتِكَ وَ

اور مجھ کو داخل فرمالے اپنی رحمت میں اور میری عمر کاٹ دے اپنی بندگی میں

اخْتِمْ لِیْ بِخَیْرِ عَمَلِیْ وَاجْعَلْ ثَوَابَهُ الْجَنَّةَ. اَللّٰهُمَّ

اور میرا خاتمہ فرمادے اچھے عمل پر اور اس کا ثواب جنّت بنادے

اَغْنِنِیْ بِالْعِلْمِ وَزَیِّنِّیْ بِالْحِلْمِ وَاَكْرِمْنِیْ

اے اللہ مجھے علم دیکر بے نیاز کردے اور بُردباری سے سرفراز فرماکر زینت بخش

بِالتَّقْوٰی وَجَمِّلْنِیْ بِالْعَافِیَةِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ

اور تقویٰ نصیب فرماکر بزرگی عطا کر اور عافیت بخش کر مزین فرما، اے اللہ میں تیری پناہ

مِنْ خَلِیْلٍ مَّاكِرٍ عَیْنَاهُ تَرَیَانِیْ وَقَلْبُهٗ یَرْعَانِیْ

لیتا ہوں ایسے مکّار دوست سے جس کی آنکھیں مجھکو دیکھیں اور اس کا دل میری

اِنْ رَّاٰی حَسَنَةً دَفَنَهَا وَاِنْ رَّاٰی سَیِّئَةً اَذَاعَهَا.

ٹوہ میں لگا ہے اگر کوئی نیکی دیکھے تو اس کو چھپالے اور بُرائی دیکھ پائے تو اسکو پھیلاتا

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْبُؤْسِ وَالتَّبَاؤُسِ.

پھرے۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں تنگدستی کی مصیبت سے اور حد سے گذری ہوئی تنگدستی سے

اَللّٰهُمَّ لَا یُدْرِكْنِیْ زَمَانٌ وَّلَا یُدْرِكُوْا زَمَانًا لَّا

اے اللہ ایسا زمانہ مجھ کو ملے اور نہ دوسروں کو جس میں

يُتَّبَعُ فِيْهِ الْعَلِيْمُ وَلَا يُسْتَحٰى فِيْهِ مِنَ الْحَلِيْمِ

عالم کی پیروی نہ کی جائے اور بردبار آدمی سے شرم نہ رہے ان کے

قُلُوْبُهُمْ قُلُوْبُ الْاَعَاجِمِ وَاَلْسِنَتُهُمْ اَلْسِنَةُ الْعَرَبِ

دل عجمیوں کے سے ہوں اور زبانیں عرب کی سی۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّيْنِ وَغَلَبَةِ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں قرض کی زیادتی اور دشمن

الْعَدُوِّ وَمِنْ بَوَارِ الْاَيِّمِ وَمِنْ فِتْنَةِ الْمَسِيْحِ

کے غلبہ سے اور رانڈ بی بی کی بربادی سے اور مسیح دجال

الدَّجَّالِ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنْ فِتْنَةِ النِّسَآءِ

کے فتنہ سے۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں عورتوں کے فتنہ سے

وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَتَّخِذُ

اور تیری پناہ لیتا ہوں قبر کے فتنہ سے۔ اے اللہ میں تجھ سے عہد

عِنْدَكَ عَهْدًا لَّنْ تُخْلِفَنِيْهِ فَاِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ فَاَيُّمَا

لیتا ہوں تو مجھ سے ہرگز اس کے خلاف نہ کرے گا۔ اس میں تو شبہ ہی نہیں کہ

مُؤْمِنٍ اٰذَيْتُهٗ اَوْ شَتَمْتُهٗ اَوْ جَلَدْتُّهٗ اَوْ لَعَنْتُهٗ

میں ایک بشر ہی ہوں تو جس کسی مومن کو میں نے تکلیف دی ہو یا اسکو برا بھلا کہدیا ہو

فَاجْعَلْهَا لَهٗ صَلٰوةً وَّزَكٰوةً وَّقُرْبَةً تُقَرِّبُهٗ بِهَآ اِلَيْكَ.

یااس کو کوڑے لگانیکا حکم دیدیا ہو یا بشریت کی بناپر اس پر لعنت کی ہو تو اسکے حق میں تو

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ خَلَقْتَ نَفْسِيْ وَاَنْتَ تَوَفَّاهَا لَكَ مَمَاتُهَا وَ

اسکو رحمت پاکی اور ایسی قربت کا ذریعہ بنادے کہ اس کی وجہ سے تو اسکو اپنا مقرب بنالے اے اللہ تونے

مَحْيَاهَآ اِنْ اَحْيَيْتَهَا فَاحْفَظْهَا بِمَا تَحْفَظُ بِهٖ عِبَادَكَ

ہی میری جان کو پیدا فرمایا ہے اور تو ہی اس کو اٹھائیگا اسکا مرنا بھی تیرے لئے ہے اور جینا بھی تیرے لئے

الصّٰلِحِيْنَ وَاِنْ اَمَتَّهَا فَاغْفِرْ لَهَا وَارْحَمْهَا. اَللّٰهُمَّ

اگر اسکو زندہ رکھنا ہو تو اسکو بچائے رکھنا ان باتوں سے جن سے تو اپنے نیک بندوں کو بچاتا ہے اور اگر موت

اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ الْعَافِيَةَ. اَللّٰهُمَّ حَصِّنْ فَرْجِيْ وَ

دینا ہو تو اسکو بخشش دینا اور اس پر رحم فرمانا، اے اللہ میں تجھ سے عافیت مانگتا ہوں اے اللہ میری شرمگاہ

يَسِّرْ لِيْٓ اَمْرِيْ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ تَمَامَ الْوُضُوْءِ

کو محفوظ رکھنا اور میری مشکل آسان فرمانا اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں پورا پورا وضو کرنا اور پوری

وَتَمَامَ الصَّلٰوةِ وَتَمَامَ رِضْوَانِكَ وَتَمَامَ مَغْفِرَتِكَ.

پوری نماز ادا کرنی اور پوری پوری تیری رضامندی اور پوری پوری تیری بخشش

اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِيْ كِتَابِيْ بِيَمِيْنِيْ. اَللّٰهُمَّ بَيِّضْ

اے اللہ میرا اعمالنامہ میرے دائیں ہاتھ میں دینا اے اللہ جس دن نیکوں کے چہرے



وَجْهِيْ يَوْمَ تَبْيَضُّ الْوُجُوْهُ. اَللّٰهُمَّ غَشِّنِيْ

نورانی ہوں گے اس دن میرا چہرہ بھی نورانی کرنا. اے اللہ مجھے ڈھانک لے اپنی

بِرَحْمَتِكَ وَجَنِّبْنِيْ عَذَابَكَ. اَللّٰهُمَّ ثَبِّتْ

رحمت سے اور اپنے عذاب سے بچالے. اے اللہ جس دن قدم

قَدَمَيَّ يَوْمَ تَزِلُّ فِيْهِ الْاَقْدَامُ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا

ڈگ مگائیں گے اس دن تو میرے قدم جمائے رکھنا، اے اللہ ہمکو کامیاب

مُفْلِحِيْنَ. اَللّٰهُمَّ افْتَحْ اَقْفَالَ قُلُوْبِنَا بِذِكْرِكَ وَ

بنادے. اے اللہ ہمارے دلوں کے قفل اپنی یاد سے کھول دے

اَتْمِمْ عَلَيْنَا بِنِعْمَتِكَ وَاَسْبِغْ عَلَيْنَا مِنْ فَضْلِكَ وَ

اور اپنی نعمت ہم پر پوری فرمادے اور اپنا فضل کامل کردے

اجْعَلْنَا مِنْ عِبَادِكَ الصّٰلِحِيْنَ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ

اور اپنے نیک بندوں میں بنالے. اے اللہ میں تیری

اَعُوْذُ بِكَ مِنْ اِبْلِيْسَ وَجُنُوْدِهٖ. اَللّٰهُمَّ اٰتِنِيْٓ

پناہ لیتا ہوں شیطان سے اور اس کے لشکر سے، اے اللہ جو بڑے بڑے

اَفْضَلَ مَا تُؤْتِيْ عِبَادَكَ الصّٰلِحِيْنَ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ

انعامات تو نے اپنے نیک بندوں پر فرمائے ہیں وہ مجھکو بھی عطا فرما، اے اللہ میں

أَعُوْذُبِكَ أَنْ تَصُدَّ عَنِّيْ وَجْهَكَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ.

تیری پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ تو قیامت میں اپنا رُخ مجھ سے پھیر لے

اَللّٰهُمَّ أَحْيِنِيْ مُسْلِمًا وَّ أَمِتْنِيْ مُسْلِمًا. اَللّٰهُمَّ

اے اللہ مجھ کو مسلمان زندہ رکھنا اور مسلمان ہی موت دینا۔ اے اللہ

عَذِّبِ الْكَفَرَةَ وَأَلْقِ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الرُّعْبَ وَ

کافروں کو عذاب دے اور ان کے دل میں دہشت ڈال دے اور

خَالِفْ بَيْنَ كَلِمَتِهِمْ وَأَنْزِلْ عَلَيْهِمْ رِجْزَكَ

ان کے مشوروں میں پھوٹ ڈال دے اور ان پر اپنا قہر توڑ اور اپنا

وَعَذَابَكَ. اَللّٰهُمَّ عَذِّبِ الْكَفَرَةَ أَهْلَ الْكِتٰبِ وَ

عذاب نازل فرما۔ اے اللہ کافروں کو وہ اہل کتاب ہوں یا مشرک

الْمُشْرِكِيْنَ الَّذِيْنَ يَجْحَدُوْنَ اٰيٰتِكَ وَيُكَذِّبُوْنَ

سب کو عذاب دے جو تیری آیتوں کا انکار کرتے ہیں اور تیرے

رُسُلَكَ وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِكَ وَيَتَعَدَّوْنَ حُدُوْدَكَ

رسولوں کو جھٹلاتے ہیں اور تیری راہ سے دوسروں کو روکتے ہیں اور تیری مقرر کردہ

وَيَدْعُوْنَ مَعَكَ إِلٰهًا اٰخَرَ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ

حدوں کو توڑتے ہیں اور تیرے ساتھ دوسرے خدا کو پکارتے ہیں اور خدا





تَبَارَكْتَ وَتَعَالَيْتَ عَمَّا يَقُوْلُ الظّٰلِمُوْنَ عُلُوًّا

کوئی نہیں صرف تو ہے بڑی برکت والا اور بہت دور ان باتوں سے جو ناانصاف

كَبِيْرًا. اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ

لوگ اپنے منہ سے بکتے ہیں۔ اے اللہ تو ہم کو بخشدے اور سب ایماندار مرد اور سب ایماندار عورتوں اور

وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ وَاَصْلِحْهُمْ وَاَصْلِحْ ذَاتَ

سب مسلمان مرد اور سب مسلمان عورتوں کو بخشدے اور انکی اصلاح فرمادے اور اُن کے باہم

بَيْنِهِمْ وَاَلِّفْ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَاجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِهِمْ

معاملات کی اصلاح فرمادے اور ان کے دلوں میں الفت ڈالدے اور ان کے

الْاِيْمَانَ وَالْحِكْمَةَ وَثَبِّتْهُمْ عَلٰى مِلَّةِ رَسُوْلِكَ وَ

قلوب میں ایمان اور سمجھ کی باتیں بھردے اور ان کو اپنے رسول کے دین پر جمائے

اَوْزِعْهُمْ اَنْ يَّشْكُرُوْا نِعْمَتَكَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ

رکھ اور اس کی توفیق عطا فرما کہ جو نعمت تونے ان پر فرمائی ہے اس کا شکر

وَاَنْ يُّوْفُوْا بِعَهْدِكَ الَّذِيْ عَاهَدْتَّهُمْ عَلَيْهِ وَ

ادا کریں اور تیرا وہ عہد جو تونے ان سے لیا ہے پورا کریں اور فتح دے ان کو ان پر

انْصُرْهُمْ عَلٰى عَدُوِّكَ وَعَدُوِّهِمْ اِلٰهَ الْحَقِّ سُبْحَانَكَ

جو تیرے بھی دشمن ہیں اور ان کے بھی، اے سچے معبود تیری ذات پاک ہے

لَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ اِغْفِرْ لِىْ ذَنْبِىْ وَاَصْلِحْ لِىْ عَمَلِىْ

تیرے سوا معبود کوئی نہیں، میرے گناہ بخش دے اور میرے عمل درست فرما دے

اِنَّكَ تَغْفِرُ الذُّنُوْبَ لِمَنْ تَشَآءُ وَاَنْتَ الْغَفُوْرُ

کیوں کہ تو گناہ معاف کر دیتا ہے جس کے چاہے اور تو ہی ہے بڑا معاف کرنیوالا

الرَّحِيْمُ يَا غَفَّارُ اغْفِرْ لِىْ يَا تَوَّابُ تُبْ عَلَىَّ يَا

بڑا رحم کرنیوالا، اے وہ جس کا نام غفار ہے میری بھی مغفرت فرما دے، اے وہ جس کا نام تواب

رَحْمٰنُ ارْحَمْنِىْ يَا عَفُوُّ اعْفُ عَنِّىْ يَا رَءُوْفُ ارْؤُفْ

ہے میری توبہ بھی قبول فرما لے، اے وہ جس کا نام رحمٰن ہے مجھ پر بھی رحم فرما دے، اے وہ جس کا

بِىْ يَا رَبِّ اَوْزِعْنِىْ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِىْٓ اَنْعَمْتَ

نام عفو ہے مجھ سے بھی درگذر فرما دے، اے وہ جس کا نام رؤف ہے مجھ پر بھی مہربان ہو جا، اے

عَلَىَّ وَطَوِّقْنِىْ حُسْنَ عِبَادَتِكَ يَا رَبِّ اَسْئَلُكَ مِنَ

میرے رب مجھے توفیق دے کہ جو نعمت تو نے مجھ پر فرمائی ہے اس کا شکر ادا کیا کروں اور قوت عطا

الْخَيْرِ كُلِّهٖ يَا رَبِّ افْتَحْ لِىْ بِخَيْرٍ وَّاٰتِنِىْ تَشَوُّقًا اِلٰى

فرما اچھے طریق سے اپنی عبادت کرنیکی اے اللہ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں ہر بھلائی کا، اے رب میرے لئے

لِقَآئِكَ مِنْ غَيْرِ ضَرَّآءَ مُضِرَّةٍ وَّلَا فِتْنَةٍ مُّضِلَّةٍ

بھلائی کا دروازہ کھولدے اور بھلائی پر میرا خاتمہ کر اور اپنی ملاقات کی تڑپ دے ایسی مصیبت سے



وَّقِنِی السَّیِّاٰتِ وَمَنْ تَقِ السَّیِّاٰتِ یَوْمَئِذٍ فَقَدْ

بچا کر جو نقصان رساں ہو اور ہر فتنہ سے محفوظ رکھ کر جو گمراہ کرنے والا ہو اور سب برائیوں سے مجھکو بچائے رکھ اور جسکو

رَحِمْتَهٗ وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ.

اُس دن تو نے بُرائیوں سے بچالیا اس پر بس بڑا ہی کرم کیا اور یہی بڑی کامیابی کی بات ہے

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ كُلُّهٗ وَلَكَ الشُّكْرُ كُلُّهٗ وَلَكَ

اے اللہ سب تعریفیں تیری ہیں اور سارا شکر بھی تیرے لئے ہے

الْمُلْكُ كُلُّهٗ وَلَكَ الْخَلْقُ كُلُّهٗ بِیَدِكَ الْخَیْرُ

اور سب ملک تیرا ہے اور تمام مخلوق تیری ہے سب بھلائی تیرے ہی قبضہ

كُلُّهٗ وَاِلَیْكَ یَرْجِعُ الْاَمْرُ كُلُّهٗ اَسْئَلُكَ مِنَ الْخَیْرِ

میں ہے اور ہر معاملہ آخر کار تیرے ہی سامنے آتا ہے لہٰذا ہر بھلائی تجھ سے ہی مانگتا ہوں اور ہر

كُلِّهٖ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الشَّرِّ كُلِّهٖ بِسْمِ اللّٰهِ

شر سے تیری پناہ چاہتا ہوں، اس اللہ کے نام کی برکت سے جس کے سوا

الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ غَیْرُهٗ. اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنِّی الْهَمَّ وَ

معبود کوئی نہیں ہے۔ اے اللہ میرے دل سے فکر اور غم

الْحُزْنَ. اَللّٰهُمَّ بِحَمْدِكَ اِنْصَرَفْتُ وَبِذَنْبِیْ

سب نکالدے۔ اے اللہ میں تیری تعریف کرتا ہوں، تیری طرف آتا ہوں اور اپنے گناہوں کا





اِعْتَرَفْتُ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا اقْتَرَفْتُ وَاَعُوْذُ

اقرار کرتا ہوں اور جو جو کرتوت میرے ہیں ان سب سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔

بِكَ مِنْ جُهْدِ الْبَلَآءِ وَمِنْ عَذَابِ الْاٰخِرَةِ.

اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں آزمائش کی سختی سے اور آخرت کے عذاب سے

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ كُلِّ عَمَلٍ يُّخْزِيْنِىْ

اے اللہ میں تیری پناہ کا طالب ہر ایسے عمل سے جو مجھے رسوا کردے اور تیری پناہ لیتا

وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ كُلِّ صَاحِبٍ يُّؤْذِيْنِىْ وَ

ہوں ہر ایسے دوست سے جو مجھے تکلیف دے اور تیری پناہ لیتا ہوں ہر ایسی اُمید سے جو

اَعُوْذُ بِكَ مِنْ كُلِّ اَمَلٍ يُّلْهِيْنِىْ وَاَعُوْذُ

مجھکو غافل بنادے اور تیری پناہ لیتا ہوں ہر ایسی احتیاج سے جو مجھے نسیان میں ڈالدے

بِكَ مِنْ كُلِّ فَقْرٍ يُّنْسِيْنِىْ وَاَعُوْذُ بِكَ

اور تیری پناہ لیتا ہوں ہر ایسے غنا سے جو مجھے سرکش بنادے، اے اللہ میرے خدا اور

مِنْ كُلِّ غِنًى يُّطْغِيْنِىْ. اَللّٰهُمَّ اِلٰهِىْ وَ

ابراہیم اور اسحٰق اور یعقوب کے خدا اور جبرئیل اور میکائیل اور

اِلٰهَ اِبْرَاهِيْمَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَاِلٰهَ

اسرافیل کے خُدا میں تجھ سے مانگتا ہوں، یہ بات کہ تو میری دُعا

جِبْرَئِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ وَاَسْئَلُكَ

قبول ہی فرما لینا کیونکہ مجبور بندہ ہوں اور میرا دین

اَنْ تَسْتَجِيْبَ دَعْوَتِيْ فَاَنَا مُضْطَرٌّ وَّتَعْصِمَنِيْ فِيْ

بچالے کیوں کہ اب میں پھنس گیا ہوں اور لے لے

دِيْنِيْ فَاِنِّيْ مُبْتَلًى وَّتَنَالَنِيْ بِرَحْمَتِكَ فَاِنِّيْ

مجھکو اپنی رحمت میں کیوں کہ میں بڑا گنہ گار ہوں

مُذْنِبٌ وَّتَنْفِيْ عَنِّي الْفَقْرَ فَاِنِّيْ مُتَمَسْكِنٌ

اور میری حاجت دور فرمادے کیوں کہ میں بہت ذلیل ہوں

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ السَّائِلِيْنَ عَلَيْكَ

اے اللہ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اس حق کے وسیلے سے جو مانگنے والوں کا ہے

فَاِنَّ لِلسَّائِلِ عَلَيْكَ حَقٌّ اَيُّمَا عَبْدٍ اَوْ اَمَةٍ

کیوں کہ مانگنے والوں کا بھی تیرے اوپر حق ہے کہ جو بندے اور لونڈیاں خشکی

مِّنْ اَهْلِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ تَقَبَّلْتَ دَعْوَتَهُمْ وَ

کے بسنے والے ہوں یا تری کے تو نے ان کی دعا قبول فرمائی ہو

اسْتَجَبْتَ دُعَآءَهُمْ اَنْ تُشْرِكَنَا فِيْ صَالِحِ

اور ان کی پکار سنی ہو کہ تو ہم کو بھی ان کی ان اچھی دعاؤں میں شریک فرمادے

مَا يَدْعُوْنَكَ فِيْهِ وَاَنْ تُشْرِكَهُمْ فِيْ صَالِحِ مَا

جو انھوں نے تجھ سے مانگیں اور ان کو بھی شریک فرمالے ان اچھی دعاؤں

نَدْعُوْكَ (فِيْهِ) وَاَنْ تُعَافِيَنَا وَاِيَّاهُمْ وَ

میں جو ہم تجھ سے مانگتے ہیں اور ہمکو بھی عافیت بخش اور ان کو بھی

اَنْ تَقَبَّلَ مِنَّا وَمِنْهُمْ وَاَنْ تَجَاوَزَ عَنَّا

اور ان سے قبول فرما اور ہم سے بھی اور درگذر کر ان سے بھی اور ہم سے بھی

وَعَنْهُمْ فَاِنَّنَا اٰمَنَّا بِمَا اَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا

کیوں کہ ہم اس کتاب پر ایمان لاچکے ہیں جو تو نے اتاری اور تیرے رسول کی

الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ. اَللّٰهُمَّ اَعْطِ

پیروی کرتے ہیں تو تو ہمکو لکھ لے شہادت دینے والوں میں اے اللہ عطا فرمادے محمد

مُحَمَّدَ نِ الْوَسِيْلَةَ وَاجْعَلْ فِي الْمُصْطَفَيْنَ

صلی اللہ علیہ وسلم کو مقام وسیلہ اور آپ کی محبت اپنے چنے ہوئے لوگوں میں

مَحَبَّتَهٗ وَفِي الْاَعْلَيْنَ دَرَجَتَهٗ وَفِي الْمُقَرَّبِيْنَ

پیدا فرما اور آپ کا درجہ عالی مرتبہ لوگوں میں اور آپ کا ذکر مقربوں میں

ذِكْرَهٗ. اَللّٰهُمَّ اهْدِنِيْ مِنْ عِنْدِكَ وَ

کردے۔ اے اللہ مجھے وہ ہدایت دے جو تیری خاص ہدایت ہو اور

أَفِضْ عَلَيَّ مِنْ فَضْلِكَ وَاسْبِغْ عَلَيَّ مِنْ

میرے اوپر وہ فضل بہادے جو تیرا خاص فضل ہو اور مجھ پر اپنی رحمت

رَّحْمَتِكَ وَانْزِلْ عَلَيَّ مِنْ بَرَكَاتِكَ. اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ

کامل فرما اور اپنی برکتیں نازل فرما، اے اللہ میری

لِي وَارْحَمْنِي وَتُبْ عَلَيَّ إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ

بخشش فرما اور مجھ پر رحم فرما اور میری توبہ قبول کرلے کیونکہ تو بڑا توبہ

الرَّحِيمُ. اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْئَلُكَ تَوْفِيقَ أَهْلِ

قبول فرمانیوالا اور بڑا رحم کرنیوالا ہے، اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں اہل ہدایت کی سی توفیق

الْهُدٰى وَأَعْمَالَ أَهْلِ الْيَقِينِ وَمُنَاصَحَةَ

اور یقین والوں کے سے عمل اور توبہ کرنیوالوں کا سا خلوص اور صبر کرنے والوں

أَهْلِ التَّوْبَةِ وَعَزْمَ أَهْلِ الصَّبْرِ وَجِدَّ أَهْلِ

کی سی ہمت اور خوف کرنے والوں کی سی کوشش اور شوق رکھنے والوں کی

الْخَشْيَةِ وَطَلَبَ أَهْلِ الرَّغْبَةِ وَتَعَبُّدَ أَهْلِ

سی طلب اور متقیوں کی سی عبادت اور اہل علم

الْوَرَعِ وَعِرْفَانَ أَهْلِ الْعِلْمِ حَتّٰى أَلْقَاكَ.

کی سی معرفت، یہاں تک کہ میں تجھ سے جاملوں

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْۤ اَسْئَلُكَ مَخَافَةً تَحْجُزُنِیْ عَنْ

اے اللہ میں تجھ سے ایسا خوف مانگتا ہوں جو مجھکو تیری نافرمانیاں کرنے

مَّعَاصِيْكَ حَتّٰۤى اَعْمَلَ بِطَاعَتِكَ عَمَلًا اَسْتَحِقُّ

سے روک دے تاکہ میں تیری فرماں برداری کے ایسے کام کروں جن سے

بِهٖ رِضَاكَ وَحَتّٰۤى اُنَاصِحَكَ بِالتَّوْبَةِ خَوْفًا

کہ تیری رضامندی کا حقدار بن جاؤں اور تاکہ تیرے خوف سے تیرے سامنے

مِّنْكَ وَحَتّٰۤى اُخْلِصَ لَكَ النَّصِيْحَةَ حَيَاۤءً

خالص توبہ کروں اور تجھ سے شرما کر خیر خواہی میں کھوٹ نہ رکھوں اور تاکہ

مِّنْكَ وَحَتّٰۤى اَتَوَكَّلَ عَلَيْكَ فِى الْاُمُوْرِ كُلِّهَا

اپنے سب معاملات میں تیری ذات پر بھروسہ کرنے لگوں اور اے اللہ میں تجھ سے

وَحُسْنَ ظَنٍّ بِكَ سُبْحَانَ خَالِقِ النُّوْرِ. اَللّٰهُمَّ

تیرے ساتھ نیک گمان رکھنے کا بھی طالب ہوں، پاکی ہے نور کے پیدا کرنیوالے کیلئے

لَا تُهْلِكْنَا فُجَاۤءَةً وَّلَا تَاْخُذْنَا بَغْتَةً وَّلَا

اے اللہ ہمیں اچانک موت نہ دے اور نہ اچانک ہماری پکڑ فرما اور نہ

تُغْفِلْنَا عَنْ حَقٍّ وَّلَا وَصِيَّةٍ.

کسی کے حق سے اور نہ کسی کی وصیت سے ہمکو غافل کر۔



اَللّٰهُمَّ اٰنِسْ وَحْشَتِیْ فِیْ قَبْرِیْ۔ اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِیْ

اے اللہ قبر کی وحشت میں میرے لئے انس کا سامان کر دے اور قرآن عظیم کی

بِالْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ وَاجْعَلْهُ لِیْ اِمَامًا وَّنُوْرًا

برکت سے مجھ پر رحم فرما اور اس کو میرا امام اور میرے لئے

وَّهُدًی وَّرَحْمَةً۔ اَللّٰهُمَّ ذَكِّرْنِیْ مِنْهُ مَا

نور اور ہدایت و رحمت کا سبب بنا دے۔ اے اللہ اس کا جو حصہ

نَسِیْتُ وَعَلِّمْنِیْ مِنْهُ مَا جَهِلْتُ وَارْزُقْنِیْ

میں بھول چکا ہوں وہ مجھ کو یاد کرا دے اور جس کو نہیں سمجھتا اس کا

تِلَاوَتَهٗ اٰنَاءَ اللَّیْلِ وَاٰنَاءَ النَّهَارِ وَاجْعَلْهُ

علم عطا فرما اور رات و دن کی ہر ساعت میں اسکی تلاوت نصیب فرما اور قیامت میں

لِیْ حُجَّةً یَّارَبَّ الْعٰلَمِیْنَ۔

اسکو میرے حق میں دلیل بنا دے، اے سب جہانوں کے پالنے والے۔

اَللّٰهُمَّ اَنَا عَبْدُكَ وَابْنُ عَبْدِكَ وَابْنُ

اے اللہ میں تیرا بندہ ہوں اور تیرے بندہ کا بیٹا ہوں اور تیری لونڈی کی اولاد

اَمَتِكَ نَاصِیَتِیْ بِیَدِكَ اَتَقَلَّبُ فِیْ قَبْضَتِكَ

ہوں، میری پیشانی تیرے ہاتھ میں ہے۔ چلتا پھرتا ہوں تیرے قبضے میں



وَاُصَدِّقُ بِلِقَآئِكَ وَاُؤْمِنُ بِوَعْدِكَ اَمَرْتَنِىْ

اور تیری ملاقات کو سچا جانتا ہوں اور تیرے وعدہ پر ایمان رکھتا ہوں تو نے

فَعَصَيْتُ وَنَهَيْتَنِىْ فَاَبَيْتُ هٰذَا مَكَانُ

مجھ کو حکم دیا مگر میں نے نافرمانی کی اور تو نے مجھکو روکا مگر میں نہ رُکا

الْعَآئِذِ بِكَ مِنَ النَّارِ، لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ

یہ مقام ہے اس شخص کا جو تجھ سے دوزخ کے عذاب سے پناہ کا طالب ہے

سُبْحَانَكَ ظَلَمْتُ نَفْسِىْ فَاغْفِرْ لِىْ اِنَّهٗ لَا

معبود کوئی نہیں سوا تیرے تو پاک ہے، میں نے اپنی جان پر ظلم کیا ہے تو اب تو

يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّآ اَنْتَ. اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ

مجھے بخشدے کیونکہ سوائے تیرے کوئی گناہوں کو نہیں بخشتا، اے اللہ سب تعریف تیری ہے

وَاِلَيْكَ الْمُشْتَكٰى وَبِكَ الْمُسْتَغَاثُ وَاَنْتَ

شکایت تجھ سے ہی ہے اور فریاد تیرے ہی سامنے ہے اور مدد تجھ سے ہی مانگی جاتی ہے،

الْمُسْتَعَانُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ.

نہ قوت ہے اور نہ طاقت ہے سوائے اللہ تعالیٰ کی ذات پاک کے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْئَلُكَ بِمُحَمَّدٍ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ)

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلہ سے جو تیرے نبی ہیں

نَبِيِّكَ وَاِبْرَاهِيْمَ خَلِيْلِكَ وَمُوْسٰى نَجِيِّكَ وَ

اور وسیلہ سے ابراہیم علیہ السلام کے جو تیرے خلیل ہیں اور وسیلہ سے موسیٰ علیہ الصلوٰۃ

عِيْسٰى رُوْحِكَ وَكَلِمَتِكَ وَبِكَلَامِ مُوْسٰى

والسلام کے جو تیرے ساتھ سرگوشی کرنے والے تھے اور عیسیٰ علیہ السلام کے وسیلے سے

وَاِنْجِيْلِ عِيْسٰى وَزَبُوْرِ دَاؤدَ وَ فُرْقَانِ

جو تیری طرف سے بھیجی ہوئی رُوح اور تیرا کلمہ تھے اور موسیٰ علیہ السلام کے کلام اور عیسیٰ علیہ السلام

(سَيِّدِنَا) مُحَمَّدٍ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) وَبِكُلِّ

کی انجیل اور داؤد علیہ السلام کی زبور اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قرآن کے وسیلے سے اور ہر اس

وَحْيٍ اَوْحَيْتَهٗ اَوْ قَضَاءٍ قَضَيْتَهٗ اَوْ سَائِلٍ

وحی کے وسیلہ سے جو تو نے بھیجی اور ہر اس حکم کے وسیلے سے جو تو نے دیا یا کسی سائل

اَعْطَيْتَهٗ اَوْ فَقِيْرٍ اَغْنَيْتَهٗ اَوْ غَنِيٍّ اَفْقَرْتَهٗ

کو بخشا یا کسی فقیر کو غنی کیا یا غنی کو فقیر بنا دیا

اَوْ ضَالٍّ هَدَيْتَهٗ وَاَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الَّذِىْ

یا گمراہ کو ہدایت نصیب فرمائی اور مانگتا ہوں تیرے اس نام کے وسیلے

اَنْزَلْتَهٗ عَلٰى مُوْسٰى وَاَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الَّذِىْ

سے جو تو نے موسیٰ علیہ السلام پر نازل فرمایا اور مانگتا ہوں تیرے اس نام کے وسیلے

وَضَعْتَهٗ عَلَى الْاَرْضِ فَاسْتَقَرَّتْ وَعَلَى السَّمٰوٰتِ

جو تو نے زمین پر رکھا تو وہ ٹھہر گئی اور آسمانوں پر رکھا تو وہ سیدھے قائم

فَاسْتَقَلَّتْ وَعَلَى الْجِبَالِ فَرَسَتْ، وَاَسْئَلُكَ

ہوگئے اور پہاڑوں پر رکھا تو وہ گڑ گئے، اور مانگتا ہوں تجھ

بِاسْمِكَ الَّذِىْ اسْتَقَرَّ بِهٖ عَرْشُكَ وَاَسْئَلُكَ

سے تیرے اس نام کے وسیلے سے جس سے تیرا عرش قرار پکڑ گیا اور تجھ سے مانگتا

بِاسْمِكَ الطَّاهِرِ الْمُطَهَّرِ الْمُنَزَّلِ فِىْ كِتَابِكَ

ہوں تیرے اس پاک در پاک نام کے وسیلے سے جو تو نے اپنی جانب سے اپنی کتاب

مِنْ لَّدُنْكَ وَبِاسْمِكَ الَّذِىْ وَضَعْتَهٗ عَلَى النَّهَارِ

میں نازل فرمایا اور تیرے اس نام کے وسیلے سے جو تو نے دن پر رکھا تو وہ

فَاسْتَنَارَ وَعَلَى اللَّيْلِ فَاَظْلَمَ وَبِعَظَمَتِكَ وَ

چمک اٹھا اور رات پر رکھا تو تاریک پڑ گئی اور تیری عظمت اور

كِبْرِيَائِكَ وَبِنُوْرِ وَجْهِكَ اَنْ تَرْزُقَنِىَ

کبریائی کے وسیلے سے اور تیری ذات کے نور کے وسیلے سے یہ بات کر تو مجھ کو

الْقُرْاٰنَ الْعَظِيْمَ وَتُخْلِطَهٗ بِلَحْمِىْ وَدَمِىْ

قرآن نصیب کردے اور میرے گوشت میرے خون، میرے کان





وَسَمْعِی وَبَصَرِی وَتَسْتَعْمِلَ بِهٖ جَسَدِی

اور میری آنکھ میں رچادے اور میرے جسم سے اس پر عمل

بِحَوْلِكَ وَقُوَّتِكَ فَاِنَّهٗ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ

کرالے اپنی قوت اور طاقت کے ساتھ کیونکہ تیری مدد کے بغیر نہ قوت ہے

اِلَّا بِكَ. بِسْمِ اللّٰهِ ذِی الشَّاْنِ عَظِیْمِ

نہ طاقت ، اس اللہ کے نام کی برکت سے جو بڑی شان والا، بڑی پکی

الْبُرْهَانِ شَدِیْدِ السُّلْطَانِ مَاشَآءَ اللّٰهُ

دلیل والا، بڑے دبدبہ والا ہے جو اللہ نے چاہا وہ ہوگیا میں اللہ تعالیٰ کی

كَانَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ.

پناہ لیتا ہوں اس شیطان سے جو راندہ ہوا ہے۔

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِیْ فِی الْمَوْتِ وَفِیْمَا بَعْدَ

اے اللہ مجھے موت میں برکت عطا فرما اور موت کے بعد جو ہونا ہے اس میں بھی

الْمَوْتِ (خمسا وَّعشرین مرّة). اَللّٰهُمَّ لَاتُؤْمِنَّا

برکت عطا فرما (یہ دعا پچیس مرتبہ پڑھے) اے اللہ تو ہم کو اپنی تدبیر سے بے خوف

مَكْرَكَ وَلَا تُنْسِنَا ذِكْرَكَ وَلَا تَهْتِكْ عَنَّا سِتْرَكَ

نہ بنا اور اپنی یاد ہم سے نہ بھلا اور اپنی عیب پوشی کا پردہ ہمارے اوپر سے



وَلَا تَجْعَلْنَا مِنَ الْغَافِلِيْنَ . اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ

چاک نہ فرما    اور ہمکو غافلوں میں سے نہ بنا۔    اے اللہ میں تیری پناہ

بِكَ مِنْ ضِيْقِ الدُّنْيَا وَضِيْقِ يَوْمِ الْقِيَامَةِ.

لیتا ہوں    دُنیا کی تنگی سے    اور قیامت کے دن کی تنگی سے

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ تَعْجِيْلَ عَافِيَتِكَ وَدَفْعَ

اے اللہ میں چاہتا ہوں    تیری عافیت کا جلد آنا    اور تیری بلا کا ہٹ جانا

بَلَائِكَ وَخُرُوْجًا مِّنَ الدُّنْيَا اِلٰى رَحْمَتِكَ . يَا

اور دنیا سے نکلنا (یعنی موت)    تیری رحمت کی طرف،    اے وہ ذات جو

مَنْ يَّكْفِيْ عَنْ كُلِّ اَحَدٍ وَّلَا يَكْفِيْ مِنْهُ اَحَدٌ.

سب کی بجائے تنہا کافی ہے۔    اور اس کی جگہ کوئی کافی نہیں

يَا اَحَدَ مَنْ لَّآ اَحَدَ لَهٗ يَا سَنَدَ مَنْ لَّا سَنَدَ

ہوسکتا۔    اے وہ یکتا ذات جس کے لئے کوئی اور ذات یکتا نہیں،    اے وہ ذات جو

لَهٗ اِنْقَطَعَ الرَّجَاءُ اِلَّا مِنْكَ نَجِّنِيْ مِمَّا اَنَا فِيْهِ

سب کا سہارا ہے    اور اس کا کوئی سہارا نہیں،    سب سے امیدیں ٹوٹ گئیں    مگر ایک

وَاَعِنِّيْ عَلٰى مَا اَنَا عَلَيْهِ مِمَّا نَزَلَ بِيْ بِجَاهِ

تیری ذات سے    نجات بخش دے مجھ کو اس مصیبت سے جس میں گرفتار ہوں    اور میری مدد فرما دے میری



وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ عَلَيْكَ اٰمِيْن۔

اس مشکل کام میں جو مجھ پر آپڑا ہے اپنی کریم ذات کے صدقہ میں اور محمدؐ کے صدقہ میں جو تو نے اپنے ذمہ لازم

اَللّٰهُمَّ احْرُسْنِيْ بِعَيْنِكَ الَّتِيْ لَا تَنَامُ وَاكْنُفْنِيْ

فرمایا ہے۔ آمین۔ اے اللہ میری نگرانی فرما اپنی اس آنکھ سے جو سوتی نہیں اور پناہ

بِرُكْنِكَ الَّذِيْ لَا يُرَامُ وَارْحَمْنِيْ بِقُدْرَتِكَ عَلَيَّ

میں لے لے اپنی اس طاقت کے جس کا تصور بھی نہیں کیا جاسکتا اور مجھ پر رحم فرمادے

فَلَا اَهْلِكُ وَاَنْتَ رَجَائِيْ فَكَمْ مِّنْ نِّعْمَةٍ اَنْعَمْتَ

اپنی اس قدرت سے جو تجھ کو میرے اوپر حاصل ہے تاکہ میں ہلاک نہ ہوں اور میری امید بس تیری

بِهَا عَلَيَّ قَلَّ لَكَ بِهَا شُكْرِيْ وَكَمْ مِّنْ بَلِيَّةٍ

ہی ذات سے وابستہ ہے بہت سی نعمتیں جو تو نے میرے اُوپر فرمائیں اور میں نے ان کا شکر

اِبْتَلَيْتَنِيْ بِهَا قَلَّ لَكَ بِهَا صَبْرِيْ فَيَا مَنْ قَلَّ

ادا نہ کیا اور کتنی مصیبتوں میں تو نے میری آزمائش کی اور میں نے ان پر کچھ صبر نہ کیا

عِنْدَ نِعْمَتِهٖ شُكْرِيْ فَلَمْ يَحْرِمْنِيْ وَيَا مَنْ قَلَّ

تو اے وہ ذات کہ جب میں نے اس کی نعمتوں کا شکر ادا نہ کیا تو اس پر

عِنْدَ بَلِيَّتِهٖ صَبْرِيْ فَلَمْ يَخْذُلْنِيْ وَيَا مَنْ

بھی اس نے مجھ کو محروم نہ رکھا اور جب اس کی آزمائش پر میں نے صبر نہ کیا

رَاٰنِی عَلَی الْخَطَایَا فَلَمْ یَفْضَحْنِیْ یَا ذَا

تو اس نے مجھ کو رسوا نہیں کیا۔ اے وہ مہربان کہ جب اس نے مجھے

الْمَعْرُوْفِ الَّذِیْ لَا یَنْقَضِیْ اَبَدًا وَّیَا ذَا النَّعْمَآءِ

خطا کرتے دیکھا تو بدنام نہ کیا۔ اے خوبیوں کے مالک جو کبھی

الَّتِیْ لَا تُحْصٰی اَبَدًا اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی

فنا نہ ہوں گی اور اے انعامات فرمانیوالے جس کی کبھی شمار نہیں

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی

کی جاسکتی میں تجھ سے یہ درخواست کرتا ہوں کہ درود بھیج محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ، وَبِكَ

اور اولاد سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر۔ اے اللہ ہم دشمنوں

اَدْرَأُ فِیْ نُحُوْرِ الْاَعْدَآءِ وَالْجَبَابِرَةِ. اَللّٰهُمَّ

اور ظالموں کو تیری ہی ذات کے سہارے سے دفع کرتے ہیں، اے اللہ

اَعِنِّیْ عَلٰی دِیْنِیْ بِالدُّنْیَا وَعَلٰی اٰخِرَتِیْ بِالتَّقْوٰی

دُنیا عطا فرما کر ہمارے دین میں ہماری مدد فرما اور تقویٰ نصیب

وَاحْفَظْنِیْ فِیْمَا غِبْتُ عَنْهُ وَلَا تَكِلْنِیْ اِلٰی

فرما کر ہماری آخرت میں مدد کر اور میری غیر حاضری میں میرے معاملات کی

نَفْسِیْ فِیْمَا حَضَرْتُهٗ یَامَنْ لَّا تَضُرُّهُ الذُّنُوْبُ وَلَا

نگرانی کر اور میری موجودگی میں معاملات میری ذات کے سپرد نہ کر اے وہ بے نیاز

تَنْقُصُهُ الْمَغْفِرَةُ هَبْ لِیْ مَا لَا یَنْقُصُكَ وَاغْفِرْ

بندوں کے گناہ جس کا کچھ بگاڑ نہیں سکتے اور انکو بخش دینا جس کے یہاں کمی کا باعث

لِیْ مَا لَا یَضُرُّكَ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ اَسْئَلُكَ فَرَجًا

نہیں ہوتا جو بات تیرے یہاں کمی کا باعث نہیں ہوتی وہ مجھے بخش دے اور جس سے تیرا کچھ بگڑتا

قَرِیْبًا وَّصَبْرًا جَمِیْلًا وَّرِزْقًا وَّاسِعًا وَّالْعَافِیَةَ مِنْ

نہیں وہ مجھے معاف کر دے تو بڑا داتا ہے میں تجھ سے مانگتا ہوں مال میں کشادگی اور پسندیدہ

جَمِیْعِ الْبَلَآءِ وَاَسْئَلُكَ تَمَامَ الْعَافِیَةِ وَاَسْئَلُكَ دَوَامَ

صبر اور فراغت کی روزی اور ہر بلا سے عافیت اور تجھ سے پوری پوری عافیت کا طالب

الْعَافِیَةِ وَاَسْئَلُكَ الشُّكْرَ عَلَی الْعَافِیَةِ وَاَسْئَلُكَ

ہوں اور تجھ سے ہمیشہ کی عافیت کا طلب گار ہوں اور تجھ سے عافیت پر شکر گذاری کا طالب

الْغِنٰی عَنِ النَّاسِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

ہوں اور تجھ سے مانگتا ہوں لوگوں سے بے نیاز ہو جانا اور نہ قوت ہے اور نہ طاقت مگر اللہ

الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ. یَارَبِّ یَارَبِّ یَارَبِّ ۞

تعالیٰ کی مدد سے جو بہت بلند اور بڑی عظمت والا ہے۔ اے میرے رب! اے میرے رب! اے میرے رب



# المنزل السادس في يوم الخميس

چھٹی منزل جمعرات کی

بسم الله الرحمن الرحيم

شروع اللہ کے نام سے جو بے حد مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اَللّٰهُمَّ يَا كَبِيْرُ يَا سَمِيْعُ يَا بَصِيْرُ يَا مَنْ لَّا شَرِيْكَ لَهٗ

اے اللہ اے بہت بڑے، بڑے سننے والے، بڑے دیکھنے والے، اے وہ جس کا نہ کوئی

وَلَا وَزِيْرَ لَهٗ وَيَا خَالِقَ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ الْمُنِيْرِ وَ

شریک ہے نہ وزیر، اے آفتاب کے پیدا کرنے والے اور روشن کرنے والے چاند

يَا عِصْمَةَ الْبَائِسِ الْخَائِفِ الْمُسْتَجِيْرِ وَيَا رَازِقَ

کے پیدا کرنے والے اور اے پناہ اس محتاج کے جو خوف زدہ ہے اور پناہ کا طالب ہے

الطِّفْلِ الصَّغِيْرِ وَيَا جَابِرَ الْعَظْمِ الْكَسِيْرِ

اور اے رزق دینے والے چھوٹے بچے کے اور اے جوڑ دینے والے ٹوٹی ہڈی کے

اَدْعُوْكَ دُعَآءَ الْبَائِسِ الْفَقِيْرِ كَدُعَاءِ الْمُضْطَرِّ

میں تجھ کو اس طرح پکارتا ہوں جیسا کوئی محتاج فقیر پکارتا ہے جیسا کوئی

الضَّرِيْرِ، اَسْئَلُكَ بِمَعَاقِدِ الْعِزِّ مِنْ عَرْشِكَ وَ

مجبور اندھا پکارتا ہے میں تیرے عرش کے وسیلے سے تجھ سے مانگتا ہوں جس سے

بِمَفَاتِيحِ الرَّحْمَةِ مِنْ كِتَابِكَ وَبِالْاَسْمَاءِ الثَّمَانِيَةِ

کے صدقہ میں تجھ کہ عزت لپیٹی ہوئی ہے اور تیری کتاب میں رحمت کے خزانوں کی کنجیوں

الْمَكْتُوبَةِ عَلٰى قَرْنِ الشَّمْسِ اَنْ تَجْعَلَ الْقُرْاٰنَ رَبِيعَ

سے مانگتا ہوں اور تیرے ان آٹھ ناموں کے طفیل میں جو آفتاب پر لکھے ہوئے ہیں تجھ سے اس کا

قَلْبِي وَجَلَاءَ حُزْنِي رَبَّنَا اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا (یہاں اپنی

طالب ہوں کہ تو قرآن عظیم کو میرے دل کی بہار اور میرے غم کا علاج بنا دے اے ہمارے پروردگار تو ہم کو دنیا میں نعمت عطا فرما

حاجت کہیے) يَا مُونِسَ كُلِّ وَحِيدٍ وَّيَا صَاحِبَ كُلِّ

اے ہر تنہا شخص کے غمخوار اور اے ہر اکیلے کے ہمدم اے وہ قریب جو ہم سے کہیں

فَرِيدٍ وَّيَا قَرِيبًا غَيْرَ بَعِيدٍ وَّ يَا شَاهِدًا غَيْرَ

دور نہیں اے وہ حاضر جو کہیں غائب نہیں اور اے وہ غالب جو کسی سے مغلوب نہیں

غَائِبٍ وَّيَا غَالِبًا غَيْرَ مَغْلُوبٍ، يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ

اور اے ہمیشہ زندہ رہنے والے اور اے دوسروں کو تھامنے والے اور اے بزرگی بخشش

يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا نُورَ السَّمٰوٰتِ وَ

کے مالک اے آسمانوں اور زمین کے نور اور اے آسمانوں اور زمین کی

الْاَرْضِ يَا زَيْنَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا جَبَّارَ

زینت اے آسمانوں اور زمین کے زبردست مالک اور اے آسمانوں

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا عِمَادَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا

اور زمین کے سہارے اے آسمانوں اور زمین کے کسی نمونہ کے بغیر

بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا قَیَّامَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

بنانے والے اور اے آسمانوں اور زمین کے کھڑا رکھنے والے اے

یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا صَرِیْخَ الْمُسْتَصْرِخِیْنَ

ذوالجلال والاکرام اے فریاد کرنے والوں کے فریاد رس اور پناہ

وَمُنْتَهَى الْعَائِذِیْنَ وَالْمُفَرِّجَ عَنِ الْمَكْرُوْبِیْنَ

مانگنے والوں کی آخری پناہ اے دردمندوں کے درد دور کرنے والے

وَالْمُرَوِّحَ عَنِ الْمَغْمُوْمِیْنَ وَمُجِیْبَ دُعَاءِ

اور اے غمزدوں کے راحت رساں اور اے مجبوروں کی دعا قبول کرنے والے اور

الْمُضْطَرِّیْنَ وَیَا کَاشِفَ الْکُرَبِ یَا اِلٰهَ الْعَالَمِیْنَ

اے بے چینیوں کے دور کرنے والے اور اے سارے جہانوں کے معبود اور اے سب

وَیَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ مَنْزُوْلٌ بِكَ كُلُّ حَاجَةٍ.

رحم کرنیوالوں سے بڑھکر رحم کرنیوالے ساری ضرورتیں تیرے ہی سامنے پیش ہیں۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ مَّوْتِ الْهَمِّ وَاَعُوْذُ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں فکر کی موت سے اور تیری پناہ لیتا ہوں غم کی موت





بِكَ مِنْ مَّوْتِ الْغَمِّ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْجُوْعِ فَاِنَّهٗ

سے    اور تیری پناہ لیتا ہوں    بھوک سے    کیونکہ انسان کے ساتھ

بِئْسَ الضَّجِيْعُ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْخِيَانَةِ فَاِنَّهَا

یہ بہت بُری ہمبستر ہے    اور تیری پناہ لیتا ہوں خیانت سے کیوں کہ

بِئْسَتِ الْبِطَانَةُ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ سَرِيْرَتِيْ خَيْرًا

یہ اندرونی بُری خصلت ہے    اے اللہ میرے باطن کو ظاہر سے

مِّنْ عَلَانِيَتِيْ وَاجْعَلْ عَلَانِيَتِيْ صَالِحَةً. اَللّٰهُمَّ

بہتر بنا اور میرا ظاہر بھی بہتر بنادے۔ اے اللہ میں بھی تجھ

اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ مِنْ صَالِحِ مَا تُؤْتِي النَّاسَ مِنَ الْمَالِ

سے طالب ہوں ان اچھی چیزوں کا جو تو دوسروں کو عطا فرمائے مال ہو یا بی بی

وَالْاَهْلِ وَالْوَلَدِ غَيْرِ ضَآلٍّ وَّلَا مُضِلٍّ. اَللّٰهُمَّ

یا بچے۔ جو نہ خود گمراہ ہو نہ دوسروں کو گمراہ کرنے والا ہو۔ اے اللہ

اجْعَلْنَا مِنْ عِبَادِكَ الْمُنْتَخَبِيْنَ الْغُرِّ الْمُحَجَّلِيْنَ

تو ہم کو اپنے بندوں میں بنالے جو تیرے یہاں چنے ہوئے ہوں روشن چہرہ اور چمکدار ہاتھ پیر

الْوَفْدِ الْمُتَقَبَّلِيْنَ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ

والے ہوں اور مقبول جماعتوں میں سے ہوں    اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں اس بات سے کہ

اَنْ اُشْرِكَ بِكَ شَيْئًا وَّاَنَا اَعْلَمُ بِهٖ وَاَسْتَغْفِرُكَ

تیرے ساتھ کسی کو شریک ٹھہراؤں۔ اور میں یہ جانتا بھی ہوں اور تجھ سے استغفار کرتا ہوں

لِمَا لَآ اَعْلَمُ بِهٖ. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِوَجْهِكَ الْكَرِيْمِ

اسکی جسکو میں نہ جانتا ہوں' اے اللہ میں تیرے بزرگی والے چہرہ اور تیرے بڑائی

وَبِاسْمِكَ الْعَظِيْمِ مِنَ الْكُفْرِ وَالْفَقْرِ. اَللّٰهُمَّ

والے نام کے صدقہ میں کفر اور محتاجی سے پناہ مانگتا ہوں۔ اے اللہ

قِنِیْ شَرَّ نَفْسِیْ وَاعْزِمْ لِیْ عَلٰٓی اَرْشَدِ اَمْرِیْ.

مجھ کو میرے نفس کے شر سے بچا اور مجھ کو میری ہدایت کے کاموں کے کرنے کی ہمت بخشدے

اَللّٰهُمَّ لَا تَكِلْنِیْ اِلٰی نَفْسِیْ طَرْفَةَ عَيْنٍ وَّلَا

اے اللہ تو مجھکو پل جھپکنے کے برابر بھی میرے نفس کے سپرد نہ فرما اور جو نیکی مجھ کو تو عطا فرما چکا ہے

تَنْزِعْ مِنِّیْ صَالِحَ مَآ اَعْطَيْتَنِیْ فَاِنَّهٗ لَا نَازِعَ لِمَا

اس کو پھر مجھ سے نہ چھین کیوں کہ جو تو دیدے اس کا چھننے والا کوئی نہیں (اور جو تو نہ دے اس کا

اَعْطَيْتَ وَلَا يَعْصِمُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ. اَللّٰهُمَّ

دینے والا پھر کوئی نہیں) اور تیرے یہاں کسی مالدار کا مال اس کے کار آمد نہیں ہوتا۔ اے اللہ

اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ غِنَی الْاَهْلِ وَالْمَوْلٰی وَاَعُوْذُ بِكَ اَنْ

میں تجھ سے اپنے گھر والوں اور اپنے غم خواروں کی مالداری مانگتا ہوں اور تیری پناہ لیتا ہوں



يَّدْعُوْ عَلَيَّ رَحِمٍ قَطَعْتُهَا. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْۤ اَسْئَلُكَ نَفْسًا

رشتے ناتے کی بددعا سے جس کو میں نے کاٹ دیا ہو اے اللہ میں تجھ سے ایسا نفس مانگتا ہوں جس کو

بِكَ مُطْمَئِنَّةً تُؤْمِنُ بِلِقَآئِكَ وَتَرْضٰى بِقَضَآئِكَ

چین پڑے تیری ذات سے اور جو تیری ملاقات کا یقین رکھے اور تیرے حکم پر راضی رہے اور

وَتَقْنَعُ بِعَطَآئِكَ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْۤ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ

تیری بخشش پر قناعت کرے، اے اللہ میں تیری پناہ مانگتا ہوں ان جانوروں کے

شَرِّ مَنْ يَّمْشِيْ عَلٰى بَطْنِهٖ وَمِنْ شَرِّ مَنْ يَّمْشِيْ

شر سے جو پیٹ کے بل چلتے ہیں اور ان کے شر سے جو دو پیروں پر

عَلٰى رِجْلَيْنِ وَمِنْ شَرِّ مَنْ يَّمْشِيْ عَلٰۤى اَرْبَعٍ.

چلتے ہیں اور ان کے شر سے جو چار پیروں پر چلتے ہیں۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْۤ اَعُوْذُ بِكَ مِنِ امْرَاَةٍ تُشَيِّبُنِيْ قَبْلَ

ہوں ایسی عورت سے جو بڑھاپے سے پہلے مجھ کو بوڑھا بنا دے اور تیری پناہ لیتا ہوں ایسی

الْمَشِيْبِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ وَّلَدٍ يَّكُوْنُ عَلَيَّ وَبَالًا وَّ

اولاد سے جو میرے لئے وبال جان بن جائے اور تیری پناہ لیتا ہوں ایسے

اَعُوْذُ بِكَ مِنْ مَّالٍ يَّكُوْنُ عَلَيَّ عَذَابًا وَّ اَعُوْذُ

مال سے جو میرے لئے عذاب کا سبب بنے اور تیری پناہ لیتا ہوں اس

بِكَ مِنْ صَاحِبٍ خَدِيْعَةٍ اِنْ رَّاٰى حَسَنَةً دَفَنَهَا

دغا باز دوست سے جو نیکی دیکھے تو اس کو دبا دے اور برائی دیکھے تو اس کو

وَاِنْ رَّاٰى سَيِّئَةً اَفْشَاهَا. اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ تَعْلَمُ

لوگوں میں کہتا پھرے۔ اے اللہ تو میرے چھپے اور کھلے کا جاننے والا ہے

سِرِّىْ وَعَلَانِيَتِىْ فَاقْبَلْ مَعْذِرَتِىْ وَتَعْلَمُ

تو میری معذرت قبول فرما لے اور میری ضرورت کو جانتا ہے تو مجھ کو میری

حَاجَتِىْ فَاَعْطِنِىْ سُؤْلِىْ وَتَعْلَمُ مَا فِىْ نَفْسِىْ

حاجت کی چیز عطا فرما دے اور تو جانتا ہے جو کچھ مجھ میں ہے تو میرے گناہ بخشدے

فَاغْفِرْ لِىْ ذُنُوْبِىْ. اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْئَلُكَ اِيْمَانًا

اے اللہ میں تجھ سے وہ ایمان مانگتا ہوں جو میرے دل میں رچ جائے اور سچا یقین ہتاکہ

يُّبَاشِرُ قَلْبِىْ وَيَقِيْنًا صَادِقًا حَتّٰٓى اَعْلَمَ اَنَّهٗ لَا

میں اس پر یقین رکھوں کہ مجھ کو نہیں پہونچ سکتا مگر وہ جو تو نے میرے مقدر میں لکھ دیا

يُصِيْبُنِىْٓ اِلَّا مَا كَتَبْتَ لِىْ وَرِضًا بِمَا قَسَمْتَ لِىْ

اور عطا فرما دے مجھ کو رضامندی اس پر جو تو نے مجھ کو بانٹ کر دے دیا ہے۔

اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ. اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ

بے شک تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔ اے اللہ سب تعریف تجھ ہی کو زیبا ہے

حَمْدًا دَائِمًا مَّعَ دَوَامِكَ وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا

ہمیشہ رہنے والی تیری ہمیشگی کے ساتھ سب تعریف تجھ ہی کو زیبا ہے

خَالِدًا مَّعَ خُلُوْدِكَ وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا لَّا مُنْتَهٰى

باقی رہنے والی تیری ہمیشگی کے ساتھ اور اے اللہ تجھ ہی کو سب تعریف ہے

لَهٗ دُوْنَ مَشِيْئَتِكَ وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا دَائِمًا

جس کا تیری مشیت سے پہلے کہیں خاتمہ نہ ہو اور اے اللہ تجھ ہی کو سب

لَّا يُرِيْدُ قَائِلُهٗ اِلَّا رِضَاكَ وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا

تعریف زیبا ہے ہمیشہ ہمیشہ ایسی تعریف جس کا کرنے والا تیری رضامندی کے سوا

عِنْدَ كُلِّ طَرْفَةِ عَيْنٍ وَّتَنَفُّسِ كُلِّ نَفْسٍ.

اور کوئی نیت نہ رکھتا ہو اور تجھ ہی کو سب تعریف زیبا ہے اتنی بار کہ آنکھ جھپکے

اَللّٰهُمَّ اَقْبِلْ بِقَلْبِيْ اِلٰى دِيْنِكَ وَاحْفَظْ مِنْ

اور جاندار سانس لے، اے اللہ میرے دل کو اپنے دین کی طرف راغب کر دے اور ہمارے

وَّرَآءِنَا بِرَحْمَتِكَ. اَللّٰهُمَّ ثَبِّتْنِيْ اَنْ اَزِلَّ وَ

پیچھے اپنی رحمت کے ساتھ ہماری رکھوالی رکھ، اے اللہ مجھے سنبھالے رہ کہیں پھسل نہ جاؤں

اهْدِنِيْ اَنْ اَضِلَّ. اَللّٰهُمَّ كَمَا حُلْتَ بَيْنِيْ وَ

اور مجھے ہدایت عطا فرما دے کہیں گمراہ نہ ہو جاؤں۔ اے اللہ جس طرح تو میرے اور میرے

بَيْنَ قَلْبِي فَحُلْ بَيْنِي وَبَيْنَ الشَّيْطَانِ وَعَمَلِهٖ

دل کے درمیان آگیا ہے اسی طرح تو میرے اور شیطان اور اسکے عمل کے درمیان حائل

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا مِنْ فَضْلِكَ وَلَا تَحْرِمْنَا رِزْقَكَ وَ

ہو جا۔ اے اللہ ہم کو اپنے فضل سے رزق عطا فرما اور اپنا رزق ہم سے مت روک اور جو

بَارِكْ لَنَا فِي مَا رَزَقْتَنَا وَاجْعَلْ غِنَاءَنَا فِي اَنْفُسِنَا وَ

رزق تو نے ہم کو عطا فرمایا ہے اس میں ہمیں برکت دے اور ہم کو دل کی تونگری عطا

اجْعَلْ رَغْبَتَنَا فِي مَا عِنْدَكَ. اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ خَلَّاقٌ

فرما اور ہمارے دل میں ان نعمتوں کی رغبت ڈال دے جو تیرے پاس ہیں۔ اے اللہ تو سب

عَظِيْمٌ اِنَّكَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ اِنَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ اِنَّكَ

کا پیدا فرمانے والا بڑی عظمت والا ہے تو بڑا سننے والا اور سب کچھ جاننے والا ہے۔ بیشک تو بڑا

رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ. اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ الْبَرُّ الْجَوَادُ

بخشنے والا اور بڑا مہربان ہے بیشک تو عظمت والے عرش کا مالک ہے۔ اے اللہ تو ہی ہے بہت

الْكَرِيْمُ اغْفِرْ لِي وَارْحَمْنِي وَعَافِنِي وَارْزُقْنِي وَ

بڑا محسن بڑا سخی اور کرم کرنے والا میرے گناہ بخشدے اور مجھ پر رحم فرما اور مجھے عافیت دے

اسْتُرْنِي وَاجْبُرْنِي وَارْفَعْنِي وَاهْدِنِي وَلَا

اور مجھے رزق عطا فرما اور میرے عیب چھپالے اور میری اصلاح فرما اور مجھکو ہدایت

تُضِلَّنِیْ وَاَدْخِلْنِی الْجَنَّۃَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

نصیب فرمادے اور گمراہ نہ کر اے ارحم الراحمین اپنی رحمت سے مجھ کو جنت میں داخل فرمادے

اِلَیْکَ رَبِّ فَحَبِّبْنِیْ وَفِیْ نَفْسِیْ لَکَ رَبِّ فَذَلِّلْنِیْ

اے میرے رب تو مجھے اپنی بارگاہ میں پسند فرمالے اے میرے رب تو اپنے لئے مجھکو

وَفِیْ اَعْیُنِ النَّاسِ فَعَظِّمْنِیْ وَمِنْ سَیِّئِ الْاَخْلَاقِ

میری نظروں میں ذلیل رکھ اور دوسروں کی نظروں میں عزت والا کردے اور برے

فَجَنِّبْنِیْ۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ سَاَلْتَنَا مِنْ اَنْفُسِنَا مَالَا

اخلاق سے مجھے محفوظ رکھ اے اللہ تو نے ہم سے وہ چیز طلب فرمائی ہے جس کے ہم مالک نہیں

نَمْلِکُہٗ اِلَّا بِکَ فَاَعْطِنَا مِنْھَا مَا یُرْضِیْکَ عَنَّا۔ اَللّٰھُمَّ

ہیں مگر تیری ہی مدد کے ساتھ لہٰذا اب تو اس میں سے ہمکو وہ عمل عطا فرما جو تجھکو ہم سے راضی کردے

اِنِّیْ اَسْئَلُکَ اِیْمَانًا دَآئِمًا وَّاَسْئَلُکَ قَلْبًا خَاشِعًا

اے اللہ میں تجھ سے وہ ایمان مانگتا ہوں جو ہمیشہ رہنے والا ہو اور وہ قلب جو عاجزی کرنے

وَّاَسْئَلُکَ یَقِیْنًا صَادِقًا وَّاَسْئَلُکَ دِیْنًا قَیِّمًا وَّ

والا ہو اور میں تجھ سے مانگتا ہوں یقین سچا اور تجھ سے طلب کرتا ہوں ٹھیک دین

اَسْئَلُکَ الْعَافِیَۃَ مِنْ کُلِّ بَلِیَّۃٍ وَّاَسْئَلُکَ دَوَامَ

اور تجھ سے مانگتا ہوں ہر بلا سے عافیت اور تجھ سے چاہتا ہوں ہمیشہ کا

الْعَافِيَةِ وَاَسْئَلُكَ الشُّكْرَ عَلَى الْعَافِيَةِ وَاَسْئَلُكَ

چین اور عافیت پر شکر گذاری، اور تجھ سے مانگتا ہوں لوگوں سے بے نیاز ہو جانا

الْغِنٰى عَنِ النَّاسِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّىٓ اَعُوْذُبِكَ مِنْ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں مالداری پر اکڑنے سے اور فقیری کی

بَطَرِ الْغِنٰى وَمَذَلَّةِ الْفَقْرِ يَا مَنْ وَّعَدَ فَوَفٰى

ذلت سے، اے وہ ذات جس نے وعدہ فرمایا تو پورا فرمایا اور عذاب کو کہا تو بخش دیا

وَاَوْعَدَ فَعَفَا اِغْفِرْ لِمَنْ ظَلَمَ وَاَسَآءَ يَا مَنْ

معاف فرمادے اس شخص کو جس نے ظلم کیا ہے اور برا عمل کرایا ہے، اے وہ خدا جس کو

يَسُرُّهٗ طَاعَتِىْ وَلَا تَضُرُّهٗ مَعْصِيَتِىْ هَبْ لِىْ مَا

میری فرمانبرداری خوش کر دیتی ہے اور میری نافرمانی اس کا کچھ بگاڑتی نہیں جو بات تجھ کو خوش

يَسُرُّكَ وَاغْفِرْ لِىْ مَا لَا يَضُرُّكَ. اَللّٰهُمَّ اِنِّىٓ

کرتی ہے تو مجھ کو عطا فرمادے اور جو بات تیرا کچھ بگاڑتی نہیں تو مجھ کو وہ معاف فرمادے اے اللہ

اَعُوْذُبِكَ مِنَ الشَّكِّ فِى الْحَقِّ بَعْدَ الْيَقِيْنِ

میں تیری پناہ لیتا ہوں یقین کر لینے کے بعد حق میں شک کرنے سے اور

وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ وَاَعُوْذُ

تیری پناہ لیتا ہوں شیطان مردود سے اور تیری پناہ لیتا ہوں

بِكَ مِنْ شَرِّ يَوْمِ الدِّيْنِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْتَغْفِرُكَ

قیامت کے دن کے شر سے، اے اللہ میں تجھ سے معافی مانگتا ہوں اُن گناہوں

لِمَا تُبْتُ اِلَيْكَ مِنْهُ ثُمَّ عُدْتُّ فِيْهِ وَاَسْتَغْفِرُكَ

سے جو میں نے توبہ کرنے کے بعد پھر کئے ہیں اور میں تجھ سے معافی مانگتا ہوں ان وعدوں

لِمَا اَعْطَيْتُكَ مِنْ نَّفْسِيْ ثُمَّ لَمْ اُوْفِ لَكَ بِهٖ وَ

کی بھی جو میں نے اپنی جانب سے تجھ سے کئے تھے اور پھر میں نے وہ تجھ سے پورے نہ کئے

اَسْتَغْفِرُكَ لِلنِّعَمِ الَّتِيْ تَقَوَّيْتُ بِهَا عَلٰى مَعْصِيَتِكَ

اور معافی مانگتا ہوں اُن نعمتوں کی بھی جن کو میں نے تیری نافرمانی کرنیکا ذریعہ بنالیا ہو

وَاَسْتَغْفِرُكَ لِكُلِّ خَيْرٍ اَرَدْتُّ بِهٖ وَجْهَكَ

اور تجھ سے معافی مانگتا ہوں ہر اس بھلائی کی بھی جس کو میں نے تیری نیت سے کرنے کا

فَخَالَطَنِيْ فِيْهِ مَا لَيْسَ لَكَ. اَللّٰهُمَّ لَا تُخْزِنِيْ

ارادہ کیا پھر اس میں شامل ہوگیا جو تیری ذات کیلئے نہ تھا۔ اے اللہ تو مجھے رسوا نہ کرنا کیونکہ

فَاِنَّكَ بِيْ عَالِمٌ فَلَا تُعَذِّبْنِيْ فَاِنَّكَ عَلَيَّ قَادِرٌ.

تو مجھے خوب جانتا ہے اور تو مجھے عذاب نہ دینا کیونکہ تو ہر طرح مجھ پر قادر ہے

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ مِمَّنْ تَوَكَّلَ عَلَيْكَ فَكَفَيْتَهٗ

اے اللہ تو مجھے اُن لوگوں میں بنالے جنہوں نے تیری ذات پر بھروسہ کیا تو اُن کیلئے

وَاسْتَهْدَاكَ فَهَدَيْتَهٗ وَاسْتَنْصَرَكَ فَنَصَرْتَهٗ۔

تو کافی ہوگیا اور جنہوں نے تجھ سے ہدایت مانگی تو تو نے ان کو نصیب فرمادی اور تجھ سے مدد

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ وَسَاوِسَ قَلْبِیْ خَشْيَتَكَ وَذِكْرَكَ

مانگی تو تو نے اُن کی مدد فرمادی، اے اللہ بنادے میرے دل کے خیالات اپنا خوف اور اپنی یاد

وَاجْعَلْ هِمَّتِیْ وَهَوَایَ فِيْمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی۔ اَللّٰهُمَّ

اور لگادے میری ہمت اور خواہش کو اُن عملوں میں جو تجھ کو پسند ہوں اور تو اُن سے راضی ہو۔

مَا ابْتَلَيْتَنِیْ بِهٖ مِنْ رَخَاءٍ وَّشِدَّةٍ فَمَسِّكْنِیْ

اے اللہ نرمی اور سختی جس میں بھی تو نے مجھ کو آزمایا ہو تو اس میں مجھ کو صحیح طریقہ پر

بِسُنَّةِ الْحَقِّ وَشَرِيْعَةِ الْاِسْلَامِ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ

اور شریعت اسلام پر قائم رکھنا۔ اے اللہ میں تجھ سے مانگتا

اَسْئَلُكَ تَمَامَ النِّعْمَةِ فِی الْاَشْيَاءِ كُلِّهَا وَالشُّكْرَ لَكَ

ہوں سب چیزوں میں پورا ہونا نعمت کا اور اس پر تیرا شکر کرنا

عَلَيْهَا حَتّٰی تَرْضٰی وَبَعْدَ الرِّضَا الْخِيَرَةَ فِیْ جَمِيْعِ مَا

کہ تو راضی ہو جائے اور انتخاب فرمانا تمام ایسی چیزوں میں جن میں انتخاب

يَكُوْنُ فِيْهِ الْخِيَرَةُ وَبِجَمِيْعِ مَيْسُوْرِ الْاُمُوْرِ كُلِّهَا

ہوتا ہے اور پسند فرمانا سب آسان کاموں کا نہ اُن کاموں کا جو مشکل ہوں

لَا بِمَعْسُوْرٍ هَا يَا كَرِيْمُ. اَللّٰهُمَّ فَالِقَ الْاِصْبَاحِ

اے بزرگی وشرف والے۔ اے اللہ صبح کو پھاڑ کر نکالنے والے اور رات

وَجَاعِلَ اللَّيْلِ سَكَنًا وَّالشَّمْسِ وَالْقَمَرِ حُسْبَانًا

کو سکون وآرام کے لئے بنانے والے اور سورج اور چاند کو حساب سے چلانیوالے

اِقْضِ عَنِّي الدَّيْنَ وَاَغْنِنِيْ مِنَ الْفَقْرِ وَقَوِّنِيْ

میرا قرض ادا کردے اور مجھ کو محتاجی سے بے نیاز فرمادے اور اپنے راستہ میں

عَلَى الْجِهَادِ فِيْ سَبِيْلِكَ. اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ فِيْ

جہاد کی طاقت بخش۔ اے اللہ تیری تعریف تیری آزمائش پر اور تیرے ہر

بَلَآئِكَ وَصَنِيْعِكَ اِلٰى خَلْقِكَ وَلَكَ الْحَمْدُ فِيْ

سلوک پر جو تو اپنی مخلوق کے ساتھ کرے، اے اللہ تیری تعریف تیری آزمائش

بَلَآئِكَ وَصَنِيْعِكَ اِلٰى اَهْلِ بُيُوْتِنَا وَلَكَ الْحَمْدُ

پر اور تیرے ہر عمل پر جو تو ہمارے گھر والوں کے ساتھ کرے اور تیری تعریف

فِيْ بَلَآئِكَ وَصَنِيْعِكَ اِلٰى اَنْفُسِنَا خَاصَّةً وَّلَكَ

تیری آزمائش پر جو تو خاص ہماری جانوں کے ساتھ کرے اور تیری تعریف اس پر بھی

الْحَمْدُ بِمَا هَدَيْتَنَا وَلَكَ الْحَمْدُ بِمَا اَكْرَمْتَنَا

کہ تو نے ہم کو ہدایت دی اور تعریف اس پر بھی کہ تو نے ہم کو شرف بخشا

وَلَكَ الْحَمْدُ بِمَا سَتَرْتَنَا وَلَكَ الْحَمْدُ بِالْقُرْاٰنِ

اور تیری تعریف اس پر بھی کہ تو نے ہماری پردہ پوشی فرمائی اور تیری تعریف اس پر کہ تو نے

وَلَكَ الْحَمْدُ بِالْاَهْلِ وَالْمَالِ وَلَكَ الْحَمْدُ

قرآن عطا کیا اور تیری تعریف اس پر کہ تو نے گھر والے اور مال بھی بخشا اور تیری تعریف

بِالْمُعَافَاةِ وَلَكَ الْحَمْدُ حَتّٰى تَرْضٰى وَلَكَ الْحَمْدُ

عافیت عطا فرمانے پر اور تیری تعریف اتنی کہ تو راضی ہو جائے اور تیری تعریف اسوقت بھی

اِذَا رَضِيْتَ يَا اَهْلَ التَّقْوٰى وَاَهْلَ الْمَغْفِرَةِ

جب تو راضی ہو جائے۔ اے وہ ذات جس سے ڈرنا اور معافی طلب کرنا اس کی شایان شان

اَللّٰهُمَّ وَفِّقْنِىْ لِمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى مِنَ الْقَوْلِ وَالْعَمَلِ

ہے۔ اے اللہ مجھ کو توفیق بخش ہر اس بات کی جس کو تو پسند فرمائے اور جس سے تو راضی ہو یعنی

وَالْفِعْلِ وَالنِّيَّةِ وَالْهُدٰى اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ

قول کی، عمل کی اور فعل کی نیت کی اور ہدایت کی، بے شک تو سب کچھ کر سکتا

قَدِيْرٌ. اَللّٰهُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبَّ الْعَرْشِ

ہے۔ اے اللہ ساتوں آسمانوں کے مالک اور عرش عظیم کے مالک

الْعَظِيْمِ. اَللّٰهُمَّ اكْفِنِىْ كُلَّ مُهِمٍّ مِّنْ حَيْثُ شِئْتَ

اے اللہ میری ہر مشکل میں کافی ہو جا جس طرح سے تو چاہے

وَمِنْ اَيْنَ شِئْتَ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِدِيْنِيْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِمَآ

اور جس جگہ سے تو چاہے اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے میرے دین کیلئے اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے

اَهَمَّنِيْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِمَنْ بَغٰى عَلَيَّ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِمَنْ

ان سب باتوں کیلئے جو مجھے فکر میں مبتلا کریں اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے جو مجھ پر ظلم کرے

حَسَدَنِيْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِمَنْ كَادَنِيْ بِسُوْٓءٍ حَسْبِيَ اللّٰهُ

اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے اس شخص کیلئے جو مجھ پر حسد کرے اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے اُس شخص کیلئے

عِنْدَ الْمَوْتِ حَسْبِيَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمَسْأَلَةِ فِي الْقَبْرِ

جو مجھے فریب دے برائی سے اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے موت کے وقت اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے قبر میں

حَسْبِيَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمِيْزَانِ حَسْبِيَ اللّٰهُ عِنْدَ الصِّرَاطِ

سوال کے وقت اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے میزان کے پاس اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے پل صراط کے اوپر

حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ

اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے معبود کوئی نہیں سوائے اس کے اسی پر میں نے بھروسہ کیا

الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ. اَللّٰهُمَّ حَبِّبِ الْمَوْتَ اِلٰى مَنْ

وہی مالک ہے عرش عظیم کا، اے اللہ موت محبوب بنا دے اس شخص کو

يَّعْلَمُ اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

جس کو یقین ہو اس پر کہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم تیرے

رَسُوْلُكَ. اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ رَبٌّ عَظِيْمٌ لَّا يَسَعُكَ

رسول ہیں۔ اے اللہ تو بڑی عظمت والا رب ہے کوئی چیز تجھ کو نہیں سماتی

شَیْءٌ مِّمَّا خَلَقْتَ وَاَنْتَ تَرٰی وَلَا تُرٰی وَاَنْتَ

جو تونے پیدا کی اور تو سب کو دیکھتا ہے اور خود تو دیکھا نہیں جاتا

بِالْمَنْظَرِ الْاَعْلٰی وَاَنَّ لَكَ الْاٰخِرَةَ وَالْاُوْلٰی وَلَكَ

اور تو سب سے بلند منظر پر ہے اور تیرے ہی لئے ہے آخرت اور دنیا اور تیرے

الْمَمَاتُ وَالْمَحْیَا وَاِلَیْكَ الْمُنْتَهٰی وَالرُّجْعٰی نَعُوْذُ

ہی لئے ہے مرنا اور جینا اور تیری ہی طرف ہے سب کا پہنچنا اور سب کا پھر لوٹ کر آنا

بِكَ اَنْ نَّذِلَّ وَنَخْزٰی. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ

ہم تیری طرف پناہ لیتے ہیں اس بات سے کہ ہم ذلیل و رسوا ہوں. اے اللہ میں تجھ سے مانگتا

ثَوَابَ الشّٰكِرِیْنَ وَنُزُلَ الْمُقَرَّبِیْنَ وَمُرَافَقَةَ

ہوں ثواب شکر کرنیوالوں کا اور مہمانی مقرب بندوں کی اور نبیوں کا

النَّبِیّٖنَ وَیَقِیْنَ الصِّدِّیْقِیْنَ وَذِلَّةَ الْمُتَّقِیْنَ

ساتھ اور صدیق لوگوں کا یقین اور پرہیزگاروں کی عاجزی

وَاِخْبَاتَ الْمُوْقِنِیْنَ حَتّٰی تُوَفَّانِیْ عَلٰی ذٰلِكَ

اور یقین والوں کا خشوع یہاں تک کہ اٹھائے تو مجھ کو اسی حالت پر

يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ بِنِعْمَتِكَ

اے ارحم الراحمین ۔ اے اللہ میں مانگتا ہوں ان نعمتوں کے صدقے

السَّابِقَةِ عَلَیَّ وَبَلَآئِكَ الْحَسَنِ الَّذِیْ ابْتَلَيْتَنِیْ

سے جو پہلے ہو چکی ہیں اور وسیلہ سے تیری اس اچھی آزمائش کے جس سے تو نے میرا

بِهٖ وَفَضْلِكَ الَّذِیْ فَضَّلْتَ عَلَیَّ اَنْ تُدْخِلَنِی الْجَنَّةَ

امتحان کیا ہو اور وسیلہ سے تیرے اس فضل کے جو تو نے مجھ پر فرمایا یہ بات کہ تو اپنے

بِمَنِّكَ وَفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ

احسان، اپنے فضل اور اپنی رحمت سے مجھے جنت میں داخل فرمادے، اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں

بِوَجْهِكَ الْكَرِيْمِ وَاَمْرِكَ الْعَظِيْمِ اَنْ تُجِيْرَنِیْ مِنَ

تیری کریم ذات کے وسیلے سے اور تیرے عظمت والے حکم کے وسیلے سے یہ بات کہ تو مجھ کو

النَّارِ وَالْكُفْرِ وَالْفَقْرِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنْ

پناہ دیدے دوزخ کی آگ سے اور کفر سے اور محتاجی سے۔ اے اللہ میں تیری پناہ لیتا

مَّوْتِ الْفُجَاءَةِ وَمِنْ لَّدْغَةِ الْحَيَّةِ وَمِنَ السَّبُعِ

ہوں اچانک موت سے اور سانپ کے کاٹنے سے اور درندوں سے

وَمِنَ الْغَرَقِ وَمِنَ الْحَرَقِ وَمِنْ اَنْ اَخِرَّ عَلٰى

اور ڈوب جانے سے اور جل جانے سے اور اس بات سے کہ میں کسی چیز

شَیْءٍ وَّمِنَ الْقَتْلِ عِنْدَ فِرَارِ الزَّحْفِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ

پر گر پڑوں اور لشکر کے بھاگنے کے وقت قتل ہونے سے۔ اے اللہ میں تجھ

اَسْئَلُكَ اِیْمَانًا دَآئِمًا وَّهُدًی قَیِّمًا وَّعِلْمًا نَّافِعًا.

سے مانگتا ہوں ایمان ہمیشہ رہنے والا اور ٹھیک ہدایت اور نفع بخش علم

اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْ لِّفَاجِرٍ عِنْدِیْ نِعْمَةً اُكَافِیْهِ بِهَا

اے اللہ تو کسی فاسق کا احسان میرے اوپر نہ رکھنا جس کا بدلہ مجھے دُنیا

فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ. اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِیْ ذَنْبِیْ وَ

اور آخرت میں دینا پڑے۔ اے اللہ میرے گناہ بخش دے اور

وَسِّعْ لِیْ خُلُقِیْ وَطَیِّبْ لِیْ كَسْبِیْ وَقَنِّعْنِیْ بِمَا

میرے اخلاق وسیع کردے اور میری کمائی پاک کردے اور جو روزی مجھکو عطا فرمائے اُس پر

رَزَقْتَنِیْ وَلَا تُذْهِبْ طَلَبِیْ اِلٰی شَیْءٍ صَرَّفْتَهٗ عَنِّیْ

قناعت نصیب فرما اور جو چیز تو مجھ سے ہٹالے تو میرے دل میں اسکی تلاش باقی نہ رکھ

اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰی نَفْسِیْ

اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے اللہ تع

وَدِیْنِیْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰی اَهْلِیْ وَمَالِیْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰی

کے نام کی برکت میری جان پر اور میرے دین پر اللہ تعالیٰ کے نام کی برکت میرے گھر والوں پر اور میرے





كُلِّ شَيْءٍ اَعْطَانِي رَبِّي بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَاءِ

مال پر اور اللہ تعالیٰ کے نام کی برکت ہر اس چیز پر جو میرے پروردگار نے مجھ کو عطا کی ۔ اللہ

بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَالسَّمَاءِ بِسْمِ اللّٰهِ

تعالیٰ کے نام سے جو سب ناموں سے بہتر ہے ۔ اللہ تعالیٰ کے نام سے جو رب ہے زمین و آسمان کا ۔ اللہ تعالیٰ

الَّذِي لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهِ دَاءٌ بِسْمِ اللّٰهِ افْتَتَحْتُ

کے اس نام سے جس کی برکت سے کوئی بیماری نقصان نہیں پہنچا سکتی ۔ اللہ تعالیٰ ہی کے نام کی برکت سے

وَعَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ رَبِّي لَا اُشْرِكُ

میں نے شروع کیا اور اللہ تعالیٰ ہی کی ذات پر میں نے بھروسہ کیا ۔ اللہ ہی اللہ میرا پروردگار ہے میں کسی کو

بِهٖ اَحَدًا ۔ اَسْئَلُكَ اَللّٰهُمَّ بِخَيْرِكَ مِنْ خَيْرِكَ

اس کا شریک نہیں ٹھہراتا ۔ اے اللہ میں تیرے خیر کے وسیلہ سے تجھ سے مانگتا ہوں وہ بھلائی ۔ جو

الَّذِي لَا يُعْطِيْهِ غَيْرُكَ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ

تیرے سوا اور کوئی نہیں دے سکتا تیری پناہ عزت والی ہے اور تیری ثنا بڑی ہے

ثَنَاؤُكَ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اجْعَلْنِي فِي عِيَاذِكَ

اور معبود کوئی نہیں سوا تیرے مجھ کو اپنی پناہ میں

وَجِوَارِكَ مِنْ كُلِّ سُوْءٍ وَّمِنَ الشَّيْطٰنِ

لے لے ہر برائی سے اور شیطان مردود

الرَّجِيْمِ. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْتَجِيْرُكَ مِنْ جَمِيْعِ كُلِّ

سے، اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں ہر اس مخلوق سے جو

شَیْءٍ خَلَقْتَ وَاَحْتَرِسُ بِكَ مِنْهُنَّ وَاُقَدِّمُ

تو نے بنائی اور تیری حفاظت مانگتا ہوں ان سب سے اور اپنے آگے رکھتا ہوں

بَيْنَ يَدَیَّ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ قُلْ

اس سورت کو، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم آپ کہہ دیجئے

هُوَاللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۵ وَ

کہ وہ یعنی اللہ ایک ہے اللہ بے نیاز ہے اس کے اولاد نہیں

لَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

اور نہ وہ کسی کی اولاد ہے اور نہ کوئی اس کے برابر ہے۔

مِنْ اَمَامِیْ وَمِنْ خَلْفِیْ وَعَنْ يَّمِيْنِیْ وَعَنْ

اپنے سامنے اور پیچھے اپنے دائیں اور

شِمَالِیْ وَمِنْ فَوْقِیْ وَمِنْ تَحْتِیْ خَلَقْتَ

بائیں اپنے اوپر اور اپنے نیچے، اے ہمارے رب تو نے بنایا

رَبَّنَا فَسَوَّيْتَ وَقَدَّرْتَ رَبَّنَا فَقَضَيْتَ وَ

پھر اس کو درست کیا اے ہمارے رب تو نے تقدیر بنائی پھر اس کے مطابق



عَلٰى عَرْشِكَ اسْتَوَيْتَ وَ اَمَتَّ فَاَحْيَيْتَ وَ

حکم فرمایا اور اپنی شان کے مناسب عرش پر تجلی فرمائی، تونے موت دی پھر تونے ہی

اَطْعَمْتَ فَاَشْبَعْتَ وَاَسْقَيْتَ فَاَرْوَيْتَ وَحَمَلْتَ

زندہ کیا تونے ہی کھانا کھلایا تو پیٹ بھر دیا اور پانی پلایا تو سیراب کردیا اور

فِىْ بَرِّكَ وَبَحْرِكَ عَلٰى فُلْكِكَ وَعَلٰى دَوَآبِّكَ

اپنی خشکی اور تری میں سوار کیا کشتی پر اور چوپایوں پر اور اپنے

وَعَلٰى اَنْعَامِكَ فَاجْعَلْ لِّىْ عِنْدَكَ وَلِيْجَةً

دوسرے جانوروں پر تو اب مجھے اپنے دربار میں بھیدی بنالے اور اپنے دربار میں مجھ کو

وَّاجْعَلْ لِّىْ عِنْدَكَ زُلْفٰى وَحُسْنَ مَاٰبٍ

قرب عطا کر اور میرا عمدہ ٹھکانا بنادے اور مجھ کو ان بندوں میں سے بنالے جو تیرے سامنے

وَّاجْعَلْنِىْ مِمَّنْ يَّخَافُ مَقَامَكَ وَوَعِيْدَكَ

کھڑے ہونے سے اور تیرے عذاب سے ڈر رکھتے ہوں اور تیری ملاقات کے امیدوار ہوں اور

وَيَرْجُوْ لِقَآءَكَ وَاجْعَلْنِىْ مِمَّنْ يَّتُوْبُ اِلَيْكَ

مجھ کو ان بندوں میں بنالے جو تیرے سامنے توبہ کریں خالص توبہ اور میں تجھ سے

تَوْبَةً نَّصُوْحًا وَّاَسْئَلُكَ عَمَلًا مُّتَقَبَّلًا وَّعِلْمًا

طلب کرتا ہوں مقبول عمل اور درست علم اور وہ جدوجہد

نَجِيحًا وَّسَعْيًا مَّشْكُورًا وَّتِجَارَةً لَّنْ تَبُورَ. اَللّٰهُمَّ

جس کی قدر ہو اور ایسی تجارت جو گھاٹے میں نہ رہے۔ اے اللہ

اِنِّیْ اُشْهِدُكَ بِمَا شَهِدْتَّ بِهٖ عَلٰى نَفْسِكَ وَ

میں تجھ کو شاہد بناتا ہوں جس کی تو نے شہادت دی اپنے نفس پر، جس کی

شَهِدَتْ بِهٖ مَلَآئِكَتُكَ وَاَنْبِيَآؤُكَ وَاُولُوا

شہادت دی تیرے سب فرشتوں اور تیرے نبیوں اور اہل علم نے (یعنی

الْعِلْمِ وَمَنْ لَّمْ يَشْهَدْ بِمَا شَهِدْتَّ بِهٖ فَاكْتُبْ

توحید پر) اور جس نے اس بات کی شہادت نہ دی جس کی کہ تو نے دی ہے، تو تو

شَهَادَتِیْ مَكَانَ شَهَادَتِهٖ اَنْتَ السَّلَامُ وَ

اس کی شہادت کے بدلے بھی میری شہادت لکھ لے، تیرا نام "السلام" ہے اور

مِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ يَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ.

سلامتی تیری ہی طرف سے آتی ہے۔ تو بڑی برکت والا ہے، اے ذوالجلال والاکرام

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ فَكَاكَ رَقَبَتِیْ مِنَ النَّارِ.

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں اپنی گردن کا دوزخ کے عذاب سے چھوٹ جانا

اَللّٰهُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰى غَمَرَاتِ الْمَوْتِ وَسَكَرَاتِ

اے اللہ میری مدد کرنا موت کی شدتوں اور موت کی سختیوں

الْمَوْتِ وَ اٰخِرُ دُعَائِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

میں اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی آخری دُعا یہ تھی

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ وَارْحَمْنِيْ وَاَلْحِقْنِيْ بِالرَّفِيْقِ

اے اللہ مجھے معاف فرما اور مجھ پر رحم فرما اور مجھ کو سب سے بلند

الْاَعْلٰى سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا

رفیق سے ملادے۔ تیرا رب پاک ہے ان تمام عیبوں سے جو یہ (کافر)

يَصِفُوْنَ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ

اس پر لگاتے ہیں وہ عزت کا مالک ہے اور سلام ہو سب رسولوں

لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ۝

پر اور سب تعریف ہے اس خدا کے لئے جو پالنے والا ہے سب جہانوں کا

خَاتِمَةٌ فِيْ اَلْفَاظِ الصَّلٰوةِ عَلٰى خَاتِمِ

یہ خاتمہ خاتم النبیین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر

النَّبِيِّيْنَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ

درود شریف کے الفاظ کے متعلق ہے۔ ان سب میں افضل

اَفْضَلُهَا مَا وَرَدَ عَقِيْبَ التَّشَهُّدِ ؎

درود وہ ہے جو تشہد کے بعد نماز میں پڑھی جاتی ہے۔



# المنزل السابع في يوم الجمعة

ساتویں منزل جمعہ کی

بسم الله الرحمن الرحيم

شروع اللہ کے نام سے جو بیحد مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ

اے اللہ تو اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آلِ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ

پر جیسی خاص رحمت تو نے نازل فرمائی حضرت ابراہیم (علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر اور آل ابراہیم (علیہ الصلوٰۃ

وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ،

والسلام) پر بے شبہ تو ہی تعریف کا مستحق ہے اور تو بڑی شان والا ہے۔

اللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

اے اللہ برکت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آلِ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

جیسی برکت تو نے نازل فرمائی حضرت ابراہیمؑ پر اور آل ابراہیمؑ پر،

اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ. (وَفِي بَعْضِ الرِّوَايَاتِ)

بے شبہ تو ہی ہر تعریف کا مستحق ہے تو بڑی شان والا ہے۔ (اور بعض روایات میں یوں ہے)



اَللّٰهُمَّ وَتَرَحَّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ

اے اللہ رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آل محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جیسی رحمت

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا تَرَحَّمْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَ

تو نے فرمائی حضرت ابراہیم (علیہ السلام) پر اور آل ابراہیم (علیہ السلام) پر،

عَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

بے شک تو ہی ہر تعریف کا مستحق ہے اور بڑی شان والا ہے۔

اَللّٰهُمَّ وَتَحَنَّنْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى

اے اللہ شفقت فرما سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور

اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا تَحَنَّنْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ

آل سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جیسے شفقت فرمائی تو نے ابراہیم (علیہ السلام) پر

وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

اور آل ابراہیم (علیہ السلام) پر۔ تو ہی قابل ستائش ہے اور بڑی شان والا ہے،

اَللّٰهُمَّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى

اے اللہ سلام نازل فرما سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور اولاد سیدنا

اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا سَلَّمْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جیسا سلام تو نے نازل فرمایا تھا حضرت ابراہیمؑ پر اور اولاد



وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ. اَللّٰهُمَّ

ابراہیمؑ پر اور بے شک تو تعریف اور بزرگی والا ہے۔ اے اللہ اپنی خاص رحمت

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاَزْوَاجِهٖ

نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو امی نبی ہیں اور آپ کی بیبیوں پر

اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا

جو مومنوں کی مائیں ہیں اور آپ کی اولاد پر اور آپ کے گھر والوں پر جیسی خاص

صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ

رحمت تو نے ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام پر اور آل ابراہیمؑ پر نازل فرمائی اور برکت

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰٓى اٰلِ

نازل فرما سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو امی نبی ہیں اور آل سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ

اور آپ کی بیبیوں اور اہل بیت پر اور آپ کی اولاد پر جیسی برکت نازل فرمائی

كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ فِى

تو نے ابراہیمؑ پر اور آل ابراہیم (علیہ السلام) پر تمام جہانوں میں بے شبہ

الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ. اَللّٰهُمَّ اَنْزِلْهُ

تو ہی خوبی والا اور بڑی شان والا ہے۔ الٰہی قیامت کے دن ان



الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ. اَللّٰهُمَّ

کو اپنے دربار میں نزدیکی کا مقام عطا فرمانا، خداوند اپنی

اجْعَلْ صَلَوٰتِكَ وَبَرَكَاتِكَ وَرَحْمَتَكَ عَلٰى سَيِّدِ

خاص رحمتیں اور برکتیں اور مہربانی ان کے حصے میں لگادے جو سب

الْمُرْسَلِيْنَ وَاِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ وَخَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ

رسولوں کے سردار اور سب متقیوں کے پیشوا اور سب نبیوں کے آخر میں

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَبْدِكَ وَ

آنے والے ہیں یعنی سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو تیرے

رَسُوْلِكَ اِمَامِ الْخَيْرِ وَقَائِدِ الْخَيْرِ وَرَسُوْلِ

بندے اور تیرے رسول ہیں نیکی کے امام اور نیکی کے پیشوا اور رحمت والے

الرَّحْمَةِ. اَللّٰهُمَّ ابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا يَّغْبِطُهٗ بِهِ

رسول ہیں، خداوندا اٹھانا اُن کو اس مقام محمود میں جس پر رشک کریں گے ان

الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَوٰتِكَ

پر سب پہلے اور پچھلے، خداوندا تو اپنی خاص رحمتیں اور برکتیں اور

وَبَرَكَاتِكَ وَرَحْمَتَكَ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى

اپنی مہربانی لگادے حصے میں سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے اور حصے میں آل





اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَمَا

سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے جیسا کہ لگائیں تو نے

جَعَلْتَهَا عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

حضرت ابراہیم (علیہ السلام) اور اُن کی اولاد کے حصہ میں، بے شک

اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۔

تو ہی خوبی والا اور بڑی شان والا ہے ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ

خداوندا اپنی خاص رحمت بھیج سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ اَبْلِغْهُ الْوَسِيْلَةَ وَالدَّرَجَةَ

پر اور پہنچا ان کو مقام وسیلہ اور جنت کے

الرَّفِيْعَةَ مِنَ الْجَنَّةِ ۔ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِى

بلند مرتبہ میں ۔ خداوندا تو کر دے اُن کی محبت اپنے چنے ہوئے بندوں

الْمُصْطَفَيْنَ مَحَبَّتَهٗ وَفِى الْمُقَرَّبِيْنَ مَوَدَّتَهٗ

میں اور اُن کی دوستی اپنے مقربوں میں اور اُن کا ذکر اُونچے مرتبے والوں میں

وَفِى الْاَعْلَيْنَ ذِكْرَهٗ وَالسَّلَامُ عَلَيْهِ وَرَحْمَةُ

اور ان پر اللہ تعالیٰ کی سلامتی اور رحمت



اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ ۔ اَللّٰھُمَّ دَاحِیَ الْمَدْحُوَّاتِ وَ

اور برکتیں ہوں، الٰہی بچھانے والے بچھی ہوئی زمینوں کے اور پیدا کرنیوالے بلند

بَارِئَ الْمَسْمُوْکَاتِ وَجَبَّارَ الْقُلُوْبِ عَلٰی فِطْرَتِہَا

آسمانوں کے اور بزور بنانیوالے دلوں کے اس کی فطرت پر ان کے بدبخت کو

شَقِیِّہَا وَسَعِیْدِہَا اجْعَلْ شَرَآئِفَ صَلَوَاتِکَ

اور نیک بخت کو نازل فرما اپنی بزرگ ترین خاص رحمتیں اور بڑھنے والی

وَنَوَامِیَ بَرَکَاتِکَ وَرَأْفَةَ تَحَنُّنِکَ عَلٰی سَیِّدِنَا

برکتیں اور اپنی بڑی مہربانی کو سیدنا حضرت

مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَبْدِکَ وَرَسُوْلِکَ

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو تیرے بندے اور تیرے رسول ہیں۔

الْخَاتِمِ لِمَا سَبَقَ وَالْفَاتِحِ لِمَآ اُغْلِقَ وَالْمُعْلِنِ

اور ختم کرنے والے ہیں اس نبوت کے جو پہلے ہو چکی اور کھولنے والے ہیں اس

الْحَقَّ بِالْحَقِّ وَالدَّامِغِ لِجَیْشَاتِ الْاَبَاطِیْلِ

سعادت کے جو بند کر دی گئی تھی اور ظاہر کرنیوالے ہیں دین اسلام کے راستی کے ساتھ

کَمَا حُمِّلَ فَاضْطَلَعَ بِاَمْرِکَ لِطَاعَتِکَ

اور توڑنیوالے ہیں ان لشکروں کے جو ناحق پر ہیں (یعنی کفار کے)

مُسْتَوْفِزًا فِي مَرْضَاتِكَ بِغَيْرِ نَكْلٍ عَنْ قَدَمٍ

جیسا آپ برانگیختہ کئے گئے تھے انکے توڑنے کو پس مستعد ہو گئے تیرے حکم سے تیری فرمانبرداری

وَّلَا وَهْنٍ فِي عَزْمٍ وَّاعِيًا لِّوَحْيِكَ حَافِظًا

کیلئے جلدی کرنے والے تھے تیری رضامندی میں بلا قید کے پیر میں اور بلا سستی کے ارادے

لِّعَهْدِكَ مَاضِيًا عَلٰى نَفَاذِ أَمْرِكَ حَتّٰٓى أَوْرٰى

میں یعنی لشکر کفار کے توڑنے میں اٹھنے کے لئے آپ نے کوئی کوتاہی نہیں کی نگاہ رکھنے والے

قَبَسًا لِّقَابِسٍ اٰلَآءُ اللّٰهِ تَصِلُ بِأَهْلِهٖ أَسْبَابَهٗ

تیری وحی کے حفاظت کرنیوالے تیرے عہد کے اوقات گذارنے والے تیرے حکم کے جاری کرنے پر یہاں

بِهٖ هُدِيَتِ الْقُلُوْبُ بَعْدَ خَوْضَاتِ الْفِتَنِ وَ

تک کہ روشن کردیا شعلہ نور اسلام کا روشنی لینے والوں کیلئے اللہ تعالیٰ کی نعمتیں ملادیتی ہیں اس کے

الْإِثْمِ وَأَبْهَجَ مُوْضِحَاتِ الْأَعْلَامِ وَمُنِيْرَاتِ

اسباب کو ان سے جو اس شعلہ کے اہل ہیں (یعنی فائدہ اٹھا لیتے ہیں) آپ ہی کے سبب سے ہدایت ملی دلوں کو

الْإِسْلَامِ وَنَائِرَاتِ الْأَحْكَامِ فَهُوَ أَمِيْنُكَ

اسکے بعد کہ وہ فتنوں اور گناہوں میں ڈوب چکے تھے آپ نے رونق بخشی ظاہر کرنیوالی نشانیوں کو اسلام کی چیزوں

الْمَأْمُوْنُ وَخَازِنُ عِلْمِكَ الْمَخْزُوْنِ وَ

اور اسکے چمکدار حکموں کو بس آپ ہی تیرے بھروسہ کے قابل امانتدار ہیں اور آپ ہی تیرے پوشیدہ علم کے نگہبان



شَهِيْدُكَ يَوْمَ الدِّيْنِ وَبَعِيْثُكَ بَعْثَةً وَّرَسُوْلُكَ

ہیں اور آپ ہی قیامت کے دن تیرے گواہ ہیں اور تیری بھیجی ہوئی نعمت ہیں مخلوق کی طرف اور تیرے رسول برحق

بِالْحَقِّ رَحْمَةً.

ہیں مجسم رحمت بن کر۔

اَللّٰهُمَّ افْسَحْ لَهٗ مَفْسَحًا فِيْ عَدْنِكَ وَاَجْزِهِ

خداوندا اور کشادہ کر دے ان کی جگہ اپنی ہمیشہ رہنے والی بہشت میں اور اپنے فضل سے ان

مُضَاعَفَاتِ الْخَيْرِ مِنْ فَضْلِكَ مُهَنَّاٰتٍ لَّهٗ غَيْرَ

کو نیکیوں کا دونا دونا بدلہ دے جو آپ کو خوش آئند ہو اور اس میں ذرا تکدر نہ ہو، یہ سب

مُكَدَّرَاتٍ مِّنْ فَوْزِ ثَوَابِكَ الْمَضْنُوْنِ

کچھ تیرے بے نہایت خاص ثواب اور تیرے بڑے بڑے انعامات کے سبب جو تیرے یہاں جمع ہیں

وَجَزِيْلِ عَطَائِكَ الْمَخْزُوْنِ. اَللّٰهُمَّ اَعْلِ عَلٰى

خداوندا تو بلند کرنا ان کی منزل سب لوگوں کی منزلوں پر اور اپنے

بِنَاءِ الْبَانِيْنَ بِنَاءَهٗ وَاَكْرِمْ مَثْوَاهُ لَدَيْكَ وَنُزُلَهٗ

دربار میں ان کا مقام بلند فرما اور ان کی مہمانی اچھی کر

وَاَتْمِمْ لَهٗ نُوْرَهٗ وَاجْزِهٖ مِنْ انْبِعَاثِكَ لَهٗ

اور پورا کر دے آپ کیلئے آپ کا نور اور آپ کو بدلہ دے آپکو اٹھا کر ان



مَقْبُوْلَ الشَّهَادَةِ وَمَرْضِيَّ الْمَقَالَةِ ذَا مَنْطِقٍ

صفات کا کہ (وقت شفاعت) آپکی گواہی مقبول ہو آپ کا ہر قول تیری رضامندی کیموافق ہو اور آپ

عَدْلٍ وَّخُطَّةِ فَصْلٍ وَّحُجَّةٍ وَّبُرْهَانٍ عَظِيْمٍ.

صاحب انصاف کی بات کے ہوں اور ایسی شان کے ہوں جو حق و باطل کے درمیان فرق کرنیوالی ہو اور بڑی حجت والے ہوں

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا سَامِعِيْنَ مُطِيْعِيْنَ وَاَوْلِيَاءَ

الٰہی تو ہمکو ایسا بنا دے کہ تیرے حکموں کو سننے والے اور اس کے ماننے والے بن جائیں

مُخْلِصِيْنَ وَرُفَقَاءَ مُصَاحِبِيْنَ. اَللّٰهُمَّ اَبْلِغْهُ

اور باہم مخلص دوست اور ہم صحبت رفیق بن جائیں۔ الٰہی آنحضرت (صلی اللہ علیہ وسلم)

مِنَّا السَّلَامَ وَارْدُدْ عَلَيْنَا مِنْهُ السَّلَامَ. اَللّٰهُمَّ

کی خدمت میں ہمارا سلام پہنچا دے اور آپ کی جانب سے جواب سلام کا فخر ہمکو عطا فرما، الٰہی

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ عَدَدَ مَنْ صَلّٰى

اپنی خاص رحمت نازل فرما سیدنا حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو نبی ہیں اتنی مرتبہ جتنی مرتبہ تیری مخلوق نے

عَلَيْهِ مِنْ خَلْقِكَ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ كَمَا

ان پر درود بھیجی ہو اور اپنی خاص رحمت نازل فرما نبی محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اس طرح

تَنْبَغِيْ لَنَا اَنْ نُّصَلِّيَ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ

جیسا کہ ہمارے لائق ہو آپ پر درود بھیجنا اور اپنی خاص رحمت نازل فرما سیدنا نبی محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر



النَّبِيِّ كَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّيَ عَلَيْهِ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اس طرح جیسا کہ تو نے ہم کو ان پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے الٰہی اپنی خاص

عَلٰى مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْ صَلَوَاتِكَ شَيْءٌ وَّبَارِكْ

رحمت نازل فرما محمدؐ پر یہانتک کہ تیری رحمتوں میں سے کچھ باقی نہ رہے اور برکتیں نازل

عَلٰى مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْ بَرَكَاتِكَ شَيْءٌ وَّسَلِّمْ

فرما محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر یہانتک کہ تیری برکتوں میں سے کچھ باقی نہ رہے (یعنی بے انتہا) اور سلام

عَلٰى مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنَ السَّلَامِ شَيْءٌ وَّارْحَمْ

بھیج محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر یہانتک کہ تیرے سلام میں سے کچھ باقی نہ رہے اور رحمت نازل فرما

مُحَمَّدًا حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْ رَّحْمَتِكَ شَيْءٌ جَزَى اللّٰهُ

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر یہانتک کہ تیری رحمت میں سے کچھ نہ بچے (یعنی بے انتہا) اللہ تعالیٰ ہماری

عَنَّا مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَا هُوَ اَهْلُهٗ.

جانب سے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو ایسا بدلہ عطا فرما جو آپ کی شایانِ شان ہو، خداوندا اپنی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِي الْاَرْوَاحِ وَصَلِّ

خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی روح پر درمیان ارواح تمام انبیاء

عَلٰى جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِي الْاَجْسَادِ وَصَلِّ عَلٰى قَبْرِ

کے اور آپ کے جسم اطہر پر درمیان جسموں تمام انبیاء کے اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر پر درمیان



مُحَمَّدٍ فِي الْقُبُوْرِ ۞ إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى

سب قبروں کے، بیشک اللہ تعالیٰ اور اس کے سب فرشتے درود بھیجتے ہیں نبی کے اوپر، تو

النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا

اے ایمان والو تم بھی ان پر درود بھیجو اور سلام بھیجو سلام کے طریقہ پر

تَسْلِيْمًا ۞ لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ رَبِّيْ وَسَعْدَيْكَ صَلَوٰتُ اللّٰهِ

خداوندا میرے پروردگار میں حاضر ہوں اور تیرے دین کی مدد کرتا ہوں، محسن اور مہربان خدا

الْبَرِّ الرَّحِيْمِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ الْمُقَرَّبِيْنَ وَالنَّبِيِّيْنَ وَ

کی رحمتیں ہوں اور مقرب فرشتوں اور تمام نبیوں اور تمام

الصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ وَمَا سَبَّحَ لَكَ

صدیقوں اور شہیدوں اور نیک لوگوں کی جانب سے درودیں ہوں اور اے رب

مِنْ شَيْءٍ يَّا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ بْنِ

العالمین ہر اس کی جانب سے جو چیز تیری تسبیح کرتی ہے درودیں ہوں ہمارے سردار محمد بن

عَبْدِ اللّٰهِ خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ وَسَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَ

عبداللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر جو سب نبیوں کے آخر میں آئے اور سب رسولوں کے سردار اور متقیوں

اِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ وَرَسُوْلِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ الشَّاهِدِ

کے پیشوا اور تمام جہانوں کے پروردگار کے رسول ہیں جو گواہ ہیں اور خوشخبری دینے والے ہیں





الْبَشِيْرِ الدَّاعِىْ اِلَيْكَ بِاِذْنِكَ السِّرَاجِ الْمُنِيْرِ وَ

اور تیرے حکم سے تیری طرف مخلوق کو بلانے والے ہیں اور روشن چراغ ہیں اور ان

عَلَيْهِ السَّلَامُ. اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ شَفَاعَةَ مُحَمَّدِ نِ الْكُبْرٰى

پر سلام ہو سب کا، خداوندا قبول فرمانا حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی شفاعت جو سب سے

وَارْفَعْ دَرَجَتَهُ الْعُلْيَا وَاَعْطِهٖ سُؤْلَهٗ فِى الْاٰخِرَةِ

بڑی ہے اور بلند فرمانا آپکے اونچے اونچے درجے اور آپ کی مراد پوری فرما دنیا اور آخرت میں

وَالْاُوْلٰى كَمَا اٰتَيْتَ اِبْرَاهِيْمَ وَمُوْسٰى. اَللّٰهُمَّ

جیسا تو نے حضرت ابراہیم و موسیٰ (علیہما الصلوٰۃ والسلام) کی مرادیں پوری فرمائیں، خداوندا حضرت

اجْعَلْ مُحَمَّدًا مِّنْ اَكْرَمِ عِبَادِكَ عَلَيْكَ كَرَامَةً

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو تو اپنے دربار میں سب سے بڑے شرف والا بندہ بنالے اور درجوں کے لحاظ سے

وَّمِنْ اَرْفَعِهِمْ عِنْدَكَ دَرَجَةً وَّمِنْ اَعْظَمِهِمْ

سب سے اونچے درجے والا اور بلحاظ قدر و منزلت سب سے زیادہ بزرگ تر بندہ بنالے

عِنْدَكَ خَطَرًا وَّمِنْ اَمْكَنِهِمْ عِنْدَكَ شَفَاعَةً

اور تیرے یہاں ان کی شفاعت سب سے زیادہ قبولیت کے قابل ہو۔

اَللّٰهُمَّ اَتْبِعْهُ مِنْ اُمَّتِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ مَا تَقَرُّ بِهٖ عَيْنُهٗ

خداوندا تو آپ کی امت اور اولاد میں آپ کے تابعدار اتنے بنادے کہ جس سے آپکی آنکھ ٹھنڈی ہو جائے



وَاجْزِهٖ عَنَّا خَيْرَ مَا جَزَيْتَ نَبِيًّا عَنْ اُمَّتِهٖ وَ

اور ہماری جانب سے آپ کو ایسا بدلہ عطا فرما جو کسی نبی کو اس کی اُمت کی جانب سے بہتر سے

اَجْزِ الْاَنْبِيَآءِ كُلِّهِمْ خَيْرًا وَّسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ

بہتر بدلہ عطا فرمایا ہو اور سب انبیاء علیہم السلام کو بہتر بدلہ عطا فرما، سلام ہو اللہ تعالیٰ کے سب

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ.

پیغمبروں پر، اور سب تعریف اس خدا کی جو پالنے والا ہے سب جہانوں کا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَصْحَابِهٖ وَ

الٰہی اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آل محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آپ کے

اَوْلَادِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ وَمُحِبِّيْهِ وَاَتْبَاعِهٖ

صحابہؓ اور آپ کی اولاد پر اور اہل بیت اور آپ کی ذریت اور سب دوستوں اور تابعداروں اور

وَاَشْيَاعِهٖ وَعَلَيْنَا مَعَهُمْ اَجْمَعِيْنَ يَآ اَرْحَمَ

سب کی سب جماعت پر اور ان کے ساتھ ہم سب پر، اے سب مہربانوں سے بڑھ کر

الرّٰحِمِيْنَ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ مِّلْاَ الدُّنْيَا وَ

مہربان۔ اے اللہ اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر دنیا و آخرت بھر کر

مِلْاَ الْاٰخِرَةِ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ مِّلْاَ الدُّنْيَا وَ

اور برکت نازل فرما حضرت محمد (صلے اللہ علیہ وسلم) پر دُنیا و آخرت



مِلْأَ الْاٰخِرَةِ وَارْحَمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ مِّلْأَ الدُّنْيَا وَ

بھر کر اور رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر دُنیا

مِلْأَ الْاٰخِرَةِ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ یَا اَللّٰهُ یَا

و آخرت بھر کر، الٰہی میں تجھ سے مانگتا ہوں اے اللہ اے سب سے بڑھ کر

رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا جَارَ الْمُسْتَجِیْرِیْنَ یَا اَمَانَ

رحم کرنے والے اے مہربان، اے پناہ طلب کرنیوالوں کیلئے پناہ، اے ڈرنے والوں

الْخَآئِفِیْنَ یَا عِمَادَ مَنْ لَّا عِمَادَ لَهٗ یَا سَنَدَ مَنْ

کے لئے امن، اے بے یارو مددگار کے مددگار، اے بے سہاروں کیلئے سہارے

لَّا سَنَدَ لَهٗ یَا ذُخْرَ مَنْ لَّا ذُخْرَ لَهٗ یَا حِرْزَ الضُّعَفَآءِ

اے ذخیرہ اس کے لئے جس کا کوئی ذخیرہ نہیں، اے کمزوروں کے محافظ

یَا کَنْزَ الْفُقَرَآءِ یَا عَظِیْمَ الرَّجَآءِ یَا مُنْقِذَ الْهَلْکٰی

اے حاجتمندوں کے خزانے، اے سب سے بڑی امید کے قابل ذات، اے ہلاک ہوتے کے

یَا مُنْجِیَ الْغَرْقٰی یَا مُحْسِنُ یَا مُجْمِلُ یَا مُنْعِمُ یَا

بچانے والے، اے ڈوبتے کے نجات دینے والے، اے محسن، اے خوبی و سلوک کرنے والے

مُفْضِلُ یَا جَبَّارُ یَا مُنِیْرُ اَنْتَ الَّذِیْ سَجَدَ لَكَ

اے انعام و فضل فرمانیوالے، اے زبردست اے روشن کرنیوالے، توہی ہے جس کو سجدہ کیا





سَوَادُ اللَّيْلِ وَضَوْءُ النَّهَارِ وَشُعَاعُ الشَّمْسِ وَنُوْرُ

رات کی تاریکی نے اور دن کے نور نے، سورج کی شعاع اور چاند کی چاندنی نے

الْقَمَرِ وَخَفِيْقُ الشَّجَرِ وَدَوِيُّ الْمَآءِ يَا اَللّٰهُ اَنْتَ

درختوں کی آواز اور پانی کی سنسناہٹ نے، اے اللہ! اللہ تو ہی ہے

اللّٰهُ لَا شَرِيْكَ لَكَ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ

تیرا کوئی شریک نہیں ہے، تجھ سے ایک سوال کرتا ہوں کہ تو حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو

عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ

تیرے بندے اور رسول ہیں اور آل محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اپنی خاص رحمت نازل فرما. الٰہی اپنی خاص

عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ فِى الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ

رحمت نازل فرما حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آل محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر سب پہلوں

وَفِى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور پچھلوں میں اور بلند مقام فرشتوں میں قیامت تک، الٰہی اپنی خاص رحمت نازل فرما

عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى لَهٗ.

حضرت محمدؐ پر اور آل محمدؐ پر جیسی تو آپ کے لئے پسند فرمائے اور جس سے تو خوش ہو

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ صَلٰوةً

خداوندا اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ پر اور آل محمدؐ پر وہ رحمت جو تیری خوشنودی اور



تَكُوْنُ لَكَ رِضًا وَّلِحَقِّهٖ اَدَاءً وَّاَعْطِهِ الْوَسِيْلَةَ

آپ کے حق کی ادائیگی کا سبب ہو اور عطا فرما ان کو مقام وسیلہ

وَالْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِىْ وَعَدْتَّهٗ وَاجْزِهٖ عَنَّا

اور مقام محمود جس کا تو نے ان سے وعدہ فرمایا ہے اور عطا فرما انکو ہماری جانب

مَا هُوَ اَهْلُهٗ وَاجْزِهٖ عَنَّا اَفْضَلَ مَا جَزَيْتَ نَبِيًّا

سے ایسا بدلہ جو انکی شان کے مطابق ہو اور ہماری جانب سے آپکو اس سے افضل جزا عطا فرما جو کسی

عَنْ اُمَّتِهٖ وَصَلِّ عَلٰى جَمِيْعِ اِخْوَانِهٖ مِنَ النَّبِيِّيْنَ

نبی کو اسکی امت کیجانب سے عطا فرمائی ہو اور اپنی خاص رحمت نازل فرما آپکے دوسرے برادران

وَالصّٰلِحِيْنَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ

نبوت پر اور نیک لوگوں پر، اے رحم کرنیوالوں میں سب سے بڑھکر رحم کرنیوالے. اے اللہ اپنی خاص رحمت

عَلٰى مُحَمَّدٍ فِى الْاَوَّلِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ فِى

نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر پہلوں میں اور اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ پر پچھلوں

الْاٰخِرِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ فِى النَّبِيِّيْنَ وَصَلِّ

میں اور اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ پر سب نبیوں میں اور اپنی خاص رحمت نازل

عَلٰى مُحَمَّدٍ فِى الْمُرْسَلِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ

فرما حضرت محمدؐ پر سب رسولوں میں اور اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر



فِی الْمَلَأِ الْاَعْلٰی اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ . اَللّٰھُمَّ صَلِّ

بلند رتبہ والے فرشتوں میں قیامت تک ۔ الٰہی اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ پر

عَلٰی مُحَمَّدٍ حَتّٰی تَرْضٰی وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بَعْدَ

یہانتک کہ اسکی برکت سے تو ہم سے راضی ہو جا اور اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ پر اور اپنی

الرِّضٰی وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ اَبَدًا اَبَدًا . اَللّٰھُمَّ

خوشنودی کے بعد بھی اور اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ پر ہمیشہ ہمیشہ الٰہی اپنی خاص رحمت

صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَآ اَمَرْتَ بِالصَّلٰوۃِ عَلَیْہِ

نازل فرما حضرت محمدؐ پر جیسا تو نے ہم کو حکم دیا ہے آپ کے اوپر درود بھیجنے کا اور اپنی خاص رحمت

وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ اَنْ یُّصَلّٰی عَلَیْہِ وَصَلِّ

نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جیسا تو پسند کرتا ہے کہ درود بھیجی جائے آپ کے اوپر اور اپنی خاص رحمت

عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَآ اَرَدْتَّ اَنْ یُّصَلّٰی عَلَیْہِ . اَللّٰھُمَّ

نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جیسا تو چاہے درود پڑھا جانا آپ پر، خداوندا اپنی خاص

صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَدَدَ خَلْقِكَ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اپنی ساری مخلوقات کی گنتی کے برابر اور اپنی خاص رحمت

رِضَآءَ نَفْسِكَ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ زِنَۃَ عَرْشِكَ وَ

نازل فرما اپنی ذات پاک کی خوشنودی کے مطابق، اور اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ پر عرش کے وزن

صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ مِّدَادَ كَلِمَاتِكَ الَّتِيْ لَا تَنْفَدُ.

ان کلموں کی سیاہی کے برابر جو فنا ہونے والے نہیں حضرت محمدؐ پر اور اپنی خاص رحمت نازل فرما کے برابر

اَللّٰهُمَّ وَاَعْطِ مُحَمَّدَنِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضْلَ وَالْفَضِيْلَةَ

اے اللہ عطا فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو مقام وسیلہ اور بزرگی اور فضیلت

وَالدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ. اَللّٰهُمَّ عَظِّمْ بُرْهَانَهٗ وَ

اور بلند درجہ ، اے اللہ باعظمت کر اُن کی دلیل اور قوی کر ان

اَفْلِجْ حُجَّتَهٗ وَاَبْلِغْهُ مَامُوْلَهٗ فِيْ اَهْلِ بَيْتِهٖ وَ

کی نبوت کی دلیل اور پہنچادے اُن کو اُن کی آرزو تک اُن کے گھر والوں اور امت

اُمَّتِهٖ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَوٰتِكَ وَبَرَكَاتِكَ وَ

کے بارے میں۔ خداوندا تو اپنی خاص رحمتیں اور برکتیں اور مہربانی اور

رَاْفَتَكَ وَرَحْمَتَكَ عَلٰى مُحَمَّدٍ حَبِيْبِكَ وَصَفِيِّكَ وَ

اپنی رحمت لگادے حصہ میں حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے جو تیرے حبیب اور منتخب

عَلٰى اَهْلِ بَيْتِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ. اَللّٰهُمَّ

ہیں اور آپ کے گھر والوں کے حصہ میں جو صاف و پاکیزہ رہیں، خداوندا تو اپنی وہ

صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِاَفْضَلِ مَا صَلَّيْتَ عَلٰى اَحَدٍ

افضل سے افضل خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو تو نے اپنی



مِنْ خَلْقِكَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ مِّثْلَ ذٰلِكَ وَ

مخلوق میں کسی نبی پر نازل فرمائی ہو اور برکت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

ارْحَمْ مُحَمَّدًا مِّثْلَ ذٰلِكَ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

اسی کے برابر اور رحم کر حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اسی کے برابر خداوندا اپنی خاص رحمت نازل فرما

مُحَمَّدٍ فِى اللَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ

حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر شب میں جب اسکی تاریکی چھا جائے اور رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

فِى النَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰى وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ فِى الْاٰخِرَةِ

دن میں جب وہ روشن ہو جائے اور اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر آخرت میں

وَالْاُوْلٰى. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ الصَّلٰوةَ

اور دنیا میں الٰہی رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر پوری پوری رحمت

التَّآمَّةَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدِنِ الْبَرَكَةَ التَّآمَّةَ وَ

اور برکت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر پوری پوری برکت اور سلام بھیج

سَلِّمْ عَلٰى مُحَمَّدِنِ السَّلَامَ التَّآمَّ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ

حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر پورا پورا سلام، خداوندا اپنی خاص رحمت نازل فرما

عَلٰى مُحَمَّدٍ اِمَامِ الْخَيْرِ وَقَائِدِ الْخَيْرِ وَرَسُوْلِ

حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو نیکی کے پیشوا اسکی طرف کھینچنے والے ہیں اور رحمت والے





الرَّحْمَةِ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ اَبَدَ الْاٰبِدِيْنَ

رسول ہیں۔ خداوندا اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر ہمیشہ ہمیشہ

وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ دَهْرَ الدَّاهِرِيْنَ. اَللّٰهُمَّ

اور اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر ہمیشہ ہمیشہ، خداوندا اپنی خاص

صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الْقُرَشِيِّ

رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو نبی اُمّی، قریشی، ہاشمی،

الْهَاشِمِيِّ الْاَبْطَحِيِّ التِّهَامِيِّ الْمَكِّيِّ

بطحا، مکہ اور تہامہ مکہ کے رہنے والے ہیں صاحب ہیں تاج اور عصا کے،

صَاحِبِ التَّاجِ وَالْهِرَاوَةِ وَالْجِهَادِ وَالْكَرَامَةِ

جہاد اور بزرگی والے، مالِ غنیمت والے اور تقسیم والے نیکی اور فائدہ والے لشکروں

وَالْمَغْنَمِ وَالْمَقْسَمِ صَاحِبِ الْخَيْرِ وَالْمِيْرِ

والے اور بخششوں والے ہیں نشانیوں اور معجزات والے اور روشن علامات والے ہیں

صَاحِبِ السَّرَايَا وَالْعَطَايَا وَالْاٰيَاتِ الْمُعْجِزَاتِ

اور صاحب اس مقام کے جس میں خاص طور پر آپ ہی حاضر ہوں گے اور صاحب ہیں

وَالْعَلَامَاتِ الْبَاهِرَاتِ وَالْمَقَامِ الْمَشْهُوْدِ

حوض کوثر کے جس پر ساری اُمت جا کر اُترے گی اور سارے جہان کی شفاعت کرنے والے

وَالْحَوْضِ الْمَوْرُوْدِ وَالشَّفَاعَةِ وَالسُّجُوْدِ لِلرَّبِّ

اور مقامِ محمود میں اپنے اس پروردگار کو سجدے کرنیوالے ہیں جو تعریف

الْمَحْمُوْدِ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ

کیا گیا ہے، خداوندا اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

صَلّٰى عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ

اُن کی شمار کے برابر جنھوں نے آپ پر درود پڑھی ہو اور اُن کی گنتی کے برابر جنہوں نے

يُصَلِّ عَلَيْهِ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ

آپ پر درُود نہ پڑھی ہو، خداوندا اپنی خاص رحمت نازل فرما ہمارے سردار

الَّذِيْ اَشْرَقَتْ بِنُوْرِهِ الظُّلَمُ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ

حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جن کے نور سے اندھیرے جگمگا اٹھے، خداوندا اپنی خاص رحمت

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ الْمَبْعُوْثِ رَحْمَةً لِّكُلِّ

نازل فرما ہمارے سردار حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو مبعوث ہوئے رحمت بنکر ساری امتوں

الْاُمَمِ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ

کے لئے، خداوندا اپنی خاص رحمت نازل فرما ہمارے سردار حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

الْمُخْتَارِ لِلسِّيَادَةِ وَالرِّسَالَةِ قَبْلَ خَلْقِ

جو منتخب ہوئے سرداری اور رسالت کیلئے لوح اور قلم کی بھی



اللَّوحِ وَالقَلَمِ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

پیدائش سے پہلے، خداوندا اپنی خاص رحمت نازل فرما ہمارے آقا حضرت

مُحَمَّدِنِ المَوصُوفِ بِاَفضَلِ الاَخلَاقِ وَالشِّيَمِ

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو بہترین اخلاق و عادات والے تھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ المَخصُوصِ

الٰہی اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو خاص طور پر

بِجَوَامِعِ الكَلِمِ وَخَوَاصِّ الحِكَمِ. اَللّٰهُمَّ

مختصر اور جامع کلمات اور خاص خاص حکمتوں سے سرفراز ہوئے، الٰہی

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِى كَانَ لَا

اپنی خاص رحمت نازل فرما سیدنا حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جن کی مجلس میں

تُنتَهَكُ فِى مَجَالِسِهِ الحُرَمُ وَلَا يُغضِى عَن

کسی کی آبرو ریزی نہیں کی جاتی تھی اور نہ آپ خوش ہوتے تھے اس شخص سے جو ذرا سا

مَّن ظَلَمَ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ

بھی ظلم کرے، الٰہی اپنی خاص رحمت نازل فرما سیدنا حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

الَّذِى كَانَ اِذَا مَشٰى تُظِلُّهُ الغَمَامَةُ حَيثُ

کہ جب چلتے تو سایہ کرتا آپ پر بادل جہاں کا آپ ارادہ

مَا يَمَّمَ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِىْ

فرماتے، خداوندا اپنی خاص رحمت نازل فرما سیدنا حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جن کے

انْشَقَّ لَهُ الْقَمَرُ وَكَلَّمَهُ الْحَجَرُ وَاَقَرَّ بِرِسَالَتِهٖ

لئے چاند دو ٹکڑے ہو گیا اور پتھر نے آپ سے بات کی اور آپ کی رسالت کی گواہی دی

وَصَمَّمَ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِىْٓ

اورحفاظت کی، الٰہی اپنی خاص رحمت نازل فرما سیدنا حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

اَثْنٰى عَلَيْهِ رَبُّ الْعِزَّةِ رِضًا فِىْ سَالِفِ الْقِدَمِ.

جن کی ثنا کی خود رب العزت نے گذشتہ سبقت سے خوش ہو کر،

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِىْ صَلّٰى

الٰہی اپنی خاص رحمت نازل فرما سیدنا حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جن پر

عَلَيْهِ رَبُّنَا فِىْ مُحْكَمِ كِتَابِهٖ وَاَمَرَ اَنْ يُّصَلّٰى

صلوۃ بھیجی خود ہمارے رب نے اپنی پکی کتاب میں اور حکم دیا اس بات کا کہ

عَلَيْهِ وَيُسَلَّمَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَ

بھیجی جائے آپ پر درود اور سلام، اللہ تعالیٰ کی رحمتیں ہوں آپ پر اور آپ کے

اَصْحَابِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ مَا انْهَلَّتِ الدِّيَمُ وَمَا

آل واصحاب پر اور آپ کی بیبیوں پر جب تک بارش برسے اور جب تک





جُرَّتْ عَلَى الْمُذْنِبِيْنَ اَذْيَالُ الْكَرَمِ وَسَلَّمَ

گنہگاروں پر بخشش کے دامن کھینچے جائیں اور سلام بھیج سلام بھیجنا

تَسْلِيْمًا وَّشَرَّفَ وَكَرَّمَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

اور شرافت اور بزرگی عطا فرما۔ الٰہی اپنی خاص رحمت نازل فرما سیدنا

مُحَمَّدِنِ السَّابِقِ لِلْخَلْقِ نُوْرُهٗ وَالرَّحْمَةِ لِلْعٰلَمِيْنَ

حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جن کا نور سب مخلوق سے پہلے ہو چکا اور جن کا

ظُهُوْرُهٗ عَدَدَ مَنْ مَّضٰى مِنْ خَلْقِكَ وَمَنْ

ظہور سارے جہانوں کیلئے رحمت ہے۔ اپنی مخلوق کی شمار کے برابر جو گذر چکی اور جو

بَقِيَ وَمَنْ سَعِدَ مِنْهُمْ وَمَنْ شَقِيَ صَلٰوةً تَسْتَغْرِقُ

باقی ہے اور جو ان میں نیک بخت ہے اور جو بد بخت اتنی بے شمار رحمت جو گھیرے

الْعَدَّ وَتُحِيْطُ بِالْحَدِّ صَلٰوةً لَّا غَايَةَ لَهَا وَلَا

سارے گنتی کو اور گھیرتے تمام حدوں کو اور جس کا کہیں خاتمہ نہ ہو اور نہ جس کی کوئی انتہا ہو،

انْتِهَاءَ وَلَآ اَمَدَ لَهَا وَلَا انْقِضَاءَ صَلٰوةً دَآئِمَةً

جس کا نہ کہیں کنارہ ہو اور نہ تمام ہونا ہو ایسی رحمت جو ہمیشہ رہے تیری ہمیشگی کے ساتھ

بِدَوَامِكَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ كَذٰلِكَ

اور آپ کی اولاد اور آپ کے اصحاب پر بھی اتنی ہی بیشمار رحمت ہو



وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى ذٰلِكَ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

اور اس بات پر تمام تعریف اللہ تعالیٰ کی ہے۔ خداوندا اپنی خاص رحمت نازل فرما

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ

سیدنا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو تیرے بندے اور تیرے رسول ہیں اور رحمت نازل فرما

عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ

تمام مومن مرد اور تمام مومن عورتوں اور سب مسلمان مرد اور سب مسلمان

وَالْمُسْلِمَاتِ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى

عورتوں پر۔ خداوندا اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آل

اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّهَبْ لَنَا. اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا مِنْ

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور ہمکو بھی عطا فرما، اے خدا ہم کو اپنا حلال و طیب اور برکت

رِّزْقِكَ الْحَلَالِ الطَّيِّبِ الْمُبَارَكِ مَا تَصُوْنُ

والا رزق عنایت فرما جس کی وجہ سے بچالے تو ہمکو کہ ہم اپنا منہ

بِهٖ وُجُوْهَنَا عَنِ التَّعَرُّضِ اِلٰى اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ.

تیری مخلوق میں سے کسی کے سامنے سوال کے لئے لے کر آئیں۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ لَّنَا اِلَيْكَ طَرِيْقًا سَهْلًا مِّنْ غَيْرِ

خداوندا ہمارے لئے اپنی طرف ایسا آسان راستہ بنادے کہ



تعب ولا نصب ولا منة ولا تبعة ، وجنبنا

نہ تھکان ہو نہ تکلیف نہ احسان اور نہ بُرا انجام ،

اللھم الحرام حیث کان واین کان وعند

اے اللہ ہم کو بچالے حرام سے جیسا ہو اور جہاں ہو اور جس کسی کے پاس ہو

من کان وحل بیننا وبین اھلہ واقبض

اور حائل ہوجا ہمارے درمیان اور ان لوگوں کے درمیان جنکے پاس یہ

عنا ایدیھم واصرف عنا قلوبھم حتی لا

حرام ہو اور ان کے ہاتھوں کو ہم سے علیحدہ کردے اور ان کے دلوں کو ہماری طرف سے پھیر دے

نتقلب الا فیما یرضیك ولا نستعین

(کہ ہمکو حرام میں نہ پھانسیں) یہانتک کہ ہم کوئی حرکت نہ کرسکیں مگر وہ جو تیری خوشنودی کا

بنعمتك الا علی ما تحب یا ارحم الراحمین.

موجب ہو اور نہ مدد حاصل کرسکیں تیری نعمتوں کے ذریعہ مگر ان باتوں پر جو تجھ کو پسند ہوں

اللھم انی اسئلك بافضل مسالتك وباحب

اے تمام رحم کرنیوالوں سے بڑھکر رحم کرنیوالے خداوندا میں تجھ سے مانگتا ہوں وسیلہ سے سب سے

اسمائك الیك واکرمھا علیك وبما منت

افضل سوال کے تجھ سے اور وسیلہ سے تیرے ان ناموں کے جو تجھکو سب سے زیادہ پسند ہوں اور تیرے





بِهٖ عَلَيْنَا بِمُحَمَّدٍ نَّبِيِّنَا صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ

علم میں سب سے زیادہ بزرگ ہوں اور بوسیلہ اسکے کہ احسان فرمایا تو نے ہم پر ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم

اسْتَنْقَذْتَنَا بِهٖ مِنَ الضَّلَالَةِ وَاَمَرْتَنَا بِالصَّلٰوةِ

کو بھیجکر اور بچالیا ہمکو انکے باعث گمراہی سے اور ہمکو حکم دیا ان پر درود بھیجنے کا

عَلَيْهِ وَجَعَلْتَ صَلٰوتَنَا عَلَيْهِ دَرَجَةً وَّكَفَّارَةً وَّ

اور بنادیا ہمارے درود پڑھنے کو ان پر سبب درجہ (کی بلندی) اور گناہوں کے کفارہ اور

لُطْفًا وَّمَنًّا مِّنْ اَعْطَائِكَ فَادْعُوْكَ تَعْظِيْمًا

مہربانی اور احسان محض اپنی بخششوں سے پس میں تجھ سے چاہتا ہوں تیرے حکم کی تعظیم

لِّاَمْرِكَ وَاتِّبَاعًا لِّوَصِيَّتِكَ وَتَنْجِيْزًا

اور تیرے فرمان کی اتباع اور تیرے اس وعدے کے پورا کرنے

لِّمَوْعِدِكَ بِمَا يَجِبُ لِنَبِيِّنَا صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

کے لئے جو ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے حق ادا کرنے کیلئے ہمارے

عَلَيْنَا فِىْ اَدَآءِ حَقِّهٖ قِبَلَنَا وَاَمَرْتَ الْعِبَادَ

اوپر واجب ہے اور تو نے اپنے بندوں کو حکم دیا ہے ان پر

بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ فَرِيْضَةً اِفْتَرَضْتَهَا عَلَيْهِمْ

درود پڑھنے کا ایک فریضہ کے طور پر جو تو نے اُن پر فرض فرمایا ہے



فَنَسْاَلُكَ بِجَلَالِ وَجْهِكَ وَنُوْرِ عَظَمَتِكَ اَنْ

تو خداوند میں روئے انور کے جلال اور تیری نور عظمت کے وسیلہ سے

تُصَلِّيَ اَنْتَ وَمَلَآئِكَتُكَ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ

یہ سوال کرتا ہوں کہ تو اور تیرے سب فرشتے درود بھیجیں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

رَسُوْلِكَ وَنَبِيِّكَ وَصَفِيِّكَ اَفْضَلَ مَا صَلَّيْتَ

پر جو تیرے بندے تیرے رسول، تیرے نبی اور تیرے منتخب ہیں اس سے بڑھکر درود

بِهٖ عَلٰى اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۔

جو تونے اپنی مخلوق بھر میں کسی پر بھیجی ہو، بیشک تو بڑی خوبی اور بڑی شان والا ہے۔

اَللّٰهُمَّ ارْفَعْ دَرَجَتَهٗ وَاَكْرِمْ مَّقَامَهٗ وَثَقِّلْ

خداوندا تو ان کے درجے بلند فرما اور ان کا مقام بزرگ کر اور ان کی

مِيْزَانَهٗ وَاَجْزِلْ ثَوَابَهٗ وَاَفْلِجْ حُجَّتَهٗ وَ

ترازو بھاری کر اور انکا ثواب بڑا کر اور ان کی دلیل روشن کر اور ان کا دین

اَظْهِرْ مِلَّتَهٗ وَاَضِئْ نُوْرَهٗ وَاَدِمْ كَرَامَتَهٗ مِنْ

غالب کر اور ان کا نور اجالا کردے اور ہمیشہ قائم رکھ آپ کی بزرگی آپ کی اولاد

ذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ مَا تَقَرُّ بِهٖ عَيْنُهٗ وَ

اور آپ کے گھر والوں میں جس سے ٹھنڈی ہوں آپ کی آنکھیں اور



عَظِّمْهُ فِي النَّبِيِّينَ الَّذِينَ خَلَوْا قَبْلَهُ ۔ اَللّٰهُمَّ

عظمت والا کر ان کو تمام نبیوں میں جو ان سے پہلے گذر چکے ہیں۔ خداوندا

اجْعَلْ مُحَمَّدًا اَكْثَرَ النَّبِيِّينَ تَبَعًا وَّاَكْثَرَهُمْ

تو بنادے حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو سب نبیوں میں بڑی امت والا اور سب سے

اَزْرًا وَّ اَفْضَلَهُمْ كَرَامَةً وَّنُوْرًا وَّاَعْلَاهُمْ

زیادہ ازروئے مددگاروں کے اور سب سے افضل کرامت اور نور میں اور سب سے اونچا

دَرَجَةً وَّاَفْسَحَهُمْ فِي الْجَنَّةِ مَنْزِلًا وَّاَزْيَدَهُمْ

درجہ میں اور سب سے فراخ جنت میں مرتبے کے لحاظ سے اور سب سے زیادہ

ثَوَابًا وَّاَقْرَبَهُمْ مَّجْلِسًا وَّاَثْبَتَهُمْ مَّقَامًا وَّ

ثواب میں اور سب سے نزدیک مجلس میں اور سب سے پائیدار مقام میں اور سب سے صواب

اَصْوَبَهُمْ كَلَامًا وَّاَنْجَحَهُمْ مَّسْاَلَةً وَّاَوْفَرَهُمْ

تر کلام میں اور سب سے زیادہ کامیاب اپنے سوال میں اور سب سے بڑھکر تیرے دربار میں

لَدَيْكَ نَصِيْبًا وَّاَقْوَاهُمْ فِيْمَا عِنْدَكَ رَغْبَةً

حصہ پانیوالوں میں اور سب سے زیادہ رغبت کرنے والے اس میں جو تیرے یہاں

وَّاَنْزِلْهُ فِي اَعْلٰى غُرَفِ الْفِرْدَوْسِ مِنَ

ہے اور اتار ان کو فردوس بریں کے بلند بالا خانوں میں





الدَّرَجَاتِ الْعُلٰى. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ مُحَمَّدًا

اونچے درجے والوں میں، خداوندا بنا دے حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو

اَصْدَقَ قَآئِلٍ وَّاَنْجَحَ سَآئِلٍ وَّاَوَّلَ شَافِعٍ

بولنے والوں میں سب سے سچا اور ہر سائل سے زیادہ کامیاب اور سب سے پہلا شفاعت کرنیوالا

وَّاَفْضَلَ مُشَفَّعٍ وَّشَفِّعْهُ فِىْ اُمَّتِهٖ بِشَفَاعَةٍ

اور سب سے بہتر وہ جس کی شفاعت قبول کی گئی ہو، اور قبول فرما ان کی شفاعت کو

يَّغْبِطُهٗ بِهَا الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ وَاِذَا مَيَّزْتَ

ان کی اُمّت کے بارے میں جس پر غبطہ کریں سب اگلے اور پچھلے نبی اور جب تو اپنے فیصلہ کرنے

بَيْنَ عِبَادِكَ لِفَصْلِ الْقَضَآءِ فَاجْعَلْ مُحَمَّدًا

والے حکم سے اپنے بندوں کو ایک دوسرے سے ممتاز کرے تو کر دینا حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)

فِى الْاَصْدَقِيْنَ قِيْلًا وَّفِى الْاَحْسَنِيْنَ عَمَلًا

کو بات کہنے میں سب سے زیادہ سچی بات بولنے والوں میں اور سب سے اچھے عمل کرنے والوں

وَّفِى الْمَهْدِيِّيْنَ سَبِيْلًا. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ

میں اور دین کے راہ یافتہ لوگوں میں خداوندا تو بنا دے ہمارے نبی کو ہمارا

نَبِيَّنَا لَنَا فَرَطًا وَّحَوْضَهٗ لَنَا مَوْرِدًا. اَللّٰهُمَّ

پیشرو اور ان کے حوض کوثر کو ہمارے پانی پینے کا گھاٹ۔ خداوندا ہم کو

احشُرنَا فِی زُمرَتِہٖ وَ استَعمِلنَا بِسُنَّتِہٖ وَ

اٹھانا آپ کے گروہ میں اور عمل کرا لینا ہم سے آپ کی سنت

تَوَفَّنَا عَلٰی مِلَّتِہٖ وَاجعَلنَا مِن حِزبِہٖ۔ اَللّٰھُمَّ

پر اور اٹھانا آپ کے دین پر اور بنا لینا آپ کی جماعت میں، الٰہی

اجمَع بَینَنَا وَبَینَہٗ کَمَآ اٰمَنَّا بِہٖ وَلَم نَرَہٗ۔

جمع کرنا ہمکو اور ان کو جس طرح کہ ہم ایمان لائے ہیں ان پر ان کے دیکھے بغیر،

اَللّٰھُمَّ لَا تُفَرِّق بَینَنَا وَبَینَہٗ حَتّٰی تُدخِلَنَا

اور جدا نہ رکھنا ہم کو اور آپ کو یہاں تک کہ داخل کرنا ہم کو جنّت

مُدخَلَہٗ وَاجعَلنَا مِن رُّفَقَآئِہٖ مَعَ

میں اور بنانا ہم کو اُنکے رفیقوں میں آپ کے دوست

النَّبِیِّینَ مِن اَحِبَّآئِہٖ وَالصِّدِّیقِینَ وَالشُّھَدَآءِ

انبیاء علیہم السلام اور صدیق اور شہید

وَالصّٰلِحِینَ وَحَسُنَ اُولٰٓئِکَ رَفِیقًا۔ اَللّٰھُمَّ

اور صالحین کے ہمراہ اور کیا اچھے ہیں یہ رفیق۔ خداوندا

صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ نُورِ الھُدٰی وَالقَآئِدِ

اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو ہدایت کے نور ہیں اور نیکی

اِلَى الْخَيْرِ وَالدَّاعِيْ اِلَى الرُّشْدِ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ

کی طرف کھینچنے والے اور راہ راست کی طرف بلانے والے رحمت والے نبی

وَكَاشِفِ الْغُمَّةِ وَاِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ وَرَسُوْلِ

رنج کے دور کرنے والے پرہیزگاروں کے امام اور سارے جہانوں کے پروردگار کے رسول

رَبِّ الْعَالَمِيْنَ كَمَا بَلَّغَ رِسَالَتَكَ وَتَلَا

ہیں ان پر اپنی خاص رحمت نازل فرما جیسا انھوں نے تیرا پیغام پہنچایا اور تیرے بندوں

اٰيَاتِكَ وَنَصَحَ لِعِبَادِكَ وَاَقَامَ حُدُوْدَكَ

کی خیر خواہی کی اور تیری آیتیں پڑھ کر سنائیں اور تیری حدود قائم فرمائیں

وَوَفٰى بِعُهُوْدِكَ وَاَنْفَذَ حُكْمَكَ وَاَمَرَ

اور تیرے وعدے پورے کئے اور تیرا حکم جاری کیا اور تیری فرمانبرداری کا حکم

بِطَاعَتِكَ وَنَهٰى عَنْ مَّعْصِيَتِكَ وَوَالٰى وَلِيَّكَ

دیا اور تیری نافرمانی سے روکا اور دوستی کی تیرے اس دوست سے جس سے

الَّذِيْ تُحِبُّ اَنْ تُوَالِيَهٗ وَعَادٰى عَدُوَّكَ

تو دوستی رکھنا پسند کرتا تھا اور دشمنی کی تیرے اس دشمن سے جس سے تو دشمنی

الَّذِيْ تُحِبُّ اَنْ تُعَادِيَهٗ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى

کرنا پسند کرتا تھا۔ درود نازل ہو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہمارے سید حضرت محمد



سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّسَلَّمْ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی

(صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور سلام ہو، خداوندا اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ کے بدن مبارک

جَسَدِهٖ فِی الْاَجْسَادِ وَعَلٰی رُوْحِهٖ فِی الْاَرْوَاحِ

پر درمیان بدنوں تمام برگزیدگان کے اور اُن کی رُوح مبارک پر درمیان ارواح تمام

وَعَلٰی مَوْقِفِهٖ فِی الْمَوَاقِفِ وَعَلٰی مَشْهَدِهٖ

برگزیدگان کی ارواح کے اور آپؐ کے مقام پر درمیان مقامات تمام برگزیدگان کے مقامات

فِی الْمَشَاهِدِ وَعَلٰی ذِكْرِهٖ اِذَا ذُكِرَ

کے اور آپ کے حاضری کی جگہ پر دربارِ الٰہی میں درمیان مشاہد تمام مقربوں کے اور آپؐ کے ذکر پر

صَلٰوةً مِّنَّا عَلٰی نَبِیِّنَا.

جب بھی آپ کا ذکر ہو ہماری جانب سے بھی درود ہو ہمارے نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) پر۔

اَللّٰهُمَّ اَبْلِغْهُ مِنَّا السَّلَامَ كُلَّمَا ذُكِرَ

الٰہی پہنچا دے آپ کو ہمارا سلام جب بھی آپ پر سلام کا ذکر

السَّلَامُ وَالسَّلَامُ عَلَی النَّبِیِّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ

ہو اور سلام ہو نبی (صلے اللہ علیہ وسلم) پر اُس کی رحمتیں اور

وَبَرَكَاتُهٗ. اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مَلٰٓئِكَتِكَ الْمُقَرَّبِیْنَ

برکتیں ہوں۔ خداوندا رحمت نازل فرما اپنے مقرب فرشتوں پر

وَعَلٰى اَنْبِيَآئِكَ الْمُطَهَّرِيْنَ وَعَلٰى رُسُلِكَ

اور اپنے پاک نبیوں پر اور اپنے رسولوں پر جو بھیجے گئے

الْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰى حَمَلَةِ عَرْشِكَ اَجْمَعِيْنَ وَ

اور اپنے عرش کے اٹھانے والے فرشتوں پر سب پر

عَلٰى جِبْرَئِيْلَ وَمِيْكَآئِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ وَمَلَكِ

اور جبرائیل پر اور میکائیل پر اور اسرافیل پر اور

الْمَوْتِ وَرِضْوَانَ وَمَالِكٍ وَّصَلِّ عَلَى

ملکُ الموت اور رضوان (محافظ جنت) اور مالک (محافظِ دوزخ) پر اور

الْكِرَامِ الْكَاتِبِيْنَ وَعَلٰى اَهْلِ بَيْتِ نَبِيِّكَ

رحمت نازل فرما نیکی بدی کے لکھنے والے بزرگ فرشتوں پر اور اپنے نبی کے

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَفْضَلَ مَا اٰتَيْتَ

اہل بیت پر، اللہ تعالیٰ کی رحمت نازل ہو آپ پر اور سلام ہو افضل اس صلوٰۃ و سلام

اَحَدًا مِّنْ اَهْلِ بُيُوْتِ الْمُرْسَلِيْنَ وَاجْزِ

سے جو عطا فرمایا ہو تو نے پیغمبروں کے اہل بیت میں سے کسی کو اور بدلہ

اَصْحَابَ نَبِيِّكَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

دے اپنے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اصحاب کو

اَفْضَلَ مَا جَزَيْتَ اَحَدًا مِّنْ اَصْحَابِ

بہتر اس سے کہ بدلہ دیا ہو تو نے رسولوں کے اصحاب

الْمُرْسَلِيْنَ. اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ

میں سے کسی کو، الٰہی بخش دے سب مومن مرد اور

وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ

سب مومن عورتوں کو اور سب مسلمان مرد اور سب مسلمان عورتوں کو

الْاَحْيَاءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ وَلِاِخْوَانِنَا

جو ان میں زندہ ہوں اور جو مر چکے ہیں اور ہمارے سب بھائیوں

الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ

کو جو ہم سے ایمان میں سبقت کر چکے ہیں اور ہمارے دلوں میں

فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَا اِنَّكَ

کینہ نہ رکھ ایمان والوں کی طرف سے اے ہمارے رب تو بڑی

رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ.

محبت اور بڑی مہربانی والا ہے،

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ

الٰہی اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

نَبِيِّكَ وَرَسُولِكَ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ وَعَلٰى

جو تیرے بندے تیرے نبی اور تیرے رسول ہیں جو نبی اُمی ہیں اور آپ کی آل اور

اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ.

آپ کے صحابہ پر اور سب پر سلام،

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ

الٰہی اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جب بھی ذکر

الذَّاكِرُوْنَ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا

کرنے والے ان کا ذکر کریں، اور اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد ؐ

غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ. اَللّٰهُمَّ

پر جب بھی غفلت کریں آپ کے ذکر سے غفلت کرنے والے، الٰہی اپنی خاص

صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ

رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ پر جو تیرے بندے اور تیرے رسول اور وہ نبی

النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ الَّذِيْ اٰمَنَ بِكَ وَبِكِتَابِكَ

امّی ہیں جو ایمان لائے تجھ پر اور تیری کتاب پر اور عنایت فرما ان کو

وَاَعْطِهٖ اَفْضَلَ رَحْمَتِكَ وَاٰتِهِ الشَّرَفَ

اپنی سب سے بڑھ کر رحمت اور عنایت فرما ان کو اپنی تمام مخلوق پر





عَلٰى خَلْقِكَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَاجْزِهٖ خَيْرَ الْجَزَاءِ

بزرگی قیامت میں اور بدلہ دے ان کو بہتر بدلہ اور سلام ہو

وَالسَّلَامُ عَلَيْهِ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ

ان پر اور اللہ تعالیٰ کی رحمت اور اس کی برکتیں۔

سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ۚ

پاک ہے تیرا رب جو عزت والا ہے ان تمام عیبوں سے جو کافر اس پر لگاتے ہیں۔

وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ۚ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ

اور سلام ہو سب رسولوں پر۔ اور تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ

رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

کی جو پالنے والا ہے تمام جہانوں کا۔

## تمّت

### مُصحّحین حضرات

مفتی محمد اعجاز شاداب شریف نگری — حافظ محمد حامد دہلوی

مولانا خالد صدّیقی بستوی — مولانا حافظ محمد الیاس